کے نام سے اپنا معرکۃ الآرا خطبہ پڑھا، جس کا ایک ایک لفظ آبِ زر سے لکھنے کے قابل ہے۔ اس خطبہ نے پاکستان کے حامیوں کو ایک نیا جوش ولولہ اور عزم بخشا اور اسی جذبہ کے تحت ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء کو پاکستان دنیا کے نقشے پر ابھرا۔ (۱)

۱۹۴۶ء کے الیکشن میں مشائخ کرام نے اپنے اپنے مریدوں اور عقیدتمندوں کے حلقوں میں مسلم لیگ کی حمایت کے سلسلے میں اعلان کیا۔ آپ نے بھی ایک اہم اعلان فرمایا، جو درج ذیل ہے۔

''اس وقت ہندوستان میں سب سے زیادہ ضروری اور ہم سب کی توجہ کے قابل یہ مسئلہ ہے کہ مسلم لیگ کی واحد نمائندگی کے دعوے میں ہم پورے اتر جائیں اور قائد اعظم محمد علی جناح کی قیادت قائم و برقرار رہ جائے، اغیار اور معاندینِ اسلام ہماری اس واحد نمائندگی اور قیادت کی دھجیاں فضائے آسمانی میں اڑا دینا چاہتے ہیں، ہم کو بڑے استقلال و پامردی کے ساتھ اس دعوے کو ثابت کرنا ہے اور اس کی قیادت کے قیام و بقا کے لئے کام کرنا ہے، میں اپنے اس سلسلہ کی خانقاہوں کے سجادگان سے اپنے جد امجد حضرت خوجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے نام پر اپیل کرتا ہوں کہ وہ اپنی اپنی گدیوں کو چھوڑ کر اس نازک وقت میں اسلام کی خدمت کے لئے نکل پڑیں اور مسلم لیگ کے امیدواروں کو کامیاب بنانے کے لئے کمر باندھ کر میدان میں آ جائیں۔ (۲)

۱۹۴۷ء کی تقسیم کے بعد آپ پاکستان تشریف لے آئے۔ اگرچہ ہندوستان کی حکومت نے آپ کو اجمیر شریف قیام فرما رہنے پر بڑا زور دیا اور منہ مانگی مراعات دینے کی پیشکش کی مگر آپ نے وہاں ٹھہرنا گوارا نہ کیا۔ پہلے چک نمبر ۱۲ سرگودھا میں قیام فرمایا اور بعد ازاں مستقل طور پر پشاور کو اپنا مسکن بنا کر خلق خدا کی روحانی تربیت فرمانے لگے۔

آپ کو حضرت امیر ملت پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری قدس سرہ سے بہت محبت تھی۔ یوں تو دونوں حضرات کے تعلقات شروع سے ہی بہت گہرے تھے، لیکن تحریک پاکستان نے انہیں مزید مستحکم کر دیا۔ حضرت امیر ملت قدس سرہ

(۱) اکابر تحریک پاکستان حصہ اول از محمد صادق قصوری مطبوعہ لاہور ۱۹۷۶ء، ص ۲۱۴

(۲) قائد اعظم اور ان کا عہد از رئیس احمد جعفری مطبوعہ لاہور ۱۹۶۶ء، ص ۴۰۳

نے ۱۹۵۱ء میں وصال فرمایا تو آپ کو بہت صدمہ ہوا۔ جیسا کہ حضرت سراج الملت پیر سید محمد حسین علی پوری رحمۃ اللہ علیہ (فرزند اکبر حضرت امیر ملت قدس سرہ) کے نام آپ کے تعزیت نامے سے ظاہر ہے۔ آپ نے تحریر فرمایا۔

''بخدمت جناب الحاج مولانا محمد حسین صاحب دام ظلکم، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

حضرت محترم الحاج پیر جماعت علی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی خبر سے بے حد صدمہ ہوا، موصوف کے وجود گرامی سے بڑی تقویت قلبی رہتی تھی۔ تمام سلاسل کے لئے آپ کی مقدس ذات مایہ صد فخر تھی۔ یہ گردش روزگار صدیوں میں ایسی گرامی ہستیاں پیدا کرتی ہے۔ افسوس ہے کہ فنا کے بے درد ہاتھوں کی گرفت خلق اللہ کو ایسی برکات جاریہ سے محروم کر دیتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ظاہری طور پر آنکھوں سے اوجھل ہونے کا احساس رنج وغم کی صورت میں قلوب پر مسلط ہو رہا ہے۔ ورنہ حضرت موصوف رحمۃ اللہ علیہ کو دائمی اور حقیقی زندگی اب حاصل ہوئی ہے۔ اور وہ اہل محبت کے درمیان ہمہ وقت تشریف فرما ہیں۔ میں بیمار تھا، بہت تاخیر سے تعزیت پیش کر رہا ہوں، معذرت خواہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ حضرات کو ایسی غیر مترقبہ نعمت کے چھٹ جانے پر صبر شکیب عطا فرمائے۔ اور حضرت موصوف رحمۃ اللہ علیہ کو وہ درجات عالیہ عطا فرمائے جن کے آپ مستحق ہیں۔ اور ہمیں تا قیامت برکتیں حاصل ہوتی رہیں۔ میرے برادران مکرم اور تمام خاندان کی طرف سے دلی عذر خواہی اور ہمدردانہ تعزیت قبول فرمائیں۔ والسلام

خیر اندیش دیوان سید آل رسول علی خان

سجادہ نشین آستانہ عالیہ اجمیر شریف (حال سرگودھا چک نمبر ۱۲) (۱)

آپ کی وفات حسرت آیات ۱۸ جمادی الاول ۱۳۹۴ھ مطابق ۹ جون ۱۹۷۴ء بروز اتوار پشاور میں ہوئی۔ اور ''بیری باغ بیرون یکہ توت دروازہ،، پشاور میں سپرد خاک کر دیئے گئے۔

آسمان تیری لحد پہ شبنم آفشانی کرے

سبزہ نو رستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

(۱) سیرت امیر ملت از سید اختر حسین و پروفیسر محمد طاہر فاروقی مطبوعہ لاہور ۱۹۷۶ء، ص ۵۱۳، ۵۱۴

## حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری، شیخ الحدیث حزب الاحناف، لاہور

مولانا محمد صدیق ہزاروی ''تعارف علماء اہل سنت'' میں لکھتے ہیں۔

مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ ابوالبرکات سید احمد اشرفی بن حضرت مولانا سید ابومحمد محمد دیدار علی شاہ ابن سید نجف علی ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء میں ہندوستان کے مشہور شہر الور کے محلّہ نواب پورہ میں پیدا ہوئے۔(۱)

آپ کا تعلق ایک علمی و روحانی سید گھرانے سے ہے۔ اور آپ کا سلسلہ نسب حضرت امام موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔ آپ کے آباؤ اجداد مشہد سے ہندوستان تشریف لائے اور الور قیام پذیر ہوئے۔

### تعلیم و تربیت

جس طرح آپ کا تعلق ایک عظیم علمی خاندان سے ہے، اسی طرح آپ کی تربیت بھی نہایت مہتم بالشان طریقے سے ہوئی۔ قرآن مجید الور ہی کے حافظ عبدالحکیم، حافظ عبدالعزیز اور حافظ قادر علی سے پڑھا۔

صرف نحو کی ابتدائی کتب علامہ سید ظہور اللہ ملتانی سے اور اکثر کتب اپنے والد ماجد سے پڑھیں۔ فنون کی انتہائی کتب قاضی مبارک، حمداللہ، افق المبین، صدرا، شمس بازغہ اور شرح عقائد نسفی وغیرہ، جمیع کتب احادیث اور کتب طب مرادآباد میں حضرت صدرالافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں اور ۱۹۱۹ء میں مرادآباد سے ہی سند فراغت و دستار فضیلت حاصل کی۔

### امام اہلسنت سے سند کا حصول

۱۹۱۹ء ہی میں آپ امام اہل سنت مولانا الشاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کی صحبت میں رہے اور آپ کے حکم پر فتویٰ نویسی کے فرائض سرانجام دیتے رہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو جمیع علوم و فنون کی سند اور وظائف و خلافت عامہ کی اجازت مرحمت فرمائی۔

(۱) محمد عبدالحکیم شرف قادری، مولانا: تذکرہ اکابر اہل سنت، ص ۱۴۰

## آگرہ میں خطابت

جامع مسجد آگرہ میں آپ کے والد ماجد حضرت مولانا سید ابو محمد محمد دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ خطیب تھے۔تحریک خلافت میں مولانا ابوالکلام آزاد اور مولانا عبدالماجد بدایونی وغیرہ کانگرس کے حق میں تقریریں کرتے تھے۔ جبکہ مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ اور سید صاحب موصوف کانگرس کے خلاف سرگرم عمل تھے۔

دوران تحریک پنجاب کے عوام کی دعوت پر حضرت سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے پنجاب کا دورہ کیا۔ لاہور کے مسلمانوں کو آپ کی تقریر سے ایسا ذوق میسر ہوا کہ حضرت علامہ کو لوگوں کے اصرار پر لاہور آنا پڑا۔ چنانچہ آپ کی جگہ حضرت علامہ ابوالبرکات سید احمد دامت برکاتہم العالیہ کو جامع مسجد آگرہ میں فرائض خطابت سونپ دیئے گئے۔

## لاہور میں آمد

۱۹۲۳ء میں آپ حضرت والد ماجد علیہ الرحمۃ کے حکم پر جامع مسجد داتا گنج بخش کی خطابت کے لئے لاہور پہنچے۔ داتا گنج بخش کی مسجد ان دنوں زیر تعمیر تھی۔ مولانا محرم علی چشتی، سید امین اندرابی اور خلیفہ مولوی تاج الدین کے مشورے سے آپ کو مسجد وزیر خان میں علوم دینیہ کی تدریس پر مقرر کر دیا گیا۔ آپ کی محنت شاقہ کی شہرت نے سارے پنجاب کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ طلباء جوق در جوق آنا شروع ہو گئے اور مسجد وزیر خاں کے وسیع صحن میں دینی علوم حاصل کرنے والوں کا بے پناہ ہجوم ہو گیا۔

## دارالعلوم حزب الاحناف کی تاسیس

مرزا ظفر علی جج جوان دنوں مسجد وزیر خاں کے متولی تھے، انہیں طلباء کے اجتماع سے اختلاف تھا، چنانچہ حضرت مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ نے مسجد وزیر خان سے استعفاد دے دیا۔

لاہور کے سنی زعماء قاضی حبیب اللہ، مولوی محمد دین، حاجی شمس الدین اور مولانا محرم علی چشتی نے انجمن حزب

الاحناف ہند کی بنیاد رکھی اور ۱۵ مارچ ۱۹۲۶ء کو باقاعدگی سے تدریس کا آغاز ہو گیا۔

دار العلوم حزب الاحناف کا ابتدائی دور بے سروسامانی کا دور تھا۔ ابتداء مسجد وزیر خان سے ہوئی۔ وہاں سے لنڈا بازار، یکّی دروازہ، مسجد دائی رنگہ اور مسجد مائی لاڈو سے ہوتے ہوئے ۱۵ مارچ ۱۹۲۶ء کو تین گنبد والی مسجد اندرون دہلی دروازہ کو دار العلوم کے لئے منتخب کیا گیا۔ مسجد کی صفائی ہوئی اور مرمت کرائی گئی۔ امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری رحمۃ اللہ علیہ نے پانچ سو روپیہ مسجد کی صفائی پر خرچ کیا اور نو ماہ میں یہ سنی دار العلوم اپنی پوری تابانیوں سے جلوہ گر ہو گیا۔

ابتدائی اساتذہ میں حضرت مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ علامہ ابو البرکات، علامہ ابو الحسنات، مولانا عبد القیوم اور مولانا عبد الحنان جیسے لوگ شریک تدریس تھے۔ (۱)

۱۹۳۵ء میں حضرت مولانا سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد آپ نے دار العلوم کے جملہ انتظام و انصرام کو سنبھالا اور مسند درس حدیث پر فائز ہوئے اور وصال تک یہ فیض جاری ہے۔

آجکل دار العلوم حزب الاحناف لال کوٹھی بیرون بھاٹی گیٹ منتقل ہو چکا ہے۔ اور حضرت قبلہ سید ابو البرکات رحمۃ اللہ باوجود پیرانہ سالی اور صحت کے ساتھ نہ دینے کے خدمت میں حاضر ہونے والوں کو علمی و روحانی فیض سے مستفیض فرماتے رہے۔ ۹ جنوری ۱۹۷۴ء کو تنظیم المدارس اہل سنت کی نشاۃِ ثانیہ میں آپ کو تنظیم کا مرکزی صدر منتخب کیا گیا اور پھر ۱۹۷۸ء کے نئے انتخاب میں آپ کو تنظیم کا سرپرست نامزد کیا گیا۔

## فتنوں کا مقابلہ

آج سے کچھ عرصہ پہلے لاہور میں طرح طرح کے فتنے اٹھے، کہیں وہابیت کا فتنہ سر اٹھا رہا ہے، کہیں نیچریت اپنے پر تول رہی ہے، کہیں مرزائیوں کی ریشہ دوانیاں ہیں تو کہیں رافضی گمراہی کے جال بچھائے بیٹھے ہیں، لیکن سنیت کے اس بحر بے کنار کے سامنے جو بھی فتنہ آیا خس و خاشاک کی طرح بہہ گیا۔

---

(۱) پیرزادہ علامہ اقبال احمد فاروقی، تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، ص ۳۲۱

## تحریرات

آپ کا زیادہ تر وقت علوم وفنون اور حدیث پاک کی تدریس میں گزرا۔لیکن اس کے باوجود آپ نے میدان تحریر میں بھی کام کیا، چنانچہ مندرجہ ذیل کتب آپ نے تحریر فرمائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا۔ | مناظرہ تلون | ۲۔ | دبوس المقلدین |
| ۳۔ | فتح المبین | ۴۔ | مناظر ترن تارن |
| ۵۔ | ضیاء القنادین | ٦۔ | وہابیوں کی کہانی |

## چند مشہور تلامذہ

حضرت مفتی اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات رحمۃ اللہ علیہ کی ساری زندگی تبلیغ دین اور علوم عربیہ کی تدریس میں گزری اور سینکڑوں تشنگانِ علم نے سیرابی حاصل کی۔آپ کے چند تلامذہ جو آسمان شہرت پر آفتاب و ماہتاب بن کر چمکے، ان کے اسماء گرامی یہ ہیں۔

ا۔ شیخ الحدیث مولانا مہر دین دامت رحمۃ اللہ علیہ

۲۔ حضرت مولانا قاضی سراج احمد

۳۔ سلطان الواعظین حضرت مولانا محمد بشیر کوٹلی لوہاراں

۴۔ مولانا حافظ مظہر الدین رحمۃ اللہ علیہ

۵۔ خطیب اہل سنت مولانا غلام دین رحمۃ اللہ علیہ

٦۔ شیخ القرآن مولانا غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

۷۔ فقیہ العصر مولانا مفتی محمد نور اللہ بصیر پوری رحمۃ اللہ علیہ

۸۔ شیخ الحدیث مولانا محمد عبداللہ قصوری رحمۃ اللہ علیہ

۹۔ شیخ الحدیث مولانا حافظ محمد عالم سیالکوٹی رحمۃ اللہ علیہ

۱۰۔ استاذ العلماء مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی (رحمۃ اللہ علیہ) ناظم اعلیٰ تنظیم المدارس اہلسنت پاکستان (۱)

طویل علالت کے بعد ۲۴ ستمبر ۱۹۷۸ء بمطابق ۲۰ شوال ۱۳۹۸ھ علم وعمل کا یہ پیکر اس دار فانی سے رخصت ہوا اور علمی دنیا میں نہ پر ہونے والا خلا پیدا ہو گیا۔

## حضرت مولانا سید اولا در سول فخر العالم محمد مارہروی (بھارت)

جناب محمود احمد قادری ''تذکرہ علماء اہل سنت'' میں لکھتے ہیں۔

حضرت سید شاہ اسمٰعیل حسن مارہروی (المتوفی ۱۳۴۲ھ) کے چھوٹے صاحبزادے اولا در سول فخر العالم محمد نام نامی ۲۳ رمضان المبارک ۱۳۰۱ھ ٹامس گنج سیتا پور میں آپ کی ولادت ہوئی۔ فارسی کی مختصر مروجہ تعلیم منشی فرزند حسن ساکن قصبہ پالی ضلع ہردوئی، اور میاں جی رحمت اللہ مارہروی سے حاصل کی، درسیات کی تکمیل مدرسہ عالیہ قادریہ بدایوں کے اساتذہ سے کرنے کے بعد حضرت مولانا شاہ مطیع الرسول محمد عبدالمقتدر قادری (المتوفی ۱۳۳۴ھ) سے فاتحہ فراغ پڑھ کر اجازت وسند حاصل کی، علوم حدیث کی اجازت والد اور نانا، حضرت سید شاہ نور المصطفیٰ ابن سید شاہ غلام محی الدین ابن شاہ آل برکات ستھرے میاں اور حضرت شاہ ابو الحسین احمد نوری قدوس سرہ نے عطا فرمائی، بیعت اپنے والد سے تھے۔ ان کے علاوہ حضرت نوری میاں سے بھی اجازت پائی تھی، عقائد میں بے لچک پختگی رکھتے تھے۔ زہد وورع، تقویٰ وانابت کی دولت سے بہرہ ور تھے، ساری زندگی رشد وہدایت اور تبلیغ وترویج عقائد اہل سنت میں گذری، ہزارہا مریدین ان کے دامن سے وابستہ تھے، تصنیف وتالیف کا خاص ذوق اور خصوصی سلیقہ رکھتے تھے، بزرگان مارہرہ کے تفصیلی حالات کئی جلدوں میں انہوں نے ہی تحریر فرمائے ہیں، ۳۰ کتابیں مطبوعہ ہیں۔ ۱۳۷۲ھ سال وفات ہے، مرقد مارہرہ میں ہے، آپ کا لقب تاج العلماء تھا۔

---

(۱) اقبال احمد فاروقی علامہ: تذکرہ علماء اہل سنت وجماعت لاہور، ص ۳۲۲

## حضرت مولانا سید آل مصطفیٰ اولاد حیدر، مارہروی (بھارت)

جناب محمود احمد قادری ''تذکرہ علماء اہل سنت'' میں لکھتے ہیں۔

سید آل مصطفیٰ اولاد حیدر نام نامی، آپ کی ولادت یکشنبہ دسویں شعبان المعظم ۱۳۳۴ھ کی ہے، تربیت نامور ماموں حضرت مولانا شاہ اولاد رسول مارہروی علیہ الرحمۃ کے زیر سایہ ہوئی۔ دارالعلوم معینیہ عثمانیہ اجمیر شریف میں برسوں حضرت صدر الشریعۃ حجۃ العصر مولانا حکیم امجد علی اعظمی قدس سرہ کے زیر نگرانی تعلیم حاصل کی، طب کی تعلیم طبیہ کالج مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں پائی، حکیم عبد اللطیف فلسفی مشفق استادوں میں تھے۔ برسہا برس سے مسجد قصاباں کھڑک روڈ بمبئی کے امام اور خطیب ہیں۔ ۱۹۵۸ء میں سنی مسلمانوں کی ملی دینی اور سیاسی تنظیم کے لئے سنی جمعیۃ علماء قائم کی ذمہ داری کے احساس اور عمدہ کارگردگی کی بنا پر وقت تاسیس سے مستقل صدر ہیں، اعلیٰ درجہ کے خطیب، بہترین نثر نگار اور خوش فکر شاعر ہیں، آپ کی خطابت کی پورے ملک میں دھوم ہے، بمبئی میں مطب بھی کرتے ہیں، سرکار کلاں خانقاہ برکاتیہ کے سجادہ نشین ہیں، بلکہ سچ یہ ہے کہ اس وقت مارہرہ کی رونق اور بہار آپ ہی کے دم سے قائم و باقی ہے، خداوند تعالیٰ آپ کی عمر دراز فرمائے اور آپ کے برکات سے مسلمانوں کو فائدہ پہنچائے، آمین ثم آمین، سید العلماء آپ کا لقب ہے۔

## حضرت مولانا مفتی محمد ابراہیم فریدی سمستی پوری (بھارت)

صدر مدرس شمس العلوم بدایوں و ناظم سنی کانفرنس ضلع بدایوں

جناب محمود احمد قادری ''تذکرہ علماء اہل سنت'' میں لکھتے ہیں۔

حضرت مولوی جعفر علی فریدی گورکھپوری نور اللہ مرقدہ کے صاحبزادے مولانا مفتی محمد ابراہیم ۱۹۱۰ء میں سمستی پور میں پیدا ہوئے، نسبی علاقہ حضرت شہاب گنج علم کے واسطے سے حضرت شیخ الاسلام بابا فرید الدین مسعود گنج شکر قدس سرہ سے ہے، اردو فارسی کی تعلیم مولوی سید نثار الدین صاحب اور قرآن مجید حافظ محمد مبین سے پڑھا، اور کتابت سیکھی، عربی کا

آغاز حضرت مولانا شاہ منظور احمد پھلواری سے کیا، مولوی سید عتیق اللہ صاحب ساکن پر بودھی ضلع مظفر پور اور مولوی محمد ادریس دہلوی سے عربی صرف ونحو اور ابتدائی کتب درس نظامیہ پڑھیں، مدرسہ حمیدیہ دربھنگہ میں مولانا سید عبدالحمید قادری اور مفتی محمد فیض الرحمٰن سے پڑھ کر مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ سے مولوی کا امتحان دیا، کانپور کے مشہور مدرس مولانا غلام یحییٰ ہزاروی، مولانا ابومحمد عبدالسلام درانی قندھاری سے درس نظامی کی تکمیل کر کے مدرسہ منظر اسلام بریلی میں حضرت حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خاں خلف اکبر مجدد الملۃ امام امام احمد رضا بریلوی اور مولانا شاہ عبدالعزیز خاں محدث بجنوری سے صحاح ستہ کا دورہ کیا اور تفسیر بیضاوی کا درس لیا، ۱۳۵۱ھ میں دستار بندی ہوئی، نیز سند فراغت واجازت حاصل ہوئی، اولاً مدرسہ منظر اسلام ہی میں تدریسی سلسلہ شروع کیا، پھر مدرسہ قادریہ بدایوں میں تشریف لے گئے، اور ۱۹۴۲ء سے مدرسہ شمس العلوم بدایوں میں صدر المدرسین اور مفتی شہر ہیں۔

زبدۃ الاصفیاء حضرت مولانا شاہ مصلح الدین قادری آروی علیہ الرحمۃ سے مرید ہوئے، والد ماجد اور حضرت شاہ نثار احمد قادری فضیلت مآب سے تربیت سلوک حاصل کر کے صاحب اجازت ہوئے مفتی اعظم ہند حضرت الحاج مولانا شاہ مصطفیٰ رضا قادری نوری مدظلہ العالی نے بھی اپنی طرف سے تمام اجازتیں سلاسل وغیرہ کی مرحمت فرمائیں۔

مفتی صاحب مدظلہ، شگفتہ قلم ہیں، اکثر و بیشتر علمی و معیاری مضامین تحریر فرماتے رہتے ہیں، اب تک پانچ کتابیں تصنیف وتالیف کر چکے ہیں۔

(۱) احکام النکاح (۲) تعلیم المنطق (علامہ فضل امام خیر آبادی کی مرقات کا خلاصہ، بطرز سوال و جواب) (۳) تذکار مطیب (بزرگان دین قادریہ مجددیہ آبادانیہ کے تذکرے میں) (۴) مفید الطالب (تربیت سلوک میں) (۵) تذکرہ نایاب (حضرت سیدی شیخ ابوالحسن شاذلی کے حالات، ارشادات سلوک، اوراد، فوائد لضابات حزب البحر وغیرہ میں)

شاعر خوش نوا، اور پرگو ہونے کے ساتھ مادہ تاریخی کے استخراج میں کمال رکھتے تھے۔

# حضرت مولانا سید احمد سعید کاظمی، شیخ الحدیث انوار العلوم ملتان

ناظم جمعیت علماء پاکستان وصدر جماعت اہل سنت

جناب محمد صادق قصوری ''اکابر تحریک پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

آپ ۱۹۱۳ء میں امروہہ ضلع مراد آباد میں پیدا ہوئے۔ والد ماجد کا اسم گرامی سید محمد مختار کاظمی تھا۔ سلسلہ نسب حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔ بچپن ہی میں آپ سایہ پدری سے محروم ہوگئے۔ آپ کی پرورش، تعلیم و تربیت آپ کے برادر معظم سید محمد خلیل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمائی اور سولہ سال کی عمر میں سند فراغت حاصل کر کے انہی کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے۔ پھر جامعہ نعمانیہ لاہور میں تدریسی خدمات انجام دینے لگے۔ ۱۹۳۱ء میں واپس امروہہ تشریف لے گئے اور چار سال تک امروہہ کے مدرسہ محمدیہ حنفیہ میں تدریس فرماتے رہے۔

۱۹۳۵ء میں آپ ملتان تشریف لے آئے اور مدرسہ انوار العلوم کی بنیاد رکھی۔ ملتان میں غیر مقلدین اور بدمذہبوں نے آپ کو طرح طرح سے ناکام بنانے کی کوشش کی، قاتلانہ حملے کئے، مگر آپ کے غیر متزلزل عزم کے سامنے ان کی تمام سازشیں ناکام ہوگئیں، علم وعرفان کی ندیاں بہنے لگیں، طالبان حق آ آ کر شراب توحید ورسالت کے جام لنڈھانے لگے۔ الحمد للہ! آج یہ دار العلوم پاکستان کے مثالی اداروں میں سے ایک ہے اور یہاں سے فارغ التحصیل ہونے والے ہزاروں علماء ملک کے کونے کونے میں خدمت دین متین میں مصروف ہیں۔

آپ نے تحریک پاکستان میں بھی گرانقدر خدمات انجام دی ہیں، مسلم لیگ کے سٹیج سے قیام پاکستان کے لئے جلسے کرتے رہے۔ ۱۹۴۶ء میں قرارداد پاکستان کی توثیق کے لئے بنارس کی آل انڈیا سنی کانفرنس میں شرکت کی، جس زمانہ میں کانگریسی اور احراری علماء سر دھڑ کی بازی لگا کر پاکستان کی مخالفت کر رہے تھے۔ اس وقت حضرت امیر ملت پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری، مولانا ابو الحسنات، پیر صاحب مانکی شریف، مولانا عبد الحامد بدایونی، مولانا عبد الغفور ہزاروی (رحمہم اللہ) اور حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی مدظلہ کی رفاقت میں الگ قومیت اور آزاد پاکستان کے لئے سعی مسلسل اور جہد پیہم کر رہے تھے۔ کانگریسی واحراری مقررین کے لچر اعتراضات کے جوابات دینے میں آپ کا کوئی ثانی

نہیں تھا۔

قیام پاکستان کے بعد آپ نے جمعیت علماء پاکستان کی بنیاد رکھنے کے لئے ملتان میں علماء اہلسنت کا کنونشن بلایا، جس میں مولانا ابوالحسنات کو صدر اور آپ کو جمعیت کا ناظم اعلیٰ منتخب کیا گیا۔ آج اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے آپ کی بناء کردہ جمعیت ملکی سیاست میں اہم مقام کی حامل ہے اور دن بدن ترقی کی راہ پر گامزن ہے۔ آپ ۱۹۶۳ء تا ۱۹۷۴ء جامعہ اسلامیہ بہاولپور میں شیخ الحدیث رہے۔ آپ کی بہت سی تصانیف ہیں، جن کی تفصیل یہ ہے۔

۱۔ تسبیح الرحمٰن عن الکذب والنقصان
۲۔ مزیلۃ النزاع عن مسئلۃ السماع
۳۔ تسکین الخواطر
۴۔ حیات النبی
۵۔ معراج النبی
۶۔ تقریر منیر
۷۔ حجیت حدیث
۸۔ مکالمہ کاظمی ومودودی
۹۔ تحقیق قربانی
۱۰۔ نفی الظل والفیی ء
۱۱۔ کتاب التراویح
۱۲۔ الحق المبین
۱۳۔ التحریر اور اس کی شرح التقریر
۱۴۔ اسلام اور سوشلزم
۱۵۔ طلباء کا اسلامی کردار
۱۶۔ التبشیر برد التحذیر
۱۷۔ میلاد النبی
۱۸۔ اسلام اور عیسائیت
۱۹۔ فتویٰ حنفی
۲۰۔ آئینہ مودودیت

## حضرت مولانا محمد ابراہیم رضا نبیرہ امام احمد رضا بریلوی

### جانشین حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی

جناب محمود احمد قادری ''تذکرہ علماء اہل سنت'' میں لکھتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت مولانا الشاہ احمد رضا فاضل بریلوی کے پوتے، حضرت مولانا شاہ حامد رضا کے فرزند اکبر محمد ابراہیم

رضا عرف جیلانی میاں ۱۳۲۵ھ سال ولادت باسعادت، حضرت حسن بریلوی منجھلے دادا نے ''علم وعمر اقبال وطالع دے خدا'' مصرعہ تاریخ کہا، اور دادا بزرگوار نے تسمیہ خوانی کی رسم ادا کرائی، مدرسہ اہل سنت منظر اسلام کے اساتذہ سے درسیات کی تکمیل کی، حج وزیارت کے شرف سے مشرف ہوئے، والد ماجد کی رحلت کے بعد تا حیات مدرسہ منظر اسلام کے مہتمم اور شیخ الحدیث رہے۔ طلبہ پر بہت شفیق تھے، حسن صورت کے ساتھ حسن عمل سے بھی سرفراز تھے، علم کلام سے شغف تھا، اصلاح عقائد پر زور دیتے، درود پاک کا بکثرت ورد فرماتے، قدرت نے زبان میں خاص اثر ودیعت فرمایا تھا، یوپری تھانہ ضلع مظفر پور کا ایک پیدائشی گونگا آپ کی دعا سے زبان والا ہوگیا۔ آپ کی اس روشن کرامت نے گاؤں کے بکثرت دیوبندیوں کو حلقہ بگوش اسلام کیا، تقریر میں سوز وگداز تھا، راقم سطور کے والد ماجد مدظلہ العالی سے بہترین روابط تھے، کانپور میں راقم سطور نے آپ کی زیارت سے بارہا آنکھوں کو روشن کیا، ۱۱ صفر المظفر ۱۳۸۵ھ موافق ۱۱ مئی ۱۹۶۵ء بروز شنبہ وصال ہوا۔ والد کے پہلو میں مدفن ہے، مفسر اعظم کے لقب سے پکارے جاتے تھے، حضرت کے صاحبزادے مولانا اختر رضا، جامعہ ازہر (مصر) کے فارغ اور جامعہ منظر اسلام کے صدر مدرس ہیں۔

## حضرت مولانا مفتی احمد یار خاں بدایونی، گجراتی

### شیخ التفسیر والحدیث جامعہ غوثیہ گجرات

علامہ عبدالحکیم شرف قادری ''تذکرہ اکابر اہل سنت پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

شیخ التفسیر حضرت مولانا مفتی احمد یار خان ابن مولانا محمد یار خان بدایونی (قدس سرہما) شوال ۱۳۲۴ھ/۱۴۰۶ء میں محلہ قلعہ کھیڑہ اوجھیانی (ضلع بدایوں) کے دیندار گھرانے میں پیدا ہوئے۔ (۱)

آپ کے والد ماجد فارسی درسیات پر عبور رکھتے تھے۔ انہوں نے جامع مسجد میں ایک مکتب جاری کیا تھا جس میں طلباء کو تعلیم دیتے تھے، غالباً حضرت شاہ علی حسین اشرفی میاں کچھوچھوی قدس سرہ کے مرید تھے۔ (۲)

(۱) عبدالنبی کوکب قاضی: سیرت سالک طبع اول، دسمبر ۱۹۷۱ء۔ غلام مہر علی، مولانا: الیواقیت المہریہ، ص ۳۹

(۲) محمد ایوب قادری، پروفیسر: قلمی یادداشت

مولانا مفتی احمد یار خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجد سے حاصل کی۔ پھر مدرسہ شمس العلوم، بدایوں میں داخل ہو کر تین سال تک (۱۹۱۶ء تا ۱۹۱۹ء) مولانا قدیر بخش بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ اور دیگر اساتذہ سے اکتساب فیض کیا۔ (۱)

اسی زمانے میں بریلی شریف جا کر حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ ابتدائی کتب محنت و جانفشانی سے پڑھیں، امتحان میں سب سے زیادہ نمبر حاصل کئے، مولانا حافظ بخش بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ (ممتحن) نے خاص طور پر ان کی تعریف کی اور انہیں انعام کا مستحق قرار دیا، ماہنامہ شمس العلوم، بدایوں میں یہ کیفیت شائع ہوئی۔ (۲)

مدرسہ شمس العلوم بدایوں کے بعد مدرسہ اسلامیہ مینڈھو (ضلع علی گڑھ) میں داخل ہوئے اور کچھ عرصہ پڑھا، چونکہ اس مدرسہ کا تعلق دار العلوم دیوبند سے تھا، اس لئے وہاں سے تعلیم ترک کر کے مراد آباد چلے گئے، اس واقعہ کا ذکر مفتی صاحب نے اپنے مجموعہ کلام دیوان سالک کے ایک حاشیہ میں بھی کیا ہے۔ (۳)

جامعہ نعیمیہ مراد آباد میں داخل ہوئے، حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی قدس سرہ کی مردم شناس نگاہوں نے جو ہر قابل کو پہچان لیا اور خود پڑھانا شروع کیا، پھر بے پناہ مصروفیات کی بنا پر حضرت مولانا علامہ مشتاق احمد کانپوری ابن استاذ زمن مولانا احمد حسن کانپوری قدس سرہ کو مراد آباد بلا کر مفتی صاحب کی تعلیم ان کے سپرد کر دی۔ ایک سال بعد مولانا احمد حسن کانپوری میرٹھ تشریف لے گئے، مفتی صاحب بھی استاذ گرامی کے ساتھ رہے اور ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء میں درس نظامی سے فراغت حاصل کر لی، اس وقت آپ کی عمر بیس سال تھی۔ (۴)

---

(۱) عبد النبی کوکب، قاضی: سیرت سالک، ص ۲۳ تا ۲۷

(۲) محمد ایوب قادری، پروفیسر: قلمی یادداشت

(۳) محمد ایوب قادری، پروفیسر: قلمی یادداشت

(۴) عبد النبی کوکب، قاضی: سیرت سالک، ص ۲۸ تا ۳۲

حضرت مفتی صاحب قدس سرہ نے تکمیل کے بعد عملی زندگی کا آغاز جامعہ نعیمیہ، مرادآباد سے کیا، جہاں تدریس کے علاوہ فتویٰ نویسی کا کام بھی کرتے رہے۔ بعد ازاں مدرسہ مسکینیہ دھوراجی، کاٹھیاواڑ میں نو سال تک تدریس اور خطابت کے فرائض انجام دیتے رہے۔ اس کے بعد ایک سال جامعہ نعیمیہ، مرادآباد اور قریباً تین سال کچھوچھہ شریف رہے، پھر مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا سید ابوالبرکات دامت برکاتہم العالیہ کے بلانے پر پاکستان تشریف لائے اور بارہ تیرہ برس دارالعلوم خادم الصوفیہ، گجرات اور دس برس انجمن خدام الرسول میں فرائض تدریس انجام دیتے رہے، وصال سے چھ برس قبل جامعہ غوثیہ نعیمیہ میں تصنیف، افتاء اور تدریس کا کام جاری رکھا۔ (۱)

۱۹۴۶ء میں جب مرکزی انتخابات ہوئے تو ہر طرف مسلم لیگ اور پاکستان کا نعرہ تھا۔ علاقہ روہیل کھنڈ خاص طور پر بریلی اور بدایوں میں صرف مسلم لیگ کا شہرہ تھا، بدایوں کے علماء وعمائد مولانا عبدالحامد بدایونی، خواجہ غلام نظام الدین، ملا عبدالصمد مقتدری وغیرہ نے بڑا کام کیا۔ قصبہ اوجھیانی میں چودھری حاجی شمس الدین، مولوی ابوالحسن، منشی شمس الدین، سید شید اعلیٰ شیخ شوکت حسین، ریاض الدین اور شیخ عبدالرحیم وغیرہ مسلم لیگ کے سرگرم کارکن تھے۔ قصبہ اوجھیانی میں مسلمانوں کے غالباً سترہ ووٹ تھے جن میں سے پندرہ ووٹ مسلم لیگ کو ملے۔ ڈاکٹر محمد اسحٰق نے ووٹ نہیں ڈالا، آخری ووٹ حضرت مفتی احمد یار خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ کا تھا، پولنگ کا آخری وقت ۵ بجے تھا، مفتی صاحب ساڑھے چار بجے گاڑی سے اوجھیانی پہنچے اور سٹیشن سے سیدھے پولنگ سٹیشن (میونسپلیو رڈ آفس) جا کر مسلم لیگ کو ووٹ دیا۔ مسلمان اس بنا پر بہت خوش ہوئے کہ مفتی صاحب محض ووٹ ڈالنے کے لئے گجرات (پنجاب) سے سفر کر کے اوجھیانی پہنچے تھے، چنانچہ بصورت جلوس آپ کو گھر لایا گیا۔ (۲)

مفتی صاحب اگرچہ درس و تدریس اور تبلیغ کے میدان کے آدمی تھے تاہم مختلف مواقع پر ملی اور سیاسی تحریکوں میں خدمات انجام دیتے رہے۔ تحریک پاکستان کے سلسلے میں صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی نے قرارداد

(۱) عبدالنبی کوکب، قاضی: سیرت سالک، ص ۳۸، ۴۲

(۲) محمد ایوب قادری، پروفیسر: قلمی یادداشت

پاکستان کی تائید کے لئے جو کوششیں کیں، مفتی صاحب ان میں شریک رہے۔ ۱۳۶۵ھ/۱۹۴۶ء میں نظریہ پاکستان کی تائید کے لئے بنارس میں آل انڈیا سنی کانفرنس منعقد ہوئی تو مفتی صاحب پنجاب کے علماء ومشائخ کے عظیم وفد میں شامل تھے۔(۱)

غالباً آل انڈیا سنی کانفرنس کے انعقاد کے بعد بعض بااثر حضرات نے سنی کانفرنس کے فیصلوں کی مخالفت کی اور اپنے حلقہ اثر میں اس کا تذکرہ بھی کیا۔ مسلم لیگ کے بہی خواہ اس بنا پر متفکر تھے کہ صوبائی الیکشن قریب ہے، اگر صورت حال یہی رہی تو نہ معلوم نتیجہ کیا ہو؟ تجویز کیا جارہا تھا کہ بدایوں کے علماء کو بلا کر جلسہ کرنا چاہئے، اتنے میں مفتی صاحب اوجھیانی پہنچ گئے ان کی دو تین تقریروں نے فضا کو سازگار بنادیا اور صوبائی الیکشن میں مسلم لیگ کامیاب ہوگئی۔ حضرت مفتی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ نہایت خوش اخلاق اور خندہ روشخصیت تھے، سلام کہنے میں پہل کرتے، معمولات اور وقت کے اتنے پابند تھے کہ جب آپ جمعہ کے روز منبر پر بیٹھتے تو لوگ اپنی گھڑیوں کا ٹائم ٹھیک کر لیتے تھے، پانچ دفعہ حج و زیارت سے مشرف ہوئے، ہر وقت درود شریف پڑھتے رہتے تھے۔ حضرت مفتی صاحب نے تقریباً ۴۶ سال کا عرصہ خدمت دین میں صرف کیا، سینکڑوں علماء کو فیض یاب فرمانے کے ساتھ ساتھ تصانیف کا معتد بہ ذخیرہ یادگار چھوڑا۔ جس سے مسلک اہل سنت وجماعت کو نہایت تقویت ملی۔

تصانیف کے نام درج ذیل ہیں۔

۱۔ تفسیر نعیمی: گیارہویں پارے کے ربع آخر تک لکھی گئی

۲۔ نعیم الباری فی شرح البخاری: بخاری شریف کا عربی حاشیہ

۳۔ مرآۃ شرح مشکوٰۃ اردو، آٹھ جلدوں میں

۴۔ نور العرفان فی حاشیۃ القرآن: اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ کے ترجمہ پر تفسیری حواشی

(۱) عبدالنبی کوکب، قاضی،: سیرت سالک، ص ۱۳

۵۔ جاءالحق ۶۔ علم المیراث

۷۔ شان حبیب الرحمٰن من آیات القرآن ۸۔ اسلامی زندگی

۹۔ سلطنت مصطفیٰ ۱۰۔ دیوان سالک

۱۱۔ علم القرآن ۱۲۔ رسالہ نور

۱۳۔ رحمت خدا بوسیلہ اولیاء ۱۴۔ مواعظ نعیمیہ

۱۵۔ نئ تقریریں وغیرہ وغیرہ

نعیم الباری اور تفسیر نعیمی کے دو تین پاروں کے علاوہ باقی تمام کتابیں چھپ چکی ہیں۔

حضرت مفتی احمد یار خاں قدس سرہ کے دو صاجزادے یادگار ہیں۔

۱۔ مشہور خطیب مولانا مفتی مختار احمد

۲۔ مولانا مفتی اقتدار احمد

خدا کرے کہ دونوں حضرات مفتی صاحب کی امانت عظیمہ کو ملت اسلامیہ تک پہنچانے میں زیادہ سے زیادہ کامیاب ہوں۔ جن دنوں حضرت مفتی صاحب، میو ہسپتال میں تھے، راقم الحروف اور مولانا غلام رسول سعیدی مدظلہ مزاج پرسی کے لئے حاضر ہوئے۔ حضرت مفتی صاحب نے دوران گفتگو فرمایا۔

''میں جامعہ نعیمیہ، مراد آباد میں مدرس تھا، میں اور مولانا مفتی امین الدین بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ بڑے شوق سے قوالی سنا کرتے تھے۔ ایک دن قوال نے یہ شعر پڑھا ؎

کچھ پاس نہیں ہے میرے، کیا نذر کروں میں تیرے
اک ٹوٹا ہوا دل ہے اور گوشہ تنہائی

یہ شعر سنتا تھا کہ مفتی امین الدین صاحب نے جو کچھ پاس تھا، قوال کو پیش کر دیا، حضرت صدرالافاضل مولانا سید

محمد نعیم الدین مرادآبادی قدس سرہ نے بلا کر باز پرس کی اور فرمایا۔ یا تدریس ہوگی یا قوالی، حضرت کے اس ارشاد پر میں نے عرض کی۔ میں تدریس چھوڑ سکتا ہوں قوالی نہیں چھوڑ سکتا، یہ سنتے ہی حضرت صدرالا فاضل جلال میں آ گئے اور فرمایا۔

''احمد یار خاں! میں تمہیں حکماً کہتا ہوں کہ قوالی سننا چھوڑ دو''

چنانچہ اس کے بعد آج تک میں نے کبھی قوالی نہیں سنی۔

اللہ اللہ! احترام استاذ کی ایسی مثالیں آج کہاں ملیں گی۔

حکیم الامت حضرت مولانا مفتی احمد یار خاں نعیمی قدس سرہ کا وصال ۳ رمضان المبارک ۲۴ اکتوبر (۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء) کو ہوا، نماز جنازہ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد دامت برکاتہم العالیہ نے پڑھائی، مفتی صاحب کی آخری آرام گاہ گجرات (پنجاب) میں ہے۔ جنازہ میں شرکت کے لئے راقم الحروف گجرات گیا، حضرت مفتی صاحب کی زیارت کی، چہرہ پھول کی طرح کھلا ہوا تھا، اس وقت یہ تصور کرنا مشکل تھا کہ ان پر موت کی کیفیت طاری ہو چکی ہے۔

سید ابوالکمال برق نوشاہی نے قطعہ تاریخ کہا۔

فدائے ملت مختار عالم
حکیم امت سرکار عالم
وحید العصر در تحریر و تقریر
خطیب اہل سنت شیخ تفسیر
حیاتش بود در عالم کرامت
وفاتش از علامات قیامت
چوں یکتا بود او اندر شرافت
وفاتش برق گو ''شمع شرافت''

۱۳۹۱ھ

مولانا سید شریف احمد شرافت نوشاہی نے سن عیسوی کا استخراج کیا ؎

آفتاب شرع ، احمد یار خاں
ذاکر اسم کدا شام و پگاہ
در حدیث و فقہ کس مثش نبود
صوفیان اہل حق را بود شاہ
از شرافت سال تر حیلش شنو!
''مخزن انوار شد مستور آہ''(۱)

۱۹۷۱ء

## حضرت مولانا مفتی اعجاز ولی بریلوی صدر جمعیت علماء پاکستان صوبہ پنجاب

جناب محمد صادق قصوری ''اکابر تحریک پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

ہندوستان میں بریلی نام کے دو شہر مشہور ہیں۔ایک رائے بریلی دوسرا بانس بریلی، بانس بریلی کو زیادہ تر شہرت اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ کی ذات گرامی کی وجہ سے حاصل ہوئی۔(۲)

اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے مذہب وملت کی جو عظیم الشان خدمات سرانجام دی ہیں۔اس صدی میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔آپ ہی کے خانوادے میں ۱۱ ربیع الآخر ۱۳۳۲ھ مطابق ۲۰ / مارچ ۱۹۱۴ء کو ایک بچہ پیدا ہوا۔جس کا نام محمد اعجاز ولی خاں رکھا گیا۔اس بچے کا سلسلہ نسب تین واستوں کے بعد اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے نسب سے مل جاتا ہے جو اس طرح ہے۔

---

(۱) عبدالنبی کوکب، قاضی: سیرت سالک، ص ۱۳۹، ۱۴۰

(۲) تذکرہ علماء ہند از مولانا رحمٰن علی (اردو ترجمہ از پروفیسر محمد ایوب قادری) مطبوعہ کراچی، ص ۱۹۶۱ء

محمد اعجاز ولی خاں بن سردار ولی خاں بن ہادی علی خاں بن نقی علی خان بن رضا علی خاں بن کاظم علی خان۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کا سلسلہ نسب یوں ہے احمد رضا خان بن نقی علی خان بن رضا علی خان کاظم علی خان۔(۱)

ہوش سنبھالنے کے بعد حضرت مفتی صاحب کو مکتب میں داخل کروا دیا گیا۔ ۱۵ شعبان المعظم ۱۳۳۶ھ کو اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہ کے حضور قرآن پاک پڑھنا شروع کیا۔ بعد ازاں حافظ عبد الکریم قادری بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے ابتدائی کتب پڑھنے کے بعد درجہ متوسط کی کتابیں اپنے برادر اکبر مولانا تقدس علی خان، علامہ مختار احمد خان سلطانپوری بریلوی، مولانا حسنین رضا خاں، خلف الرشید مولانا حسن رضا خان سے پڑھیں۔ شرح جامی مفتی اعظم ہند شاہ مصطفیٰ رضا خان اور تفسیر جلالین حضرت محدث پاکستان مولانا سردار احمد لائل پوری رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں۔ ۱۳۵۲ھ میں مفتی اعظم ہند سے سند حدیث حاصل کی، پھر الہ آباد یونیورسٹی سے فاضل دینیات اور دوسری مرتبہ ۸/ذوالحجہ ۱۳۵۲ھ کو حجۃ الاسلام شاہ حامد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے سند حدیث حاصل کی اور حضرت مفتی اعظم ہند کے دست مبارک پر سلسلہ قادریہ میں بیعت کی، پھر باقی ماندہ علوم کی دار العلوم سعیدیہ دادوں ضلع علی گڑھ میں تکمیل کر کے سند فراغت حضرت صدر الشریعت مولانا محمد امجد علی اعظمی (والد گرامی علامہ عبد المصطفیٰ ازہری) شیخ الحدیث دار العلوم سعیدیہ سے حاصل کی۔(۲)

حضرت مفتی اعظم ہند شاہ محمد مصطفیٰ رضا خان مدظلہ نے حضرت خواجہ غریب نواز اجمیری کے مزار پر سلسلہ قادریہ میں آپ کو اجازت خلافت عطا کی۔ مختلف دینی مدارس میں تدریسی خدمات سرانجام دینے کے بعد دار العلوم منظر اسلام بریلی و مدرسہ مظہر اسلام بریلی میں علم و عرفان کے گہر لٹاتے رہے۔ ۱۹۴۵ء میں پانی پت میں حضرت غوث علی شاہ قلندر رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر مدرسہ منہاج العلوم میں منصب تدریس سنبھالی۔ ایک سال بعد پھر بریلی واپس چلے گئے اور ایک برس تک دار العلوم منظر اسلام میں درس و تدریس کی خدمات انجام دیں۔(۳)

(۱) پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور، ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱ (۲) پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱

(۳) تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۳۶۹۔ پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۔ روزنامہ نوائے وقت لاہور، ۲۴، ۲۷ دسمبر ۱۹۷۳ء

۱۹۴۷ء میں مسلم لیگ کی حمایت میں تقریریں کرنا شروع کیں۔ اور کانگرس کا ڈٹ کر مقابلہ کیا۔ ۱۹۴۶ء میں بنارس میں آل انڈیا سنی کانفرنس حضرت امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ علی پوری رحمۃ اللہ علیہ کی زیر صدارت منعقد ہوئی۔ اس میں دیگر ہزاروں علماء کے ساتھ حضرت مفتی صاحب بھی شریک ہوئے۔ کانفرنس کی کامیابی کے بعد حصول پاکستان کی منزل کو پانے کے لئے سر بکف میدان میں کودے۔ جگہ جگہ مسلم لیگ کی حمایت میں دورے کئے، پنجاب کے اکثر اضلاع میں مسلم لیگ کا پیغام پہنچایا۔ ۱۹۴۶ء میں ہی بریلی سے پاکستان کی حمایت میں فتویٰ جاری کیا اور تمام مسلمانوں پر پاکستان کی حقیقت واضح کی اور پھر حصول آزادی تک ڈٹ کر انگریز اور ہندو کی مخالفت کرتے رہے۔ (۱)

پاکستان کے معرض وجود میں آنے کے بعد ۲۰ دسمبر ۱۹۴۷ء کو ہجرت فرما کر یہاں تشریف لے آئے اور ۱۹۵۱ء تک جامعہ محمدی شریف (جھنگ) میں نائب شیخ الحدیث کے عہدہ پر خدمات انجام دیتے رہے۔ اس کے بعد دار العلوم اہل سنت و جماعت جہلم میں منصب تدریس پر فائز رہے۔ جون ۱۹۵۴ء میں جامعہ نعیمیہ لاہور میں شیخ الحدیث والفقہ کے عہدے پر فائز ہوئے اور ۱۹۶۰ء تک تشنگان علم دین کی پیاس بجھاتے رہے۔ اسی دوران ۱۹۵۶ء میں مزار اقدس حضرت داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ سے متصل جامعہ گنج بخش کی بنیاد ڈالی اور ساتھ ساتھ کرشن نگر اسلام پورہ کی جامع مسجد میں جامعہ حامدیہ رضویہ کے نام سے ایک مدرسہ قائم کیا۔ ایک عرصہ تک دونوں مدارس کے مہتمم کی حیثیت سے کام کرتے رہے اور ساتھ ہی ساتھ جامع مسجد کرشن نگر میں امام وخطیب کے فرائض بھی سرانجام دیتے رہے۔ (۲)

۱۹۶۰ء میں دار العلوم نعمانیہ اندرون ٹکسالی گیٹ لاہور کی انتظامیہ کے اصرار پر یہاں تشریف لے آئے اور شیخ الحدیث کے منصب جلیلہ پر فائز ہوئے اور اس کے ساتھ ساتھ جمعیت علماء پاکستان میں شامل ہو کر نظام مصطفیٰ ﷺ کے نفاذ کے لئے مقدور بھر کوشش کرتے رہے۔ شعبان ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء میں انجمن نعمانیہ کے صدر ڈاکٹر دلاور علی نے آپ کو

---

(۱) تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۳۶۹۔ پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۔ روزنامہ نوائے وقت لاہور، ۲۴، ۲۷ دسمبر ۱۹۷۳ء

(۲) تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۵ء، ص ۳۶۸۔ پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۔

نوٹس دیا کہ آپ یا تو مدرسہ کے شیخ الحدیث رہیں یا جمعیت علماء پاکستان سے تعلق رکھیں۔ آپ نے مدرسہ سے استعفیٰ دے دیا، لیکن جمعیت سے تعلق توڑنا گوارا نہ کیا۔(۱)

سواد اعظم کی ترجمان جمعیت علماء پاکستان سے آپ کی وابستگی شروع سے ہی تھی۔ تازیست مقدور بھر خلوص و محنت سے اس کی خدمت کرتے رہے۔ ۱۹۷۲ء جمعیت کے ملتان کنونشن میں مجاہد مولانا عبدالستار خان نیازی کو پنجاب جمعیت کا صدر اور آپ کو نائب صدر چن لیا گیا۔ ۱۹۷۳ء میں خانیوال کنونشن میں حضرت نیازی صاحب کو مرکزی جمعیت کا جنرل سیکرٹری منتخب کیا گیا تو پنجاب جمعیت کی صدارت کی ذمہ داریاں آپ کو سونپ دی گئیں۔ آپ جمعیت کی مرکزی مجلس عاملہ کے بھی رکن تھے۔ منفی سیاست سے متنفر اور تعمیری تنقید کے حامی تھے۔(۲)

آپ کو فقہ میں ایک خاص مقام حاصل تھا، فتوی میں سند کا درجہ رکھتے تھے۔ فارغ التحصیل ہونے کے بعد ہی فتویٰ نویسی کا کام شروع کر دیا تھا اور فقیہ العصر کے خطاب سے نوازے گئے تھے۔ بزرگان دین سے بہت عقیدت تھی، یہی وجہ تھی کہ صوفیائے کرام کے حالات بیان کرنے میں انہیں خاصا عبور حاصل تھا۔ آپ کا دل عشق رسول ﷺ سے سرشار تھا۔ بے حد ذہین محنتی، صالح، خوش اخلاق، ملنسار، غیور، خوددار اور جسمانی طور پر تندرست و توانا تھے۔ اپنے تو اپنے بیگانے بھی ان کے کمالات کے معترف تھے۔

جدا جدا جو وصف دیگر علماء میں تھے
وہ سب کے سب اس عاشق خدا میں تھے

آپ کی تصانیف یہ ہیں۔

۱۔ تسحیل الواضح۔ ۲۔ قانون میراث۔ ۳۔ تنویر القرآن (تفسیر قرآن) ۴۔ ترجمہ مکاتیب ورسائل شیخ عبدالحق۔ ۵۔ ترجمہ کشف الاسرار (داتا گنج بخش) وغیرہ وغیرہ

---

(۱) تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ لاہور، ص ۱۹۷۵ء، ص ۳۶۸۔ پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۔

(۲) روزنامہ نوائے وقت لاہور، ۱۸، ۱۹ ستمبر ۱۹۷۳ء۔ ۲۷ مئی ۱۹۷۳ء

علاوہ ازیں آپ کے شاگردوں کی تعداد قریباً پانچ ہزار ہے، جو اس وقت آزاد کشمیر، مشرقی پاکستان، بھارت، انڈونیشیا، افریقہ، ماریشش، ایران، افغانستان، امریکہ، کویت، دوبئی اور انگلینڈ میں دین اسلام کی خدمات سر انجام دے رہے ہیں۔(۱)

دار العلوم انجمن نعمانیہ لاہور سے مستعفی ہونے کے بعد بحیثیت شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری گیٹ لاہور آپ کا تقرر رہا۔ لیکن قدرت کو شاید یہ تقرری منظور نہیں تھی، کیونکہ ۲۳ شوال المکرّم ۱۳۹۳ھ مطابق ۱۹ نومبر ۱۹۷۳ء بروز پیر (سوموار) اڑھائی بجے شب میو ہسپتال لاہور میں چند دن بیمار رہ کر آپ کا انتقال ہو گیا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔ نماز جنازہ مفتی اعظم پاکستان ابوالبرکات سید احمد مدظلہ نے پڑھائی اور میانی صاحب کے قبرستان میں حضرت مولانا غلام محمد ترنم رحمۃ اللہ علیہ کے پہلو میں دفن ہوئے ؎

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ وہ پیدا

مختلف روزناموں نے آپ کی رحلت پر اداریوں کے ذریعے آپ کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے خراج تحسین پیش کیا۔ روزنامہ جمہور لاہور کا اداریہ نذر قائین ہے۔

"گزشتہ روز ایک محقق عالم دین، عظیم فقیہ اور صائب الرائے مفتی ............ مفتی اعجاز ولی خان انتقال کر گئے، مرحوم جمعیت علمائے پاکستان پنجاب کے صدر تھے۔ مفتی اعجاز ولی خان ان اہل دین میں سے تھے جو دینی خودداری، غیرت اور کردار کے پیکر ہوتے ہیں۔ مفتی اعجاز ولی خان کا وصال معمولی حادثہ نہیں، یہ پہلے سے موجود قحط الرجال میں مزید خوفناک اضافہ ہے۔ لیکن رب العالمین کا حکم ہی فیصلہ کن ہے۔ ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مفتی صاحب کو اپنی بے پایاں رحمت سے نوازے اور ان کے پسماندگان کو قلبی اطمینان اور سکون عطا فرمائے۔"(۲)

(۱) تذکرہ علماء اہل سنت لاہور، از علامہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ لاہور، ص ۱۹۷۵ء، ص ۳۶۹۔ پندرہ روزہ سواد اعظم لاہور ۱۵ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۱۱۔

(۲) روزنامہ جمہور لاہور، ۲۲ نومبر ۱۹۷۳ء

# حضرت پیر امین الحسنات مانکی، ضلع پشاور

جناب محمد صادق قصوری ''اکابر تحریک پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

متولد ۱۳۴۱ھ / ۱۹۲۳ء　　　　متوفی ۱۳۷۹ھ / ۱۹۶۰ء

حضرت پیر محمد امین الحسنات بن پیر عبدالرؤف ۱۹۲۳ء میں مانکی شریف تحصیل نوشہرہ ضلع پشاور میں پیدا ہوئے۔ گیارہ سال کی عمر میں والد کا سایہ سر سے اُٹھ گیا اور آپ مسند نشین ہو گئے۔ یہ ملک کا ایک بہت بڑا سجادہ ہے جہاں ہزاروں کی تعداد میں عقیدت مند آتے ہیں اور فیض یاب ہوتے ہیں۔

تحریک پاکستان کا دور شروع ہوا تو ۱۹۴۵ء میں آپ نے مسلم لیگ میں شرکت فرمائی، نظریہ پاکستان کی حمایت میں بے شمار دورے کئے، صوبہ سرحد میں کانگرس کا بہت زور تھا۔ میدان سیاست میں خان عبدالغفار خان اور ان کے بھائی ڈاکٹر خان کا طوطی بولتا تھا، چنانچہ آپ کانگرسی لیڈروں کے خلاف سینہ سپر ہو گئے اور آپ کے ہزاروں مریدوں نے آپ کی آواز پر لبیک کہہ کر نظریہ پاکستان کی حمایت کی۔ ڈاکٹر خان صاحب کی وزارت میں آپ کو قید و بند کی صعوبتیں بھی برداشت کرنا پڑیں۔ اس وقت آپ کی عمر صرف ۲۶ سال تھی۔

آپ نے مسلم لیگ کے لئے فضا ہموار کر کے قائداعظم کو صوبہ سرحد کا دورہ کرنے کی دعوت دی۔ قائداعظم نے کئی روز تک آپ کے ہاں قیام فرمایا۔ اس طرح سرحد میں کانگرس کا زور ٹوٹنے لگا اور مسلم لیگ کا شہرہ ہونے لگا۔ پھر قائداعظم نے آپ کے ایماء پر مجاہد ملت مولانا عبدالحامد بدایونی کو سرحد بھیجا، جنہوں نے یہاں کامیاب جلسے کئے۔

ان دنوں سابق صوبہ سرحد میں صورت حال بڑی نازک تھی، اس کی طرف حضرت قائداعظم نے واضح اشارہ فرمایا تھا............ وہاں سرخ پوشوں نے قیامت اٹھا رکھی تھی، وہ تحریک بے حد منظم اور عوام میں بے پناہ مقبول تھی۔ عبد الغفار خان جو سرحدی گاندھی کے لقب سے مشہور تھا، اس کا عوام پر زبردست اثر تھا، مسلم لیگ اس علاقے میں انتہائی غیر مؤثر اور بے وزن تھی۔ اسے جلسہ عام کرنے کی ہمت نہ پڑتی تھی، ساتھ ساتھ علماء کا ایک گروہ جو دیوبند سے اس زمانے میں فارغ التحصیل ہوا تھا، جب وہاں کانگرسی سیاست غالب آچکی تھی، سرخ پوشوں کی حمایت میں کام کر رہا تھا۔ ڈاکٹر

خان کی وزارت کے نقوش بہت گہرے تھے، ایسے میں پاکستان کے لئے کام کرنا بڑا کٹھن تھا............علماء کے ساتھ سابق پیر مانکی شریف اور پیر زکوڑی شریف نے بڑی تندہی سے کام کیا اور سچی بات یہ ہے کہ ان کی تائید وحمایت سے صوبہ سرحد کی سیاسی فضا میں وہ تغیر رونما ہوا جو بظاہر ناممکن نظر آتا تھا۔ (۱)

۱۹ اکتوبر ۱۹۴۵ء کو صوبہ سرحد اور پنجاب کے پیروں، سجادہ نشینوں، صوفیوں اور روحانی پیشواؤں کا ایک اہم اجتماع پشاور میں ہوا۔ اس جلسہ میں ایک تجویز منظور ہوئی جس میں مسلم لیگ سے وفاداری اور مسٹر جناح کی قیادت پر اعتماد کا اظہار کیا گیا۔۔ پیر صاحب مانکی شریف نے اس اجتماع میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا۔

''اس وقت مسلمانوں کو باہمی اتحاد کی سخت ضرورت ہے، ہر مسلمان کو حصول پاکستان کے لئے پوری جدوجہد کرنی چاہیے جہاں وہ عزت اور آزادی سے رہ سکیں گے، حصول پاکستان کا اس سے بہتر کوئی ذریعہ نہیں ہوسکتا کہ ہر مسلمان مسلم لیگ میں شریک ہو کیونکہ صرف مسلم لیگ ہی ایک ایسی جماعت ہے جو صرف اسلام اور مسلمانوں کی سر بلندی اور آزادی کے لئے کوشاں ہے۔ (۲)

آپ نے مولانا محمد گل صاحب کی قیادت میں ایک وفد حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی کی خدمت میں بھیجا، جس نے نظریہ پاکستان پر گفتگو کی۔ پھر ۱۹۴۶ء میں بنارس کی آل انڈیا سنی کانفرنس میں شرکت کر کے اڑھائی گھنٹے تک تقریر فرمائی، دوران تقریر آپ نے فرمایا۔

''میں نے قائد اعظم سے وعدہ لیا ہے کہ اگر انہوں نے مسلمانوں کو دھوکا دیا یا اسلام کے خلاف کوئی نظام جاری کرنے کی کوشش کی تو آج جس طرح ہم اپ کو دعوت دے رہے ہیں اور آپ کی قیادت کو مان رہے ہیں کل اسی طرح اس کے برعکس ہوگا۔ (۳)

---

(۱) انٹرویو مفتی محمد شفیع، ماہنامہ اردو ڈائجسٹ لاہور، جولائی ۱۹۶۸ء، ص:۳

(۲) قائداعظم اور ان کا عہد از رئیس احمد جعفری ۹، مطبوعہ لاہور ۱۹۶۶ء

(۳) سواد اعظم لاہور ۱۵ جنوری ۱۹۶۰ء

آل انڈیا سنی کانفرنس کے خصوصی اجلاس میں نظریہ پاکستان کی توثیق وتائید میں نہایت سرگرمی سے قرارداد پاس کرائیاور پھر تمام ملک میں اس کی حمایت میں دورے کئے اور عوام کو آمادہ کیا کہ وہ تحریک پاکستان کو بہر صورت کامیاب بنائیں گے۔

پاکستان بننے کے بعد ۱۹۴۸ء میں حضرت صدر الافاضل مراد آبادی جب پاکستان تشریف لائے تو دار العلوم حزب الاحناف لاہور میں چار گھنٹے تک بند کمرے میں گفتگو ہوتی رہی۔ گفتگو میں صدر الافاضل، پیر صاحب مانکی شریف، محدث کچھوچھوی، مفتی محمد عمر نعیمی، مولانا غلام معین الدین نعیمی اور سید ابوالبرکات شریک ہوئے۔ اس موقع پر پیر صاحب نے صدر الافاضل پر زور دیا کہ دستور اسلامی کا ایک خاکہ مرتب کریں جسے ہم قائداعظم کے سامنے رکھیں اور ان سے اسے لاگو کرنے کو کہیں، لیکن افسوس کہ تین ماہ بعد صدر الافاضل فوت ہو گئے۔ بعدازاں پیر صاحب حضرت محدث علی پوری اور مجاہد ملت مولانا عبدالستار خاں نیازی مدظلہ کے ساتھ مل کر بعد کی حکومتوں پر اسلامی نظام کے نفاذ پر زور دیتے رہے مگران کی یہ کوشش بارآور نہ ہوسکی۔

جب مسلم لیگ کا دور انحطاط آیا تو آپ جناح عوامی مسلم لیگ میں شامل ہو گئے جو بعد میں عوامی لیگ بن گئی۔ ۱۹۵۵ء میں ارباب سیاست کی روش کے پیش نظر سیاست کے کوچہ کو خیر باد کہہ دیا اور ملت اسلامیہ کی روحانی پیشوائی پر تمام تر توجہ صرف کرنا شروع کر دی۔

۱۹۵۲ء میں ایک سرکاری وفد کے قائد بن کر چین میں ہونے والی امن کانفرنس میں شرکت فرمائی اور وہاں ہندوستانی نمائندے کو منہ توڑ جواب دیا۔ اس کانفرنس میں آپ نے مسئلہ کشمیر کے بارے میں پاکستانی مؤقف کی بڑی جرات اور پامردی سے ترجمانی کی۔ مشترکہ اعلامیہ کی ایک جھلک ملاحظہ ہو۔

''ہندوستان اور پاکستان کے مابین جو بھی تنازعات ہیں ان کا فیصلہ امن وآشتی سے ہونا چاہئے اور یہ حق باشندگان جموں وکشمیر ہی کو حاصل ہے کہ وہ اپنی قسمت کا آپ فیصلہ کریں۔''(۱)

(۱) نیا چین، سفرنامہ پیر صاحب مانکی شریف، مطبوعہ یکم ستمبر ۱۹۶۵ء، پشاور، از فضل حق شیدا، ص ۱۱۲

اس اعلان پر ہندوستان کی جانب سے ڈاکٹر کچلو، گیان چندر وی شنکر، شورام دیاس اور درو میش چندر نے دستخط کئے اور پاکستان کی طرف سے پیر صاحب مانکی شریف، سرادر شوکت حیات، عطاء الرحمٰن اور میر عبدالقیوم نے دستخط کئے تھے۔

۵ جنوری ۱۹۶۰ء/۱۳۷۹ھ کو مانکی شریف سے کیمبل پور جاتے ہوئے آپ کی کار فتح جنگ کے قریب حادثے کا شکار ہوگئی۔ ڈرائیور تو موقع پر ہی دم توڑ گیا مگر آپ بری طرح زخمی ہو جانے کی وجہ سے ملٹری ہسپتال راولپنڈی میں داخل کئے گئے، لیکن زخموں کی تاب نہ لا کر ۲۸ جنوری ۱۹۶۰ء کو یہ مجاہد آزادی اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ رجعون۔ لاکھوں عقیدتمندوں نے جنازہ میں شرکت کی، مدفن مانکی شریف میں ہے۔ آپ کے بعد ۲۹ جنوری کو آپ کے صاحبزادے روح الامین سجادہ نشین ہوئے۔

مولانا غلام معین الدین نعیمی مدیر سواد اعظم لاہور نے تاریخ وفات کہی

آہ مرد میداں پیر صاحب مانکی شریف

۱۳۷۹ھ

ملک کے نامور صحافی جناب ظہور عالم شہید نے سرحد میں مسلم لیگ کی تحریک سول نافرمانی کے زیر عنوان پیر صاحب مانکی شریف کو ان الفاظ میں خراج تحسین پیش کیا ہے۔

> ''پیر صاحب مانکی شریف کی انقلابی تقریروں نے سارے صوبے میں آگ لگا دی تھی اور انہیں گرفتار کرنے کی کوششیں ابھی تک کامیاب نہیں ہوئی تھیں ........... ڈاکٹر خاں صاحب (وزیر اعلیٰ سرحد) کی افسوسناک کوششیں بالآخر رنگ لائیں جس طرح پنجاب میں ہندو سکھ رہنماؤں نے فرقہ وارانہ فسادات شروع کرائے تھے اسی طرح سرحدی وزیر اعظم (اعلیٰ) نے اپنے صوبے میں بھی ان (ہندو مسلم) فسادات کی آڑ لے کر مسلم لیگ کی تحریک کو کچلنے کا اور جواز مل سکے، پیر صاحب مانکی شریف کے سوا صوبہ کے تمام قابل ذکر مسلم لیگی رہنما جیلوں میں تھے ..........

۲۸ مارچ ۱۹۴۷ء کو سرحد مسلم لیگ کے جلیل القدر رہنما اور لاکھوں مسلمانوں کے روحانی پیشوا

حضرت پیر صاحب مانکی شریف بھی گرفتار کر لئے گئے۔ گرفتاری سے پہلے پیر صاحب نے ایک بیان میں سرحدی عوام سے بالعموم اور اپنے معتقدین سے بالخصوص یہ اپیل کہ کہ وہ وزارتی اشتعال انگیزیوں کے باوجود اپنی تحریک کو غیر فرقہ وارانہ رکھیں اور اسے اس وقت تک بند نہ کریں جب تک صوبائی لیگ کے جائز مطالبات کی تکمیل نہیں ہو جاتی۔ پیر صاحب کی گرفتاری ڈاکٹر خاں صاحب کی مجنونانہ مایوسی کی انتہا تھی، اس چھبیس سالہ سیاسی و روحانی قائد کی گرفتاری نے صوبائی مسلمانوں اور ان کے لاکھوں عقید تمندوں میں تحریک جاری رکھنے کا نیا جوش اور ولولہ پیدا کر دیا اور ڈاکٹر خاں صاحب کا اصل مقصد پورا نہ ہوا، ہندو اخبارات نے پیر صاحب کی گرفتاری پر ''ملا مانکی'' ''جناح ایجی ٹیٹر ملا مانکی'' اور ''سرحدی ایجی ٹیشن کا سرغنہ'' ایسی افسوسناک سرخیاں جمائیں جس سے صوبہ سرحد میں وزارت کے لئے حالات اور خراب ہو گئے ...... روز نامہ نوائے وقت لاہور، ۲۵ دسمبر ۱۹۶۲ء، ص ۶

روز نامہ نوائے وقت لاہور میں آپ کے انتقال پر اداریہ لکھا گیا جس میں آپ کی خدمات پر یوں روشنی ڈالی گئی۔

''پیر صاحب مانکی شریف مرحوم کو کل ان کے گاؤں میں سپرد خاک کر دیا گیا''۔

پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا

محمد امین الحسنات مرحوم جو پیر صاحب مانکی شریف کے نام سے مشہور تھے، تحریک پاکستان کے ان رہنماؤں میں سے تھے جنہوں نے ملک کی آزادی اور قیام پاکستان کے لئے شاندار خدمات انجام دیں۔ وہ اس زمانہ میں صوبہ سرحد کے افق سیاست پر نمودار ہوئے جب اس صوبہ میں خان برادران کا طوطی بولتا تھا اور کانگرس اور انگریز دونوں سابق صوبہ سرحد کو خان عبد الغفار کا گڑھ سمجھتے تھے۔ جن مسلم لیگی لیڈروں نے سرحدی گاندھی کے اس طلسم کو توڑا، پیر صاحب مانکی شریف ان میں سب سے زیادہ نمایاں تھے۔ وہ اس زمانہ میں بالکل نوجوان تھے مگر اللہ تعالیٰ کو ان سے یہ کام لینا مقصود تھا کہ وہ اس اہم علاقہ کو پاکستان کے لئے جیتیں، قیام پاکستان کے بعد ایک مرتبہ انہیں صوبائی وزارت بھی پیش کی گئی مگر انہوں نے اسے قبول نہ کیا، بعد ازاں خان عبد القیوم نے ایسے

حالات پیدا کر دیئے کہ تحریک پاکستان اور مسلم لیگ کے یہ مخلص رہنما مسلم لیگ سے علیحدگی پر مجبور ہو گئے۔ پیر صاحب نے عوامی لیگ میں شرکت کی اور پاکستان میں حزب اختلاف کے قیام کے لئے بڑی سرگرمی سے کام کیا اور دونوں حصہ ہائے ملک میں قریہ قریہ گھومے مگر ادھر چند سالوں سے آپ سیاسی زندگی سے بالکل کنارہ کش ہو چکے تھے۔ پیر صاحب ابھی جوان ہی تھے کہ خالق حقیقی نے انہیں پاس بلا لیا۔

خوش درخشید ولے شعلہ مستعجل بود

اللہ تعالیٰ انہیں اپنے جوار رحمت میں جگہ دیں۔" روزنامہ نوائے وقت لاہور، ۳۱ جنوری ۱۹۶۰ء

## حضرت مولانا قاری احمد حسین فیروز پوری، گجراتی خطیب جامع مسجد عیدگاہ گجرات

علامہ عبدالحکیم شرف قادری "تذکرہ اکابر اہل سنت پاکستان" میں لکھتے ہیں۔

خطیب اہل سنت، عالم باعمل، پیکر خلوص وایثار، مجسمہ علم ورحمت حضرت مولانا قاری احمد حسین فیروز پوری ثم گجراتی ابن جناب عبدالصمد موضع گومتی تحصیل جھجھر ضلع رہتک میں ۱۳۳۳ھ/۱۹۱۴ء میں پیدا ہوئے۔ بچپن ہی میں والدین کا سایہ شفقت سر سے اٹھ گیا، مڈل تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد درس نظامی کی ابتدائی کتب مختلف اساتذہ سے پڑھیں پھر تحصیل علم کی غرض سے دہلی چلے گئے اور مشہور نعت گو شاعر مولانا صابر حسین صابر سے نحو، منطق اور فقہ کی کتب میں استفادہ کیا، دہلی ہی میں مولانا قاری شبیر حسین سے تجوید وقرات کا درس لیا اور مشق کی۔

اللہ تعالیٰ نے ابتداء ہی سے قاری صاحب کو پُر سوز آواز اور لحن داد دی عطا کیا تھا اس لئے وعظ وتقریر کی طرف میلان ہوا اور میدان خطابت میں وہ جوہر دکھائے کہ باید وشاید! آپ نسباً صدیقی اور مشرباً نقشبندی تھے اور حضرت خواجہ عبدالخالق جہانخیلاں کوٹ عبدالخالق (ضلع ہشیار پور) سے نسبت ارادت کی وجہ سے اپنے نام کے ساتھ "خالقی" لکھا کرتے تھے۔

ابتداء میں آپ مسجد قصاباں فیروز پور میں خطیب مقرر ہوئے۔ آپ کے پُر اثر وعظ کا شہرہ دور دراز تک پہنچا،

بمبئی، امرتسر اور جالندھر وغیرہ مقامات پر آپ کی بکثرت تقریریں ہوا کرتی تھیں، فیروز پور میں آپ کی شہرت ومقبولیت اس حد کو پہنچی کہ گجرات (پاکستان) تشریف لانے کے بعد بھی آپ کو فیروز پوری کہا جاتا تھا۔ اسی دوران آپ نے مولانا محمد سعید شبلی عربی ٹیچرز کالج فیروز پور (سابق خطیب دربار حضرت فرید الملۃ والدین گنج شکر قدس سرہ) سے مزید علمی استفادہ کیا۔

غالباً ۱۹۴۵ء میں جب آپ حرمین شریفین کی زیارت کو گئے تو دوران سفر جہاز میں آپ کی تقاریر کا سلسلہ جاری رہا۔ اسی جہاز میں میاں فضل دین پگانوالے مرحوم بھی شریک سفر تھے، وہ قاری صاحب کے وعظ سے بے حد متاثر ہوئے اور گجرات تشریف لانے کی دعوت دی چنانچہ قاری صاحب نے مسجد میاں جلال دین مرحوم میں درس دیا اور رات کو اونچی مسجد منڈی میں تقریر کی۔ آپ کے بیان کا اہل گجرات پر اس قدر اثر ہوا کہ وہ لوگ دل وجان سے آپ پر فریفتہ ہو گئے اور اصرار کیا کہ آپ ہمارے پاس ہی تشریف لے آئیں اور ہمارے دلوں کو آقائے مدنی ﷺ کی محبت کے نور سے منور فرمائیں، ان حضرات کی طلب صادق رنگ لائی اور قاری صاحب گجرات تشریف لے آئے اور مرکزی جامع مسجد عید گاہ میں خطبہ دینا شروع کیا۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ اس زمانے میں نماز عید تمام لوگ بلا امتیاز، قاری صاحب کی اقتداء میں ادا کیا کرتے تھے۔

ویسے تو پورے پاکستان کے علماء سے قاری صاحب کے گہرے مراسم تھے، لیکن خاص طور پر یہ حضرات قابل ذکر ہیں۔

۱۔ حکیم الامت مفتی احمد یار خاں نعیمی
۲۔ پیر طریقت حضرت پیر ولایت شاہ
۳۔ حضرت پیر حبیب اللہ شاہ
۴۔ مولانا فیروز دین
۵۔ الحاج لالہ برکت علی
۶۔ لالہ فضل دین
۷۔ الحاج مرزا اللہ دتا بٹ
۸۔ الحاج سلطان علی
۹۔ مولانا مبارک محی الدین
۱۰۔ مولانا حافظ سید علی

۱۱۔ مولانا حکیم مختار احمد اشرفی ۱۲۔ مولانا سید محمود شاہ

فی الحقیقت اس وقت گجرات شہر منبع برکات بنا رہا۔

حضرت قاری صاحب نے تحریک پاکستان اور جہاد کشمیر میں بڑی سرگرمی سے حصہ لیا اور اہل اسلام کو اپنے مسحور کن بیانات سے تائید پاکستان اور مسلم لیگ کی حمایت پر آمادہ کیا، تحریک ختم نبوت میں بھی پر جوش حصہ لیا۔ آپ کی تقریر کا خاص وصف یہ تھا کہ اکھڑا ہوا مجمع پھر سے جم جاتا تھا، لطف یہ تھا کہ قاری صاحب کے ہوتے ہوئے تلاوت، نعت، تقریر اور سلام و دعا کے لئے کسی اور شخص کی ضرورت نہیں رہتی تھی، گویا وہ خود ایک انجمن اور جامع اجلاس تھے، خلوص کا یہ عالم تھا کہ جہاں تشریف لے جاتے وہاں اجلاس کی تمام نشستوں میں قیام فرماتے مبادا کسی نشست کا مقرر نہ آئے اور منتظمین جلسہ کو پریشانی ہو، آپ وعدے کو ہر صورت نبھاتے، سردی ہو یا گرمی، طوفان بادوباراں ہوتا شدید بخار، کوئی چیز آپ کو ایفائے وعدہ سے روک نہ سکتی تھی، تقریر کے بعد فوراً اپنا سفر شروع کر دیتے اور جلسہ کے منتظمین سے اجازت لینا بھی پسند نہ کرتے، مقبولیت کا اندازہ اس سے لگایا جا سکتا ہے کہ محرم، صفر ربیع الاول مسلسل تین ماہ ہر رات کراچی میں آپ کی تقریریں ہوا کرتی تھیں، سامعین کی تعداد عموماً چالیس پچاس ہزار سے زائد ہوا کرتی تھی، حیدر آباد، ٹھٹھہ اور نواب شاہ وغیرہ مقامات کے لوگ محض آپ کی تقریر سننے کے لئے کراچی کا رخت سفر باندھا کرتے تھے۔

اللہ تعالیٰ نے قاری صاحب کو غضب کی آواز اور بلا کا سوز عطا کیا تھا۔ جب آپ مولانا روم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی اور علامہ اقبال کا کلام پڑھتے تو مجلس پر ایک کیف طاری ہو جاتا اور جب اس کی تشریح بیان کرتے تو اچھے اچھے اہل علم دنگ رہ جاتے، خاص طور پر اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا بریلوی قدس سرہ کا کلام جس حسن و خوبی سے پڑھتے تھے اس کی نظیر کہیں دیکھنے سننے میں نہیں آئی۔ حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کے روح پرور نعتیہ کلام کو پنجاب اور سندھ میں سب سے پہلے آپ ہی نے متعارف کرایا تھا۔

سرور کائنات ﷺ کی محبت اور یاد میں شب و روز محو رہتے، آپ کی تقریروں میں یہ عنصر ہمیشہ نمایاں رہتا اور سننے والے کیف و سرور اور لذت محبت میں گم ہو جاتے۔ آپ کو بارہا خواب میں اور بعض اوقات عالم بیداری میں جمال جہان

آرا کے دیدار کا شرف حاصل ہوا۔ نوعمری کا زمانہ تھا، کیا دیکھتے ہیں کہ خواب میں سرورِ دو عالم ﷺ کے دربار میں حاضر ہیں اور ایسی پیاری نعت عرض کر رہے ہیں جو پہلے انہیں یاد نہ تھی۔ بیدار ہونے پر تجسس پیدا ہوا کہ یہ نعت کس کی لکھی ہوئی ہے۔ ایک دن اتفاقاً حدائق بخشش (امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کا نعتیہ دیوان) دیکھ رہے تھے کہ اس میں وہی نعت مل گئی جو آپ نے خواب میں دربارِ رسالت میں پیش کی تھی، اب تو قاری صاحب کو فاضل بریلوی قدس سرہ سے بے انتہا محبت ہوگئی، اسی عقیدت کی بنا پر ایک دفعہ بریلی شریف حاضر ہوئے۔ فاضل بریلوی قدس سرہ کے مزار پر انوار پر حاضری دی اور چند دن وہاں قیام کیا۔

قاری صاحب نہایت رقیق القلب اور رحم دل واقع ہوئے تھے، انسان تو انسان حیوان بھی آپ کی شفقت سے بہرہ ور ہوتے تھے۔ باقاعدگی سے تہجد ادا کرنا آپ کا معمول تھا، وعظ و تبلیغ کے علاوہ تدریس اور خاص طور پر قرات پڑھانے کا سلسلہ جاری رکھا اور بے شمار لوگ آپ سے فیض یاب ہوئے۔ مولانا قاری محمد علی (لاہور) اور مولانا قاری محمد دین راجوروی (گجرات) آپ کے منظورِ نظر تلامذہ ہیں، (انہیں حضرات سے حضرت قاری صاحب کے یہ حالات دستیاب ہوئے ہیں)۔

۳ ذی قعدہ، ۳۰ اپریل (۱۳۷۹ھ/۱۹۶۰ء) بروز ہفتہ ساڑھے بارہ بجے دن قاری صاحب کا وصال ہوا، آخری کلمہ "اَدْرِكْنِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ" زبان پر جاری ہوا اور روح قفسِ عنصری سے پرواز کر گئی۔ آپ کا جنازہ جا رہا تھا اور ساتھ ساتھ لاؤڈ سپیکر پر قاری صاحب کی تلاوت کا ریکارڈ لگایا گیا تھا۔ جسے سن کر حاضرین کی چیخیں نکل رہی تھیں۔ ایک لاکھ سے زیادہ افراد نے باچشم پرنم جنازہ میں شرکت کی جنازگاہ خواجگان، علی پور روڈ میں آپ کی آخری آرام گاہ بنی۔(۱)

آپ نے ایک صاحبزادی خورشیدہ بیگم اور ایک صاحبزادہ محمد حسین یادگار چھوڑے۔ مولانا الحاج حکیم محمد مظفر علی خاں مظفر چشتی نظامی ساکن چک عمر نے درج ذیل تاریخ وفات کہی۔

آں حبیب محترم احمد حسین
شد روانہ جانب خلد بریں

(۱) محمد عبدالحکیم شرف قادری۔ مولانا قاری احمد حسین فیروز پوری، ماہنامہ ضیائے حرم، دسمبر ۱۹۷۲ء، ص ۵۳ تا ۵۵

زینت گجرات، فخر عید گاہ

نام او مشہور تا دیوار چیں

بر زبانش ذکر خالق دائمی

حق پرست و نعت گوئے شاہ دیں

خوبصورت نیک سیرت بے ریا

عابد و زاہد امام الصالحین

گفت تاریخش غلام قادرا

مہر تاباں رفت از چشم بہ بیں

۱۳۷۹ھ

گفت ہائے بلبل باغ رسول

۱۳۷۹ھ

بار دیگر با مظفر دل حزیں

## ایضاً منہ

زِ دنیا رفت قاری پاک باطن

خدا رحمت کند برجان و مالش

مظفر گفت در تاریخ ھجری

بفردوس بریں شاداست سالش

۱۳۷۹ھ

# حضرت مولانا مفتی محمد امید علی خاں گیاوی (بھارت)

مفتی دارالعلوم انوار العلوم ملتان

متولد (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء) متوفی (۱۳۸۳ھ/۱۹۶۴ء)

علامہ عبدالحکیم شرف قادری ''تذکرہ اکابر اہل سنت پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

حضرت مولانا مفتی محمد امید علی خاں ابن دلاور حسین پٹھان ساکن موضع سکھ ڈیرہ تحصیل شاہ آباد ضلع گیا (صوبہ بہار) تقریباً ۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء میں پیدا ہوئے۔ شاہ آباد میں میٹرک کیا اور ڈاکخانے میں کلرک ہو گئے، پھر کسی صاحب دل کی تاثیر صحبت سے علوم دینیہ کا شوق پیدا ہوا، مولانا محمد رسول خاں ہزاروی صدر مدرس مدرسہ امداد الاسلام میرٹھ سے تعلیم حاصل کی، متوسط کتابیں جامعہ اسلامیہ عربیہ امروہہ میں مولانا محمد امین الدین سے پڑھیں۔ آخر میں مدرسہ عالیہ رامپور میں مولانا فضل حق رامپوری، مولانا وزیر محمد اور مولانا منور علی سے تکمیل علوم کی، مولانا سید محمد عبدالعزیز انبیٹھوی سے بھی مستفید ہوئے۔ رامپور ہی میں مولانا قاری علی حسین تلمیذ مولانا قاری محمد عبدالرحمٰن پانی پتی سے تجوید وقرات کی مشق کی۔ بعض مسائل کی تحقیق کے لئے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور استفادہ کیا۔

۱۹۴۶ء میں غزالی زماں علامہ احمد سعید کاظمی دامت برکاتہم العالیہ کی دعوت پر بحیثیت مفتی و مدرس انوار العلوم ملتان تشریف لائے اور تاحیات وہیں رہے۔ مفتی صاحب حضرت مولانا سید محمد خلیل محدث امروہوی قدس سرہ (برادر بزرگ علامہ کاظمی مدظلہ) کے ساتھ بعض اسباق میں شریک بھی رہے، مفتی صاحب فرمایا کرتے تھے۔

> ''میں خوانین ثلاثہ مولانا احمد رضا خاں بریلوی، مولانا حشمت علی خاں لکھنوی اور مولانا ریاست علی خاں شاہجہانپوری (قدست سرہم) میں سے ایک (آخر الذکر) کا شاگرد اور تینوں کا فیض یافتہ ہوں۔''

آپ بلند اخلاق، جامع علوم اور بے مثال مدرس تھے، جود وسخا میں بے نظیر تھے، ان گنت علماء نے آپ سے کسب فیض کیا، تصانیف میں سے ایک رسالہ ''القول الصحیح فی اثبات حیات المسیح'' ۱۹۵۳ء میں مدرسہ

انوار العلوم سے شائع ہوا تھا۔ ۱۳۸۳ھ/۱۹۶۴ء میں ۸۲ سال کی عمر میں وصال فرمایا پسماندگان میں ایک صاحبزادہ، ایک صاحبزادی اور ایک بھائی چھوڑے، مولانا حبیب احمد افق نے درج ذیل تاریخ وصال کہی۔ (۱)

بعد از دعائے مغفرت ، تاریخ نقلش گو افق

شدو اصل حق مفتی امید علی والا مکاں

۱۳۸۳ھ

## حضرت مولانا سید ایوب علی رضوی بریلوی، پیش کار امام احمد رضا بریلوی

علامہ عبدالحکیم شرف قادری ''تذکرہ اکابر اہل سنت پاکستان'' میں لکھتے ہیں۔

فدائے رضویت مولانا سید ایوب علی رضوی ابن سید شجاعت علی ابن سید تراب علی ابن سید ببر علی (قدست اسرارہم) بریلی شریف (صوبہ اتر پردیش، بھارت) میں پیدا ہوئے، مڈل سکول میں مڈل کرنے کے بعد فارسی کی تعلیم حاصل کی، کچھ عرصہ اسلامیہ سکول، بریلی میں پڑھاتے رہے، پھر جب اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا بریلوی قدس سرہ سے بیعت کا شرف حاصل ہوا تو اپنے آپ کو بارگاہ رضویت کے لئے وقف کر دیا۔ لکھائی کا جو کام آپ کے سپرد کیا جاتا اسے حسن اہتمام سے انجام دیتے، رمضان شریف میں سحری اور افطاری کے نقشے مرتب فرماتے، دیگر علوم کے علاوہ حساب میں اعلیٰ حضرت قدس سرہ سے خوب خوب استفادہ کیا۔

مولانا سید ایوب علی رضوی، ڈاکٹر ضیاء الدین، وائس چانسلر مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے بریلی شریف حاضر ہونے کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

> ''کسور اعشاریہ متوالیہ کی قوت کا تذکرہ آیا، ڈاکٹر صاحب نے بھی وہی فرمایا کہ تیسری قوت تک ہے اس پر حضور (اعلیٰ حضرت قدس سرہ) نے میرے (مولانا سید ایوب علی رضوی) اور قناعت علی (۱) کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ میرے یہ دو بچے بیٹھے ہیں، انہیں جس قوت کا آپ سوال دے دیں یہ حل کر دیں گے۔ ڈاکٹر صاحب متحیر ہو کر ہم دونوں کو دیکھنے لگے۔'' (۲)

(۱) شجاعت علی قادری، مولانا مفتی: مقالہ ''الشیخ مفتی محمد امید علی خاں صاحب، روزنامہ سعادت، لائکپور دائمہ اہل سنت نمبر، اگست ۱۹۶۸ء ص، ۱۷

(۲) متوفی ۱۶ ربیع الاول ۲۰/ جون ۱۳۸۹ھ/۱۹۶۹ء

(۳) ظفر الدین بہاری، ملک العلماء، حیات اعلیٰ حضرت، ج ۱، ص ۱۵۱

سید صاحب کربلائے معلیٰ، بغداد شریف، نجف اشرف اور بصرہ میں بزرگان دین کے مزارات پر حاضری سے مشرف ہوئے، تین دفعہ حج وزیارت کی سعادت سے بہرہ ور ہوئے۔ اڑھائی سال تک مدینہ طیبہ میں قیام پذیر رہے۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے وصال کے دوسال بعد بریلی شریف میں رضوی کتب خانہ قائم کیا اور اعلیٰ حضرت کے متعدد رسائل شائع کئے، امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کے وصال کے بعد ان کے سوانح حیات مرتب کرنے کی تحریک آپ ہی نے شرع کی تھی، حیات اعلیٰ حضرت مؤلفہ ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری قدس سرہ کے اکثر وبیشتر واقعات آپ ہی کی روایت پر مبنی ہیں۔ مولانا ظفر الدین بہاری لکھتے ہیں۔

''ہم رضویوں کو جناب حاجی مولوی سید ایوب علی صاحب رضوی بریلوی کا شکرگزار ہونا چاہئے کہ اس کی طرف سب سے پہلے توجہ فرمائی اور برادران طریقت کو توجہ دلائی ان کی تحریک سے بعض احباب نے کچھ حالات ان کے پاس لکھ بھیجے اور زیادہ حصہ خود سید صاحب موصوف نے لکھا، جب ان کو میرے حیات اعلیٰ حضرت لکھنے کی خبر ہوئی تو جو کچھ مواد ان کے پاس تھا، سب مجھے عنایت فرما دیا۔''(۱)

مولانا سید ایوب علی رضوی، اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا بریلوی قدس سرہ کے فیض صحبت سے حد درجہ متاثر تھے، تقویٰ وپرہیز گاری میں اپنی مثال آپ تھے۔ معاملات میں اس قدر محتاط تھے کہ جب تک ایک ایک پیسے کا حساب نہ چکا دیتے، مطمئن نہ ہوتے۔ ۱۳۷۰ھ/۱۹۵۰ء میں پاکستان آکر لاہور میں قیام پذیر ہو گئے۔ یہاں بھی رضوی کتب خانہ قائم کر کے متعدد رسائل شائع کئے۔ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا سید ابوالبرکات اور محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد لائلپوری قدس سرہ کے دل میں آپ کی بیحد قدر ومنزلت تھی، آخری چند سال آپ نے جامعہ رضویہ لائل پور میں گذارے۔

قدرت نے آپ کو شعر وسخن کا پاکیزہ ذوق عطا کیا تھا، حمد ونعت اور منقبت ایسے محبوب موضوعات پر عام فہم اور

(۱) ظفر الدین بہاری، ملک العلماء: حیات اعلیٰ حضرت، ج ۱، ص، ز، ح

دلنشیں انداز میں اظہار خیال کیا کرتے تھے، مجموعہ کلام باغ فردوس کے نام سے دو حصوں میں طبع ہو چکا ہے، ایک حصے کا مزید مواد تھا جو شائع نہ ہو سکا، اس کے علاوہ شقاوۃ النجد یہ علیٰ دیار القدسیۃ العربیہ (۱۳۶۸ھ) منظوم اور رفیق زائرین (حجاج اور زائرین کے لئے ہدایات کا مجموعہ) وغیرہ رسائل شائع ہو چکے ہیں، مؤخر الزکر رسالے میں آپ نے اپنی ایک تالیف زیارت الحرمین والعراق (۱۳۶۶ھ) کا بھی ذکر کیا ہے۔ ہر سال عرس رضوی پر نئی منقبت لکھ کر پیش کیا کرتے تھے، ایک نعت کے دو بند ملاحظہ ہوں ؎

ہوئی ختم دن رات کی آہ زاری
نہ ہیں سرد آہیں نہ ہے اشکباری
بہت کی ہے سرکار اختر شماری
بس اب آپ ہی کے کرم کی ہے باری
لحد میں تھپک کر سلا دیجیے گا

شہا! میری تربت پہ للہ آئیں
نکیرین جس وقت تشریف لائیں
شبیہ مبارک کے جلوے دکھائیں
اور ایوبؔ رضوی کو جب آزمائیں
تو کلمہ نبی کا پڑھا دیجیے گا

اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی ایک منقبت کے چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

تمہارے لطف وکرم سے آقا ہوائیں طیبہ کی کھا رہا ہوں
جو داغ فرقت تھے دل پر کھانے وہ رفتہ رفتہ مٹا رہا ہوں
کوئی بغلگیر ہو رہا ہے تو کوئی پیشانی چومتا ہے
جو نام والا کو سن رہا ہے جسے سکونت بتا رہا ہوں

سنے جو حالات حاضری تھے یہ ان کی تصدیق ہو رہی ہے

حرم کے ذی احترام علماء تمہارے مدّاح پا رہا ہوں

فقیر ایوب قادری کی قبول فرمالے منقبت کو

ترے نقیبوں میں بندہ پرور ہمیشہ مدح سرا رہا ہوں

۲۶ ر رمضان المبارک، ۲۶ ر نومبر (۱۳۹۰ھ ۱۹۷۰ء) بروز جمعۃ الوداع نماز فجر سے قبل مولانا سید ایوب علی قادری کا وصال ہوا اور میانی صاحب (لاہور) کے قبرستان میں دفن ہوئے۔ (۱)

## حضرت مولانا عبدالباقی برہان الحق جبل پوری خلیفہ امام احمد رضا

جناب محمد صادق قصوری ''تحریک پاکستان اور علماء کرام'' میں لکھتے ہیں۔

مولانا مفتی عبدالباقی محمد برہان الحق بن مولانا شاہ محمد عبدالسلام (۱۸۶۶ھ ۱۹۵۲ء) بن مولانا شاہ محمد عبدالکریم حیدر آبادی (ف ۱۸۹۹ء) بن شاہ عبدالرحمٰن بن شاہ محمد عبدالرحیم صدیقی کی ولادت جبل پور (سی پی، بھارت) میں ۲۱ ربیع الاول ۱۳۱۰ھ ر ۱۳ اکتوبر ۱۸۹۲ء بروز جمعرات ہوئی۔ سلسلہ ءنسب حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔ ۱۸۹۷ء میں جد امجد نے بسم اللہ شریف کا افتتاح فرمایا اور دعاؤں سے نوازا۔ مدرسہ برہانیہ جبل پور میں عم محترم قاری بشیر الدین سے فارسی پڑھی۔ منقولات و معقولات کی تکمیل والد ماجد سے کی۔ ۱۹۰۵ء میں پہلی بار بمبئی میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی مولانا احمد رضا خاں (۱۸۵۶ء۔ ۱۹۲۱ء) سے ملاقات ہوئی اور ان کے ہی ہو کر رہ گئے ۱۹۱۳ء میں بریلی شریف حاضر ہوئے۔ دارالافتاء میں اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے ارشادات قلمبند کئے۔ دارالعلوم منظر اسلام بریلی شریف میں مولانا ظہور حسین مجددی رامپوری (۱۸۵۷ء۔ ۱۹۲۴ء) صدر مدرس کے حضور زانوئے تلمذ تہہ کیا۔ تین

(۱) مکتوب گرامی جناب سید یعقوب علی شاہ ابن مولانا سید ایوب علی رضوی، وائس پرنسپل گورنمنٹ کالج مردان کینٹ، ۲۶ ر اگست ۱۹۷۳ء، بنام علامہ عبدالحکیم شرف قادری۔

سال تک اعلیٰ حضرت قدس سرہ کی خدمت میں رہے۔ مارچ ۱۹۱۹ء میں جب اعلیٰ حضرت بریلوی قدس سرہ جبل پور شریف تشریف لائے تو ان سے ''علم توقیت'' کی تحصیل کی اور جبل پور میں ہی اسی سال اعلیٰ حضرت قدس سرہ نے دستار فضیلت وسند اجازت وخلافت سے نوازا۔

☆ پیر طریقت حضرت مولانا سید اختر حسین زیب آستانہ علی پور سیداں ضلع سیالکوٹ (مولف سیرت امیر ملت)

☆ حضرت مولانا مفتی تقدس علی خاں رضوی سابق مہتمم منظر اسلام بریلی، حال شیخ الجامعہ راشدیہ پیر جو گوٹھ ضلع خیر پور (سندھ)، اتالیق پیر پاگارہ متولد ۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء

☆ امیر ملت حضرت پیر سید جماعت علی محدث علی پوری

متولد ۱۲۵۷ھ/۱۸۴۱ء متوفی ۱۳۷۰ھ/ ۱۹۵۱ء

☆ مجاہد ملت حضرت مولانا حبیب الرحمٰن کانپوری

متولد ۱۲۹۲ھ/ متوفی ۱۳۶۶ھ/۱۹۴۷ء

☆ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن دھام نگری صدر مدرس مدرسہ سبحانیہ الہ آباد

☆ صوفی باصفا ڈاکٹر پیر حبیب الرحمٰن برق، فاضل فرنگی محل، فاضل دیوبند، فاضل مصر، پی ایچ ڈی

متوفی ۱۳۸۷ھ/۱۹۶۸ء

☆ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد حسن جان سرہندی فاروقی مجددی، سندھ

متولد ۱۲۷۸ھ/۱۸۶۲ء متوفی ۱۳۶۵ھ/۱۹۴۶ء

☆ شیر بیشہ اہل سنت مولانا حشمت علی خاں لکھنوی۔ متوفی ۱۳۸۰ھ/۱۹۶۰ء

☆ حضرت مولانا سید دیدار علی الوری، شیخ الحدیث حزب الاحناف لاہور

متولد ۱۲۷۳ھ/۱۸۵۶ء متوفی ۱۳۵۴ھ/۱۹۳۵ء

☆ امین شریعت حضرت مولانا شاہ رفاقت حسین سرپرست مدرسہ احسن المدارس قدیم کانپور (بھارت)

متولد ۱۳۱۷ھ/۱۹۰۰ء

☆ شمس العلماء حضرت مولانا رحم علی مظفر نگری، صدر مدرس منظر اسلام بریلی، خلیفہ امام احمد رضا بریلوی

متوفی ۱۳۶۳ھ/۱۹۴۴ء

☆ سراج الفقہا حضرت مولانا سراج احمد خانپوری، مفتی سراج العلوم خانپور ضلع رحیم یار خان

متولد ۱۳۰۳ھ/۱۸۸۶ء متوفی ۱۳۹۲ھ/۱۹۷۲ء

☆ حضرت مولانا سلیمان بھاگل پوری، مدرس مدرسہ اہل سنت مراد آباد

☆ فخر المدرسین حضرت مولانا قاضی شمس الدین جونپوری مدرس منظر اسلام بریلی

☆ قدوۃ الفضلاء حضرت مولانا مفتی صاحب داد خان، قاضی القضاۃ علاقہ قلات، شیخ الجامعہ جامعہ راشدیہ پیر گوٹھ

متولد ۱۳۱۶ھ/۱۸۹۸ء متوفی ۱۳۸۵ھ/۱۹۶۵ء

☆ بقیہ السلف حضرت مولانا صبغت اللہ فرنگی محلی

☆ قطب مدینہ حضرت مولانا ضیاء الدین احمد مدنی، مدینہ منورہ، خلیفہ امام احمد رضا بریلوی

متولد ۱۲۹۴ھ/ متوفی ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۲ء

☆ ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین بہاری، خلیفہ امام احمد رضا بریلوی

متولد ۱۳۰۳ھ متوفی ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء

☆ ضیغم اسلام حضرت مولانا محمد عارف اللہ قادری میرٹھی، خطیب مرکزی جامع مسجد، راولپنڈی

متولد ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء

☆ شیخ المشائخ حضرت مولانا شاہ عبد الباری فرنگی محلی

متولد ۱۲۹۵ھ متوفی ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۶ء

☆ شیخ القرآن حضرت مولانا ابو الحقائق محمد عبد الغفور ہزاری، صدر جمعیت علماء پاکستان

متولد ۱۳۲۸ھ/۱۹۱۰ء متوفی ۱۳۹۰ھ/۱۹۷۰ء

☆ استاذ الافاضل حضرت مولانا مفتی عبد الحفیظ حقانی، خطیب آگرہ، شیخ الحدیث انوار العلوم ملتان

متولد ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء متوفی ۱۳۷۷ھ/۱۹۵۸ء

☆ حضرت مولانا مفتی ابوالرشید محمد عبدالعزیز، مزنگ لاہور

متولد ۱۳۳۷ھ/۱۹۱۸ء　　متوفی ۱۳۸۳ھ/۱۹۶۳ء

☆ مبلغ اسلام حضرت مولانا شاہ عبدالعلیم صدیقی میرٹھی، خلیفہ امام احمد رضا

متولد ۱۳۱۰ھ/۱۸۹۲ھ　　متوفی ۱۳۷۴ھ/۱۹۵۴ء

☆ مجاہد ملت حضرت مولانا شاہ محمد عبدالحامد بدایونی، صدر جمعیت علماء پاکستان

متولد ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء　　متوفی ۱۳۹۰ھ/۱۹۷۰ء

☆ بدرالطریقت حضرت مولانا عبدالعزیز خاں محدث بریلوی بجنوری، خلیفہ امام احمد رضا

متوفی ۱۳۶۹ھ

☆ حافظ الحدیث حضرت مولانا عبدالعزیز محدث، جامعہ اشرفیہ مبارک پور، اعظم گڑھ۔ متولد ۱۳۱۴ھ

☆ فاضل جلیل حضرت مولانا علامہ عبدالمصطفی ازہری، ایم این اے، شیخ الحدیث دارالعلوم امجدیہ کراچی

متولد ۱۳۷ھ/۱۹۱۸ء

☆ بقیہ السلف حضرت مولانا عزیز احمد قادری بدایونی، خطیب عیدگاہ گڑھی شاہو، لاہور۔ متولد ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء

☆ استاذ العلماء حضرت علامہ مولانا عطا محمد بندیالوی، شیخ الجامعہ دارالعلوم مظہریہ امدادیہ بندیال، ضلع سرگودھا

متولد ۱۳۳۷ھ/۱۹۱۸ء

☆ عزیز المشائخ حضرت مولانا سید علی حسین نقشبندی، علی پور سیداں، ضلع سیالکوٹ (۱)

☆ تاج العلماء حضرت مولانا مفتی محمد عمر نعیمی نائب ناظم سنی کانفرنس، خطیب جامع مسجد آرام باغ، کراچی

متولد ۱۳۱۱ھ/۱۸۹۳ء　　متوفی ۱۳۸۵ھ/۱۹۶۶ء

---

(۱) آپ حضرت سید العارفین سید پیر جماعت علی شاہ ثانی لاثانی کے خلف الرشید ہیں۔ برصغیر میں آپ کے خلفاء کی کثیر تعداد موجود ہے۔ آپ کے ایک صاحبزادے پیر سید علی اصغر شاہ نقشبندی آپ ہی کے ایماء امام احمد رضا محدث بریلوی سے تلمذ حاصل کرنے کیلئے بریلی گئے تھے۔

☆ مناظر اسلام حضرت مولانا محمد عمر اچھروی، لاہور۔ متولد ۱۹۰۲ء متوفی ۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء

☆ مناظرِ اہل سنت حضرت مولانا عنایت اللہ سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ

☆ عزیز العلماء حضرت میاں غلام اللہ شرقپوری زیب آستانہ شرقپور ضلع شیخوپورہ

متولد ۱۳۰۹ھ/۱۸۹۱ء متوفی ۱۳۷۷ھ/ ۱۹۵۷ء

☆ حضرت مولانا مفتی غلام جان ہزاروی مدرس منظر اسلام بریلی وجامعہ نعمانیہ لاہور، خلیفہ امام احمد رضا

متولد ۱۳۱۶ھ/۱۸۹۶ء متوفی ۱۳۷۹ھ/۱۹۵۹ء

☆ وحید العصر حضرت مولانا غلام جیلانی میرٹھی مدرس اندر کوٹ میرٹھ، مصنف بشیر القاری وغیرہ

۱۳۱۷ھ/۱۹۰۰ء

☆ استاذ العلماء حضرت مولانا غلام جیلانی اعظمی صدر المدرسین دار العلوم فیض الرسول براؤن ضلع بستی

متولد ۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء

☆ صدر المشائخ حضرت مولانا فضل عثمان مجددی ملاشور بازار، لاہور

متولد ۱۳۱۹ھ/۱۹۰۱ء متوفی ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء

☆ امام المدرسین حضرت مولانا فضل حق رامپوری پرنسپل مدرسہ عالیہ لکھنو

متولد ۱۲۷۸ھ متوفی ۱۳۵۹ھ/۱۹۴۰ء

☆ استاذ العلماء حضرت مولانا محمد قدیر بخش بدایونی، صدر مدرس تعلیم الاسلام، جے پور، کراچی

متولد ۱۳۰۷ھ/۱۸۸۹ء متوفی ۱۳۷۶ھ/۱۹۵۶ء

☆ مناظر جلیل حضرت مولانا حکیم محمد قطب الدین جھنگوی۔ متوفی ۱۳۷۹ھ/۱۹۵۹ء

☆ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی زیب آستانہ سیال شریف

متولد ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء متوفی ۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء

☆ مجاہد ملت حضرت علامہ ابوالحسنات سید محمد احمد قادری صدر جمعیت علماء پاکستان، امیر حزب الاحناف لاہور

متولد ۱۳۱۴ھ/۱۸۹۶ء متوفی ۱۳۸۰ھ/۱۹۶۱ء

☆ سراج الملت حضرت پیر سید محمد حسین زیب آستانہ علی پور ضلع سیالکوٹ

متولد ۱۲۹۸ھ/۱۸۷۸ء متوفی ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء

☆ فقیہ اعظم مولانا ابو یوسف محمد شریف کوٹلی لوہاراں، ضلع سیالکوٹ، خلیفہ امام احمد رضا

متوفی ۱۹۵۱ء

☆ مفتی اعظم حضرت مولانا مفتی مظہر اللہ امام شاہی مسجد فتح پوری دہلی

متولد ۱۳۰۳ھ/۱۸۸۶ء متوفی ۱۳۸۶ء/۱۹۶۶ء

☆ سحبان الہند وحید العصر حضرت مولانا سید محمد محدث کچھوچھوی صدر عمومی آل انڈیا سنی کانفرنس، صدر اعلیٰ جماعت رضا مصطفیٰ بریلی۔ متولد ۱۳۱۱ھ متوفی ۱۳۸۳ھ/۱۹۶۳ء

☆ زعیم اہل سنت حضرت مولانا محبوب علی خان لکھنؤ، خطیب بمبئی۔ متوفی ۱۳۸۸ھ/۱۹۶۹ء

☆ عارف ربانی حضرت مولانا سید محمد معصوم نوری زیب آستانہ چک سادہ ضلع گجرات

متولد ۱۸۹۸ء متوفی ۱۳۸۸ھ/۱۹۶۹ء

☆ عمدۃ المحدثین حضرت مولانا سید محمد خلیل احمد کاظمی محدث امروہی

☆ قدوۃ السالکین حضرت پیر سید محمد نواز، سلوشاہ، ضلع مظفر گڑھ

☆ بقیۃ السلف حضرت مولانا قاری مصلح الدین، مظہر اسلام بریلی

☆ عمدۃ العلماء حضرت مولانا سید محمد عبد الرب قادری، جبل پوری

☆ زین المدرسین حضرت مولانا سید محمد عبد المسجود قادری، جبل پوری

☆ بقیۃ السلف حضرت مولانا محمد سعید شبلی فیروز پوری، خطیب دربار پاکپتن

☆ زعیم ملت حضرت پیر محمد شفیع نقشبندی، چورہ شریف، ضلع کیمبل پور

☆ زبدۃ العرفاء حضرت مولانا پیر محمد اکبر علی نقشبندی، پاک پتن

☆ لسان الحسان حضرت مولانا محمد یعقوب حسین ضیاء القادری ناظم سنی کانفرنس بدایوں، کراچی

☆ فخر العلماء حضرت مولانا قاری محبوب رضا قدسی، کراچی

☆ عمدۃ الفقہا حضرت مولانا محمد مظفر احمد صدیقی قادری بدایونی، جامعہ مظفریہ قصبہ داتا گنج ضلع بدایوں

☆ عمدۃ السالکین حضرت مولانا حافظ محمد مظہر الدین رمداسی، گورداسپوری، راولپنڈی

☆ خطیب ملت حضرت مولانا ابوالنور محمد بشیر، مدیر ماہنامہ ماہ طیبہ کوٹلی لوہاراں، ضلع سیالکوٹ

☆ حضرت مولانا محمد محسن فقیہ شافعی، بھمیڑی، کراچی

☆ حضرت مولانا محمد یوسف فقیہ شافعی، بمبئ

☆ حضرت مولانا منسوب احمد شاہ جہان پوری

☆ حضرت مولانا محمد حسین رمز مدنی، مدینہ طیبہ

☆ قدوۃ الواعظین حضرت مولانا قاری محمد مطیع الرضا خطیب لال کرتی، راولپنڈی

متوفی ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء

☆ خطیب ملت حضرت مولانا محمد یوسف، سیالکوٹ

☆ مجاہد اسلام حضرت مولانا محبّ الدین، الہ آباد (بھارت)

☆ حضرت مولانا محمد حسین قادری، بنارس

☆ زین العرفا حضرت مولانا سید محمد میاں آل رسول مارہرہ مقدسہ (بھارت)

☆ شیخ طریقت حضرت مولانا الحاج پیر محمد سعید قادری، جلال پور پیروالا

متولد ۱۳۰۷ھ/۱۸۹۰ء متوفی ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء

☆ فخر العلماء حضرت مولانا نظام الدین، بدایونی

☆ عمدۃ العلماء حضرت مولانا نعمت اللہ، بنارس

☆ صدر الافاضل حضرت مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی، بانی جامعہ نعیمیہ مرادآباد

متولد ۱۳۰۰ھ متوفی ۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء

☆ سراج السالکین حضرت سید نور الحسن بخاری، کیلیانوالہ ضلع گوجرانوالہ

متولد ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء متوفی ۱۳۷۲ھ/۱۹۵۲ء

☆ عمدۃ المدرسین حضرت مولانا نور اللہ نعیمی، بصیر پوری، ضلع ماہی وال

☆ قدوۃ العلماء حضرت مولانا وسیع احمد، شہرام بہار

☆ عارف ربانی حضرت مولانا سید ولایت علی شاہ، نقشبندی، گجرات۔ متوفی ۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء

☆ زینت المدرسین حضرت مولانا ولی النبی، بیکی

☆ مجاہد ملت حضرت مولانا ہاشم میاں، فرنگی محلی

☆ فقیہ العصر حضرت مولانا یار محمد فریدی گڑھی اختیار خاں

☆ مفسر قرآن حضرت مولانا نبی بخش حلوائی مصنف تفسیر نبوی

متولد ۱۲۷۶ھ/۱۸۶۰ء متوفی ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء

# اخلاق وسیرت

کسی نے ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ عنہما سے حضور معلم اخلاق صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کے بارے میں پوچھا، انہوں نے فرمایا۔

کَانَ خُلُقُهُ الْقُرْآنُ (۱)

یعنی آپ کے اخلاق وہ تھے جو قرآن مجید نے اخلاق حسنہ بتائے ہیں۔

مشہور محدث اور شارح علامہ محمد عبدالروف المناوی نے اس حدیث کی شرح میں جو کچھ لکھا اس کا خلاصہ یہ ہے۔

اَیْ مَادَلَّ عَلَیْهِ الْقُرْاٰنُ مِنْ اَمْرٍ وَنَهْیٍ وَوَعْدٍ وَعِیْدٍ (۲)

یعنی جن اوامر، نواہی اور وعید سے قرآن مجید نے اگاہی فرمائی ان پر عمل کرنا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اخلاق تھے۔

علامہ محمد مرتضیٰ الزبیدی نے خلق کے معنوں میں لکھا ہے۔

"وَالْخُلُقُ بِالضَّمِ وَبِضَمَّتَیْنِ اَلسَّجِیَّةُ وَهُوَمَاخُلِقَ عَلَیْهِ مِنَ الطَّبْعِ وَمِنْهُ حَدِیْثُ عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ کَانَ خُلُقُهُ الْقُرْآنُ اَیْ مُتَمَسِّکًابِهٖ وَبِاٰدَابِهٖ وَاَوَامِرِهٖ وَنَوَاهِیْهِ وَمَایَشْتَمِلُ عَلَیْهِ مِنَ الْمَکَارِمِ وَالْمَحَاسِنِ وَالْاِ لْطَافِ وَقَالَ اِبْنُ الْاَعْرَابِیُّ اَلْخُلُقُ اَلْمُرُوَّةُ وَالْخُلُقُ اَلدِّیْنُ وَفِی التَّنْزِیْلِ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ وَالْجَمْعُ اَخْلَاقٍ لَا یُکَسَّرَ عَلٰی ذَالِکَ وَفِی الْحَدِیْثِ لَیْسَ شَیْءٌ فِی الْمِیْزَانَ اَثْقَلَ مِنْ حُسْنِ الْخُلُقِ وَحَقِیْقَتُهُ اَنَّهُ لِصُوْرَةِ الْاِنْسَانِ الْبَاطِنَةِ وَهِیَ نَفْسُهُ وَاَوْصَافُهَاوَمَعَانِیْهَاالْمُخْتَصَّةَ بِهَابِمَنْزِلَةِ الْخَلْقِ

(۱) رواہ الامام احمد ابوداؤد وابن ماجہ عن حضرت عائشہؓ، جامعہ صغیر، ج ۲ ص ۱۸۷ مطبوعہ مصر

(۲) الفضل الکبیر مختصر شرح جامع الصغیر للمناوی، ملخصہ مصطفیٰ محمد عمارہ، ج ۲، ص ۱۸۷

الصُّوْرَةِ الظَّاهِرَةِ وَاَوْصَافِهَا وَمَعَانِيْهَا وَلَهَا اَوْصَافٌ حَسَنَةٌ وَقَبِيْحَةٌ وَالثَّوَابُ وَالْعِقَابُ يَتَعَلَّقَانِ بِاَوْصَافِ الصُّوْرَةِ الْبَاطِنَةِ اَكْثَرُ مِمَّا يَتَعَلَّقَانِ بِاَوْصَافِ الظَّاهِرَةِ وَلِهٰذَا تَكَرَّرَتِ الْاَحَادِيْثُ فِيْ مَدْحِ حُسْنِ الْخُلُقِ فِيْ غَيْرِ مَوْضِعٍ كَقَوْلِهٖ اَكْمَلُ الْمُؤْمِنِيْنَ اِيْمَانًا اَحْسَنُهُمْ خُلُقًا وَقَوْلُهٗ اِنَّ الْعَبْدَ لَيُدْرِكُ بِحُسْنِ خُلُقِهٖ دَرَجَةَ الصَّائِمِ الْقَائِمِ وَقَوْلُهٗ بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَكَارِمَ الْاَخْلَاقِ وَكَذٰلِكَ جَاءَتْ فِيْ ذَمِّ سُوْءِ الْخُلُقِ اَيْضًا اَحَادِيْثُ كَثِيْرَةٌ"(۳)

حاصل کلام یہ ہے۔

خلق ضمہ سے پڑھو اور خاء اور لام دونوں کا ضمہ بھی درست ہے۔ اس کا معنی ہے، عادت اور وہ شے جس پر طبع کی تخلیق ہوئی۔ اسی مفہوم کو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالی عنہا کی حدیث نے بیان فرمایا۔ "كَانَ خُلُقُهُ الْقُرْآنُ" یعنی حضور اکرم ﷺ قرآن، اس کے آداب، اس کے اوامر نواہی اور قرآن کے بیان کردہ مکارم، محاسن اور الطاف کے پوری طرح حامل اور متمسک تھے۔

ابن الاعرابی نے کہا کہ خلق (بالضمہ) مروّت ہے اور خلق (بضمتین) دین ہے۔ قرآن مجید کی آیت اسی معنی کو بیان کرتی ہے۔ "وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ" خلق کی جمع اخلاق ہے۔ اس کے علاوہ کوئی اور جمع مکسر نہیں۔ حدیث شریف میں ہے میزان عدل پر کوئی شے حسن خلق سے بھاری نہیں۔ خلق کی حقیقت یہ ہے کہ یہ انسان کے اندر ایک باطنی صورت ہے۔ وہ صورت، اس کے اوصاف اور اس کے سات مختص معانی ایسے ہی ہیں جیسے کہ انسان کی ظاہری صورت، صورت کے اوصاف اور اس کے معانی۔ صورت ظاہری اور اصورت باطنی دونوں کے اوصاف حسنہ اور اوصاف قبیحہ ہوتے ہیں۔ ثواب اور عقاب بہ نسبت اوصاف ظاہرہ کے اوصاف باطنہ سے زیادہ متعلق ہوتے ہیں۔ اس لئے حسن خلق کی مدح میں کثرت سے احادیث وارد ہوئی ہیں۔ مثلاً حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد کہ "تم میں سے ایمان کے لحاظ سے کامل ترین مومن وہ ہے جس کے اخلاق

(۳) تاج العروس، جلد ۶ ص ۳۳۷ مطبوعہ بیروت

چھے ہیں'' نیز فرمایا۔''انسان اخلاق حسنہ سے قائم اللیل اور صائم الدھر عبادت گذار کا درجہ حاصل کرلیتا ہے۔ نیز حضور معلم اخلاق ﷺ نے فرمایا۔''میں مکارم اخلاق کو پورا کرنے کے لئے مبعوث ہوا ہوں'' سو خلق کے بارے میں بھی بکثرت احادیث وارد ہیں۔

یعنی خلق کے مفہوم میں یہ امر واضح ہے کہ انسان ظاہری صورت سے کہیں زیادہ باطنی صورت کو مزین کرے اور باطنی صورت کی اس طرح تہذیب کرے کہ اس کے انوار ظاہری صوررت میں جلوہ گر ہوں، اس کام کے لئے احکام شرعیہ اور اس کے تقاضوں پر کاربند ہونا ضروری ہے۔ قرآنی اوامر ونواہی کی تعمیل ہی اخلاق نبوی ہے۔ اور یہی منشاء الٰہی ہے۔ اسی کا مطالبہ عام بندوں سے کیا جاتا ہے۔

امام غزالی حسن اخلاق کی تعریف اور اس کے حصول کا راستہ بتاتے ہیں ان کا ارشاد ملاحظہ ہوں۔

"فَنَعْنِیْ بِحُسْنِ الْخُلُقِ حُسْنُ صُوْرَةِ الْبَاطِنِ فَبِقَدْرِ مَایُمْحٰی عَنْهُ مِنَ الصِّفَاتِ الْمَذْمُوْمَةِ یَثْبُتُ بَدْلَهَامِنَ الصِّفَاتِ الْمَحْمُوْدَةِ فَهُوَحُسْنُ الْخُلُقِ"(۴)

حسن خلق سے مراد انسان کی صورت باطنی کو خوبصورت بنانا ہے، پس جس قدر صفات مذمومہ مٹتی جائیں گی اور ان کی جگہ صفات محمودہ لے لیں گی۔ یہی حسن خلق ہے۔

یعنی حسن ظاہر کا نام جمال ہے اور حسن باطن کا نام حسن خلق ہے۔ حسن خلق کے لئے ضروری ہے کہ صفات مذمومہ اور عیوب نفس کا مکمل طور تنقیہ اور تصفیہ ہوجائے یا کم از کم صفات مذمومہ اور عیوب نفس پر اخلاق حمیدہ، فضائل حمیدہ، صفات محمودہ اور خصال کمال کا غلبہ ہوجائے۔ پس جس قدر خصال کمال کا غلبہ ہوگا، حسن اخلاق کے مراتب پر اسی قدر فائز المرامی نصیب ہوگی۔ جس طرح ظاہر میں احکام شرعیہ کی پابندی فرض ہے اسی طرح باطن کو اوصاف رزیلہ سے پاک کرنا مطلوب اخلاق اور مدار فلاح ہے کہ اوصاف رزیلہ سے تنزیہ کے بغیر فلاح مکمل ممکن نہیں۔ نائب غوث الوریٰ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کا ارشاد اس سلسلہ کی وضاحت کے لئے کافی ہے۔ لکھتے ہیں۔

(۴) مختصر احیاء علوم الدین، برحاشیہ نزہۃ الناظرین مطبوعہ مصر۔ ص ۱۶۴

''فلاح ظاہر، حاشا اس سے وہ مراد نہیں کہ نرے ظاہر داروں کو مطلوب، جن کی نظر صرف اعمال جوارح پر مقصور۔ظاہرہ احکام شرع سے آراستہ اور معاصی سے منزہ کرلیا اور متقی و مفلح بن گئے۔ اگر چہ باطن ریا وعجب وحسد وکینہ وتکبر ومدح وحب جاہ ومحبت دنیا وطلب شہرت وتعظیم امراؤ تحقیر مساکین واتباع شہوات ومداہنت وکفران نعم وحرص بخل، طول امل وسوئے ظن وعناد حق واصرار باطل ومکر وغدر، وخیانت وغفلت وقسوت وطمع وتملق واعتماد خلق ونسیان خالق ونسیان موت وجرأت علی اللہ ونفاق واتباع شیطان وبندگی نفس ورغبت بطالت وکراہت عمل وقلت خشیت وجزع وعدم خشوع وغضب للنفس وتساہل فی اللہ وغیرہا مہلکات آفات سے گندہ ہورہا ہو جیسے مزبلہ پر زربفت کا خیمہ، اوپر زینت اور اندر نجاست پھر کیا یہ باطنی خباثتیں ظاہری صاح پر قائم رہنے دیں گی؟ حاشا، معاملہ پڑنے دیجئے کونسی ناگفتنی ہے کہ نہ کہیں گے، کونسی ناکردنی ہے کہ اٹھا رکھیں گے اور پھر بدستور صالح۔عوام کی کیا گنتی، آج کل بہت علماء ظاہرا گر متقی ہیں تو پھر اسی قسم کے اِلَّا مَـــنْ شَـاءَ اللّٰهُ وَقَلِيْلٌ مَاهُمْ میں اسے زیادہ مشرح کرتا، مگر کیا فائدہ کہ حق ہوتا ہے............... فلاح ظاہر یہ دل وبدن دونوں پر جتنے احکام الٰہیہ ہیں، سب بجالائے۔نہ کسی کبیرہ کا ارتکاب کرے نہ کسی صغیرہ پر مصر رہے۔نفس کے خصائل ذمیمہ اگر دفع نہ ہوں تو معطل رہیں۔ان پار کار بند نہ ہو۔ مثلاً دل میں بخل ہے تو نفس پر جبر کر کے ہاتھ کشادہ رکھے، حسد تو محسود کی برائی نہ چاہے، بلکہ علی ہذا القیاس کہ یہ جہاد اکبر ہے اور اس کے بعد مواخذہ نہیں بلکہ اجر عظیم ہے............''(۵)

یہ اخلاق حسنہ کے ایک پہلو ''صورت باطن'' کے تنقیہ وتصفیہ کا معاملہ تھا۔اب اسی ''صورت باطن'' کی تزین اور تعمیر کے لئے مرشد برحق امام احمد رضا کا ارشاد کافی ہے۔

''یہ اخلاق باطنی کہ قلب وقالب رزائل سے متخلی اور فضائل سے متجلی کر کے بقایائے شرک خفی، دل

(۵) فتاوی افریقہ، مصنفہ امام احمد رضا بریلوی مکتبہ قلیمی اہل سنت، کانپور (بھارت) ۔ص ۱۲۸ تا ۱۳۰

سے دور کئے جائیں۔ یہاں تک کہ لَامَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ پھر لَامَشْھُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ پھر لَامَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ متجلی ہو۔ یعنی اولاً ارادۂ غیر سے خالی ہو، پھر غیر نظر سے معدوم ہو، پھر حق حقیقت جلوہ فرمائے کہ وجود اسی کے لئے ہے۔ باقی ظلال و پرتو۔ یہ منتہائے فلاح وفلاحِ احسان ہے۔(۶)

احادیث طیبہ، کلام محدثین اور کلمات ائمہ سے یہ امر مبرہن ومشرح ہو چکا ہے کہ صورت باطن ور جسم ظاہر کو عیوب ورزائل سے پاک کررنا اور پاک رکھنا، صورت باطن ور جسم سے ظاہر سے متعلق واجبات کو ادا کرنا ظاہر و باطن کو فضائل وکمالات سے آراستہ کرنا اور ان سے معمور رکھنا ''اخلاق حسنہ'' کہلاتا ہے۔ صورت باطن یا صورت ظاہر سے متعلق احکام میں سے اگر کسی ایک امر میں بھی کمی رہ گئی تو اخلاق حسنہ کی خوبصورت عمارت میں داغ دار ہو جائے گی۔ رزائل کا اگر کوئی فرد ادنیٰ سی حیثیت میں بھی پایا گیا یا فضائل کا کوئی ادنیٰ سا فرد بھی رہ گیا تو اخلاق حسنہ کے حسن لطیف میں کمی پائی جائے گی۔

چونکہ صورت ظاہری اور صورت باطنی سے متعلق احکام الٰہی کو نبی معلم اخلاق ﷺ نے عملاً بیان فرمایا۔ قرآن مجید نے اس حقیقت کو ان کلمات سے بیان کیا ہے۔ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ

اور س بات میں کوئی شک نہیں کہ آپ عظیم خلق پر فائز ہیں۔

ہم مسلمان چونکہ حضور اکرم ﷺ کی کامل اتباع کے پابند ہیں۔ غیر مشروط کامل اتباع کے بغیر ہمارا دین مکمل نہیں ہوتا۔ اس لئے ہم بندوں کی نسبت سے اخلاق حسنہ کا مفہوم یہ ہوگا کہ حضور معلم اخلاق علیہ التحیۃ والثناء نے جن اوصاف حمیدہ اور فضائل مجیدہ پر عمل کی تاکید فرمائی ان پر عمل پیرا ہونا اور جن عیوب نفس اور صفات رزیلہ سے مجتنب رہنے کا حکم فرمایا ان سے اپنے ظاہر و باطن کو پاک رکھنا۔ اسی مفہوم کے پیش نظر نبی متممِ اخلاق ﷺ کا ارشاد دوبارہ پڑھئے۔ ایک نئی روشنی حاصل ہوگی۔

''اَکْمَلُ الْمُؤْمِنِیْنَ اِیْمَانًا اَحْسَنُھُمْ خُلُقًا'' (۷)

(۶) السنیۃ الانیقہ فی فتاویٰ افریقہ، ص ۱۳۱

(۷) رواہ احمد وابوداؤد وابن حبان وحاکم عن ابی ھریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ جامع صغیر، مطبوعہ مصر، ج ۱، ص ۹۲

یعنی ایمان کی رو سے تم میں سے کامل تر وہ ہے مومن ہے جس کا ظاہر اس احکام شریعت سے آراستہ ہو، جس کا باطن انوار شریعت سے معمور ہو۔ رزائل قلب وقالب سے دور اور بہار شریعت سے ماموروماجور ہے۔

اخلاق کا یہ ہمہ گیر مفہوم سامنے رکھتے ہوئے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سیرت کا مطالعہ کیجئے۔ آپ پر ظاہر ہوگا کہ آپ کی سیرت وصورت اور ظاہر وباطن پر اخلاق نبوی کا بھرپور تو تھا۔ اتباع سنت میں آپ کا وجود آپ کے زمانہ میں، ضرب المثل بن چکا تھا۔ حب رسول ﷺ کی بدولت آپ کا ظاہر وباطن فضائل وکمالات سے آراستہ تھا۔ رزائل کا آپ کی زندگی سے کوئی علاقہ نہ تھا۔ ہر حال میں محبوب کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی رضا ملحوظ خاطر رہی۔ اسی رضا کے حوالہ سے آپ کو احکام وانوار شریعت سے محبت رہی۔

آئندہ سطور میں آپ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے اخلاق وشمائل، عادات واطوار اور گفتار وکردار کا اجمالی بیان پڑھیں گے۔ آپ کو معلوم ہوگا کہ خالق کائنات نے آپ کو ان صفات حمیدہ میں بھی ممتاز مقام عطا فرمایا تھا جن میں انسان کی قدرت اختیار کو دخل نہیں مثلاً کمال خلقت، جمال صورت، قوت عقل، صحت فہم، بالغ نظری، نور بصیرت، بے مثال ذہانت، لاجواب ذکاوت، علمی وثوق، حاضر جوابی، فصاحت لسان، قوت اعضا، اعتدال حرکات اور شرف نسب وغیرہ۔ چونکہ بطور مصلح ورہبر آپ کو ان صفات میں بھی ممتاز فرمایا۔ تا کہ کوئی امر باعث نفرت نہ رہے۔

علاوہ ازیں وہ اوصاف حمیدہ اور فضائل جلیلہ، جو اخلاق حسنہ کا لازمہ ہیں اور ان میں انسانی اختیار وقدرت کو دخل ہے ان میں بھی فیاض فطرت نے آپ کو وافر حصہ عطا فرمایا۔ مثلاً احسان، رفق، عدل، امانت، عفت، صدق، زہد فی الدنیا، شفقت، رأفت، رحمت، وفا، حسن عہد، صلہ رحم، تواضع، عفو، صبر، جود، کرم، سخاوت، سماحت، شجاعت، خوف رب، رغبت عبادت، ادب وعشق رسالت، رسوخ فی العقیدہ، اکابر کا احترام، اصاغر پر شفقت، استقامت واستقلال، خلوص وتقویٰ، عمل بالسنۃ، الحب فی اللہ والبغض فی اللہ، مجاہدانہ ہمت، عزم راسخ، بلند ہمتی، تسلیم ورضا، امراء سے استغناء، حزم واتقاء، مدح وذم سے بے نیازی، بردباری، یقین واعتماد، حسن تفہیم، تلقین صبر، طلباء کی حوصلہ افزائی، خندہ روئی، لطافت بیان، حاجت روائی، ایثار وقربانی، بے قرار تمنا، اور انداز موعظت وغیرہا، اوصاف حمیدہ جلیلہ کثیرہ آپ کی سیرت کا ممتاز پہلو ہیں۔ آپ کی زندگی ان اوصاف سے عبارت ہے۔ رزائل باطن عیوب نفس اور اوصاف رزیلہ سے منزہ

تھا۔یہی کمال اخلاق ہے اور شمائل وخصائل کی معراج ہے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ چونکہ بے باک مبلغ تھے، حق گوئی آپ کا شعار تھا۔اللہ ورسول کی رضا کے مقابل کسی اور کی رضا کی مطلقاً پرواہ نہ تھی، اس لئے فطرتاً انہیں بے شمار معاندین وحاسدین نے آپ کی عداوت میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ ہونے دیا۔مگر عناد اور فساد میں آپ کا کوئی ایک دشمن بھی ایسا نہیں جس نے آپ کی پوری زندگی میں آپ کے کردار واخلاق کی کوئی ادنی سی کمزوری بھی دیکھی ہو۔ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَاءُ وَاللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ" آپ کے اخلاق اور معاندین وحاسدین کے کردار کو سامنے رکھ کر "اَلْفَضْلُ مَاشَھِدَتْ بِہٖ الْاَعْدَاءُ" کی صداقت ملاحظہ فرمائیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ آسمان فضیلت کے آفتاب وماہتاب تھے۔جامع کمالات تھے۔کمال میں سمندر کی طرح بے کراں مگر قلب انور میں تواضع کا وہ رنگ کہ خود کو قطرہ تصور فرماتے۔آپ کی ذات قلزم علم، اقلیم ہنر تھی۔آپ کا وجود ایک مکتب، ایک مدرسہ، ایک خانقاہ تھا۔عظمت کردار کا درخشاں باب جس کی ضیا پاشیوں نے بہتوں کو راہ دکھائی، ان کا اخلاق بجائے خود ایک نمونہ تھا، علماء کے لئے طلباء کے لئے پیران عظام کے لئے، مریدان باصفا کے لئے، آپ کا حسن سلوک سب کے ساتھ یکساں ہوتا مگر آپ کے متعلقین میں ہر فرد یہی سمجھتا کہ جو خصوصی تعلق اور شفقت مجھ پر ہے وہ شاید دوسروں پر نہیں۔طریقت کی دنیا میں اسے علامت ولایت وکرامت مانا گیا ہے۔

علماء اہل سنت اور مشائخ عظام سے آپ کا سلوک خصوصی ہوتا۔آپ اپنے کردار سے ناظرین کو علماء ومشائخ کے آداب سکھاتے۔چنانچہ جب بھی علماء ومشائخ حضرات میں سے کوئی آپ کی ملاقات کے لئے تشریف لاتے تو ان کی آمد پر نہایت تزک واحتشام سے استقبال کا انتظام فرماتے۔ایک مرتبہ کوئٹہ سے حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد سے حضرت پیر سید طاہر علاء الدین گیلانی، لائل پور تشریف لائے۔آپ نے ان کے استقبال کے لئے شاندار پروگرام ترتیب دیا۔شہر بھر میں حضرت پیر صاحب کی آمد کا اعلان کرایا، جس کا اثر یہ ہوا کہ کثیر تعداد میں لوگ اسٹیشن پر جمع ہوگئے۔حضرت پیر صاحب کو ایک بڑے جلوس کی شکل میں جامعہ رضویہ لایا گیا۔ریل گاڑی سے موٹر کار تک اور جامعہ رضویہ کے قریب بازار سے جامعہ رضویہ تک حضرت پیر صاحب کی گذرگاہ پر کپڑا بچھا دیا گیا۔خود حضرت شیخ الحدیث

قدس سرہ دست بستہ پیچھے پیچھے چل رہے تھے۔

اسی طرح نبیرہ امام احمد رضا، مولانا محمد ابراہیم رضا جیلانی میاں قادری علیہ الرحمۃ (م ۱۳۸۵ھ/۱۹۶۵ء) جب بریلی سے لائل پور تشریف لائے تو ان کے استقبال کے لئے بھی ایسا ہی اہتمام کیا۔ لاہور سے مفتی پاکستان مولانا ابوالبرکات سید احمد، کراچی سے جگر گوشہ صدر الشریعۃ مولانا علامہ عبدالمصطفیٰ ازہری یا کوئی اور عالم یا شیخ طریقت کی لائل پور آمد ہوتی تو ان کے استقبال کے لئے ہی شاندار اہتمام فرماتے۔ اپنے استادزادہ علامہ ازہری کو دیگر تحائف کے لئے شیروانی سمیت اعلیٰ قیمتی لباس پیش کرتے۔ (۱)

علماء و مشائخ کے احترام میں آپ کے کردار کو دیکھ کر لوگوں کے دلوں میں وقار علم و فضل قائم ہو جاتا۔ ادب و احترام کا یہ برتاؤ سادات کرام کے حق میں اور بڑھ جاتا۔ ہر معاملہ میں آپ سادات کرام کو مقدم رکھتے اور انہیں تقسیم میں دوگنا حصہ عطا فرماتے۔

سنی علماء سے غایت درجہ محبت فرماتے۔ ایک مرتبہ مولانا ابوالنور محمد بشیر، کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ سے فرمایا۔

''مولانا میں آپ سے اس قدر خوش ہوں کہ اگر آپ مجھ سے ناراض بھی ہو جائیں پھر بھی میں آپ سے راضی رہوں گا۔'' (۲)

کسی کے خلاف کہی ہوئی بات کو بغیر تحقیق کے کبھی تسلیم نہ فرماتے، بالخصوص علماء کے بارے میں کسی بیان کو اس وقت تک قبول نہ فرماتے جب تک اس کی پوری تصدیق نہ کر لیتے۔ ایک مرتبہ مناظر اہل سنت مولانا محمد عمر اچھروی علیہ الرحمہ (م ۱۳۹۱ھ/۱۹۷۱ء) کے متعلق اخبارات میں شائع ہوا کہ آپ نے سنی اور شیعہ کے اختلاف کو معمولی اور فروعی قرار دیتے ہوئے فرمایا کہ ان کا اختلاف ''س'' اور ''ش'' کا ہے۔ علماء اہل سنت بالخصوص مناظر اسلام سے منسوب ایسا بیان ایک بڑے فتنہ کا باعث بن سکتا ہے۔ اخبارات میں شائع شدہ یہ بیان عوام و خواص میں زیر بحث آ گیا۔ ایک طالب

---

(۱) قلمی یادداشت مولانا مفتی عبدالقیوم ہزاروی، لاہور

(۲) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ، گوجرانوالہ، ۱۳ شعبان المعظم ۱۳۷۵ھ۔ ص ۳

علم نے دوران تدریس آپ سے مولانا محمد عمر علیہ الرحمۃ سے منسوب اس بیان پر تبصرہ کرنے اور اس کے قائل سے متعلق حکم شرعی بیان کرنے کے لئے عرض کیا۔ آپ نے فرمایا۔

''مولانا محمد عمر صاحب سے پوچھے بغیر ان سے منسوب اس بے بنیاد بیان پر فقیر کچھ نہیں کہنا چاہتا۔'' (۳)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی عادت مبارکہ تھی کہ اکابر علماء ومشائخ اور سادات کرام کو حسب دستور طریقت نذرانہ پیش کرتے۔ یہ نذرانہ ان کے وقار واحترام کے اظہار کی خاطر ہوتا۔ جناب سید حسین علی رضوی وکیل جاورہ، کلید بردار حضرت خواجہ غریب نواز اجمیر شریف، حضور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قدس سرہ سے بیعت تھے۔ ۱۳۷۸ھ ۱۹۵۹ء کو وہ پاکستان تشریف لائے۔ پیر گوٹھ ضلع خیر پور میں مولانا مفتی تقدس علی خاں بریلوی کے ہاں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ سے ان کی ملاقات ہوئی۔ حسب قاعدہ آپ نے حضرت وکیل جاورہ کو نذرانہ پیش کیا۔ حضرت وکیل جاورہ لکھتے ہیں۔

''پاکستان سے ہر سال میرے پاس آنے والوں کے ہاتھ نذرانہ بھیجتے تھے اور جب میں پاکستان گیا اور پیر صاحب پاگارہ کا میں مہمان تھا، اس وقت تقدس میاں صاحب بھی وہیں تھے، ان کے لڑکے کا انتقال ہوگیا تھا، ان سے ملنے تشریف لائے تو مجھ سے وہاں ملاقات ہوگئی، حسب قاعدہ عادت جاریہ نذرانہ دیا..................'' (۴)

علماء سے محبت کا یہ عالم تھا کہ دوران تدریس جب بھی اوصاف جمیلہ کا تذکرہ ہوتا آپ بڑی محبت سے علماء اہل سنت کے اوصاف بیان کرنا شروع فرمادیتے۔ فرماتے کہ فلاں مولانا صاحب بہت اچھے مدرس ہیں، فلاں مولانا اچھے مناظر ہیں۔ فلاں مولانا اچھے مقرر ہیں۔ علی ہذا القیاس اکثر علماء کے فضائل بیان فرماتے۔ س وقت آپ کا لہجہ انتہائی محبت آمیز ہوتا تھا۔ طلباء اور حاضرین کے دلوں میں احترام اور وقار علماء ہوجاتا۔ (۵)

---

(۳) روایت مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی، فیصل آباد۔ ۹ محرم الحرام ۱۴۰۷ھ

(۴) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور ۳ جنوری ۱۹۶۴ء۔ ص ۳

(۵) قلمی روایت مولانا حافظ احسان الحق، فیصل آباد

مولانا سید محمد حسن گیلانی، مالک نوری کتب خانہ، لاہور فرماتے ہیں کہ مجھے میرے والد ماجد علیہ الرحمۃ نے لائل پور بھیجا تاکہ میں آپ کے درس حدیث میں شرکت کروں۔ چنانچہ تین چار ماہ میں آپ کے درس حدیث میں شریک ہوتا رہا۔اس دوران میرا کھانا آپ کے گھر سے آتا تھا۔جبکہ دیگر طلباء جامعہ رضویہ کے لنگر سے کھانا حاصل کرتے۔(۶)

ایک مرتبہ لائل پور میں بارش نہ ہوئی۔لوگ بارش نہ ہونے سے پریشان تھے اوراپنے طور پر دعائیں مانگ رہے تھے اور نماز استسقاء پڑھ رہے تھے۔مگر ہنوز بارش کے آثار ناپید تھے۔لوگ آپ کے پاس حاضر ہوئے اوراپنی مشکل پیش کر کے طالب دعا ہوئے۔آپ نے فرمایا کہ نماز استسقاء کے لئے چند شرائط ہیں،جن کا بیان کتب حدیث اور فقہ میں موجود ہے ان میں سے چند ایک یہ ہیں۔

شہر سے باہر کھلے میدان میں دھوپ میں ادا کی جائے۔

بچے اور بوڑھے بھی دعائیں مانگیں اور گرمی کی شدت برداشت کریں۔

اگر ممکن ہو تو جانوروں کو بھی میدان میں کھڑا کیا جائے۔

نماز استسقاء سے پہلے تین دن روزہ رکھا جائے۔اور خیرات کی جائے۔

چنانچہ نماز جمعہ کے بعد آپ نے فرمایا کہ حاضرین میں سے جو حضرات سادات کرام ہیں وہ آگے تشریف لے آئیں۔چند حضرات آگے آگئے۔آپ نے ان میں سے ہر ایک کا دامن تھا کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگی کہ

”اے اللہ! اپنے حبیب پاک ﷺ کی اولاد پاک کے صدقے باران رحمت نازل فرما۔“

دعا کے بعد لوگ ابھی اپنے گھروں کو پہنچنے ہی نہ پائے کہ موسلا دھار بارش شروع ہوگئی۔پورشہر جل تھل ہوگیا۔ حالانکہ دعا کے وقت آسمان پر بادل کا کوئی ٹکڑا موجود نہ تھا۔(۷)

---

(۶) قلمی روایت مولانا سید محمد حسن گیلانی، لاہور

(۷) قلمی روایت مولانا رشید احمد نوری، مکتبہ معین الاسلام فیصل آباد۔

علماء کا وقار اوران کی عزت افزائی کس قدر ملحوظ تھی ؟اس سلسلہ میں آپ کی سیرت سے ایک واقعہ مولانا اسد احمد خطیب چک جھمرہ، ضلع فیصل آباد کی روایت سے حاضر ہے۔ مولانا موصوف لکھتے ہیں۔

" مولانا حافظ سیف الدین صاحب ضلع سرگودھا والے جامعہ رضویہ میں استاد تھے۔ کچھ عرصہ بعد وہ یہاں سے جانے کے بعد دوبارہ ملنے کے لئے تشریف لائے۔ میں استاد مولانا سیف الدین کے پاس بیٹھا تھا۔ مولانا محمد ابراہیم خوشتر آئے تو انہوں نے آکر مولانا سیف الدین صاحب سے پوچھا۔ "مولانا آپ چائے پئیں گے؟ "تو انہوں نے کہا نہیں۔ پھر خوشتر صاحب نے پوچھا، کھانا کھائیں گے؟ انہوں نے فرمایا، نہیں، پھر پوچھا پانی پئیں گے؟ انہوں نے کہا نہیں۔ جب مولانا سیف الدین جانے لگے تو میں انہیں بس تک چھوڑنے کے لئے ساتھ گیا۔ وہاں انہوں نے خود بھی کھانا کھایا اور مجھے بھی کھلایا۔ میں واپس جامعہ رضویہ پہنچا تو حضرت صاحب قبلہ نے مجھے طلب کیا اور فرمایا۔ "مولانا سیف الدین صاحب نے کھانا کہاں سے کھایا۔ میں نے عرض کی ہوٹل سے۔ آپ نے مولانا خوشتر صاحب کو بلایا۔ جب وہ حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا کہ مولانا یہ کونسا طریقہ ہے کہ مہمان آئے اور آپ اس سے پوچھیں کہ کھانا کھائیں گے؟ یا چائے پئیں گے؟ کھانے کا وقت ہو تو کھانا کھلائیں۔ پانی کا وقت ہو پانی پلائیں، چائے کا وقت ہو چائے پلائیں۔" (۸)

(۸) مکتوب مولانا اسد احمد، چک جھمرہ بنام فقیر قادری عفی عنہ ۸ جولائی، ۱۹۸۶ء

# طلباء سے سلوک

طالبانِ علم دین پر بڑی مہربانی اور شفقت فرماتے۔ دینی مدارس اور دینی مدارس کے طلباء کو دیکھ کر آپ بہت خوش ہوتے۔ اور جتنی زیادہ محنت، دینی خدمت اور مذاہب باطلہ کا رد کرتا آپ اتنا ہی اس سے خوشنودی کا اظہار فرماتے۔ بعض طلباء کی مالی خدمت اور ان کی دعوت بھی فرماتے۔ اور علماء اہل سنت کی ضروری تصانیف ان میں تقسیم کرتے۔ آپ کو کبھی کسی طالب علم کو جھڑکتے، اور مارتے نہیں دیکھا گیا۔ آپ طلباء کے ساتھ بالخصوص بڑے اخلاق سے پیش آتے۔ چھوٹے طالب علموں کو ''مولوی صاحب'' ''مولانا صاحب'' ''حافظ صاحب'' کے الفاظ سے یاد فرماتے۔ ان کی ڈھارس بندھاتے۔ محنت کے ساتھ علم دین حاصل کرنے اور خلوص کے ساتھ خدمت دین کی تلقین فرماتے۔ مذہب حق اہل سنت پر مضبوطی سے قائم رہنے اور باطل کے مقابل ڈٹے رہنے کی نصیحت فرماتے۔ طلباء میں آپ کی نصیحت آمیز شفقت بھری باتوں سے خود بخود علم دین حاصل کرنے کا شوق اور خدمت دین کا جذبہ پیدا ہو جاتا۔ آپ کی گفتگو اور زیارت سے کئی دنیا دار دیندار بن جاتے اور دنیوی تعلیم اور کاروبار چھوڑ کر علم دین اور خدمت اسلام کو اپنا نصب العین بنا لیتے۔ آپ نے کئی طلباء کو علم پڑھانے کے علاوہ انہیں حرمین طیبین میں حاضری کی سہولت بہم پہنچائی۔ ان کی شادی اور نکاح کا اہتمام فرمایا۔ (۱)

مولانا ابوداؤد محمد صادق، گوجرانوالہ لکھتے ہیں۔

خود راقم الحروف پر آپ بڑی شفقت ونوازش فرماتے۔ حج وزیارت کی سعادت سے مشرف ہونے کے موقعہ پر آپ نے بڑی حوصلہ افزائی فرمائی۔ روانگی سے قبل شاہی مسجد (فیصل آباد) میں تقریر کرائی اور آپ خود اور دیگر احباب سے امداد دلوائی۔ اور جب فقیر مع والدہ وہمشیرہ حج وزیارت کی

(۱) پندرہ روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۱۳ شعبان ۱۳۷۹ھ ص ۷

سعادت کے حصول کے بعد واپس ہوا تو لاہور ریلوے سٹیشن پر آپ کو استقبال کے لئے موجود پایا۔ پھر آپ نے لائل پور بلایا۔ شاہی مسجد میں تقریر کرائی اور حرمین طیبین کی حاضری کے واقعات سن کر بڑی مسرت کا اظہار فرمایا۔ مختلف اوقات و گرفتاری کے مواقع پر بھی بڑی ہمدردی و خیر خواہی فرماتے رہے، نکاح کے موقعہ پر بھی بنفس نفیس شرکت فرما کر شفقت کا بھرپور مظاہر فرمایا۔'' (۲)

ایک موقعہ پر حضرت مولانا عبدالغفور ہزاروی علیہ الرحمۃ نے آپ سے پوچھا کہ آپ چھوٹے چھوٹے طالب علموں کو بھی ''مولانا'' کیوں کہہ دیتے ہیں۔ آپ نے فرمایا۔

''مولانا! ان طالب علموں کو قریب لانے کی ضرورت ہے۔ اگر ان پر شفقت نہ کی جائے تو بھاگ جائیں گے۔'' (۳)

مولانا مجیب السلام اعظمی (بھارت) آپ کے تلامذہ میں سے ہیں، وہ اپنا ایک واقعہ بیان کرتے ہیں۔

''طلبہ کے ساتھ کمال شفقت کا یک واقعہ حاضر ہے، جا گیر سے فقیر کو جو کھانا ملتا وہ کچھ اچھا نہ ہوتا۔ حضرت کی قیام گاہ مسجد بی بی جی کا کمرہ تھا۔ فقیر بھی حضرت کی خدمت میں رہا کرتا تھا۔ اکثر و بیشتر کھانا دیکھ کر فرماتے کہ مجھے بھوک لگ رہی ہے۔ اپنا کھانا دے دو۔ میں اس وقت کھالوں، میرا کھانا تم کھالینا۔ بہت دنوں کو بعد معلوم ہوا کہ حضرت جب ملاحظہ فرماتے کہ کھانا اس کے مزاج کے موافق نہیں تو خود تناول فرمالیتے۔ اور اپنا کھانا ہمارے لئے چھوڑ دیتے۔ (۴)

مولانا مفتی محمد حسین نعیمی مہتمم جامعہ نعیمیہ لاہور آپ کے طلباء پر شفقت کے بارے میں فرماتے ہیں۔

''آپ طلباء کی اکثر خفیہ طور پر امداد فرماتے تا کہ اس کی عزت نفس مجروح نہ ہو۔'' (۵)

---

(۲) پندرہ روزہ رضائے مصطفٰی گوجرانوالہ۔ ۱۳ شعبان ۱۳۷۵ھ ص ۷، ۹

(۳) قلمی یادداشت مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری، لاہور

(۴) ماہنامہ نوری کرن، بریلی، مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۱۳

(۵) قلمی روایت مفتی محمد حسین نعیمی، لاہور

حافظ الحدیث حضرت مولانا حافظ عبدالعزیز مبارک پوری، شیخ الحدیث دارالعلوم اشرفیہ مبارک پور (انڈیا) آپ کے استاد بھائی ہیں۔ آپ سیرت سے متعلق وہ ایک واقعہ لکھتے ہیں۔

''ترمذی شریف کی حدیث ہے۔

''طَعَامُ الْوَاحِدِ یَکْفِی الْاِثْنَیْنِ وَطَعَامُ الْاِثْنَیْنِ یَکْفِی الثَّلٰثَۃَ ......الحدیث

یعنی ایک شخص کا کھانا دو کے لئے کافی ہوسکتا ہے اور دو کا تین کے لئے کافی ہوسکتا ہے۔

اس حدیث پر حضرت علامہ موصوف (شیخ الحدیث) نے پورا عمل کیا۔ واقعہ یہ ہے کہ جب آپ دارالعلوم مظہر السلام بریلی شریف کے شیخ الحدیث تھے تو میں نے آپ کی خدمت میں ایک طالب علم حافظ محمد صدیق مرادآبادی کو تحصیل علم کے لئے روانہ کیا۔ حضرت موصوف نے اس دارالعلوم مظہر السلام میں داخل کرلیا۔ مگر اس کے کھانے کا انتظام نہ ہوسکا۔ حضرت کا جو کھانا معمولاً آیا کرتا تھا اسی کھانے میں اپنے ساتھ کھلانا شروع کردیا۔ دو چار دس بیس روز تک نہیں بلکہ جب تک حافظ محمد صدیق بریلی شریف رہے، برابر ان کو اپنے ساتھ اسی ایک کھانے میں شریک رکھا۔ ان سے فرمایا کرتے تھے۔ ''کھاؤ، بسم اللہ پڑھ کر کھاؤ، ان شاء اللہ دونوں کو کافی ہوگا۔''

حافظ محمد صدیق کا بیان ہے کہ میرا پیٹ تو بھر جاتا۔ حضرت مولانا کے متعلق میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ حضرت موصوف علیہ الرحمۃ کا یہ وہ عمل ہے جو فی زمانہ اپنی آپ ہی نظیر ہے۔'' (۶)

فرمان رسول پر وثوق، سنت مصطفیٰ پر عمل، طلباء پر شفقت، اپنے معاصر علماء کی دلجوئی، استقبال اور دیگر اوصاف اس ایک ہی واقعہ سے عیاں ہیں۔

جامعہ رضویہ میں دیگر عطیات کے علاوہ زکوٰۃ وصدقات بھی جمع ہوتے۔ چونکہ جامعہ میں سید طالب علم بھی ہوتے تھے ان کے اخراجات کا کفیل جامعہ رضویہ ہی ہوتا تھا۔ لیکن مسئلہ کی رو سے زکوٰۃ کی رقم سادات پر نہیں خرچ کی

(۶) ماہنامہ نوری کرن، بریلی (محدث اعظم پاکستان نمبر)، مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۲۷، ۲۸

جاسکتی۔اس صورت حال کے پیش نظر آپ نے ناظم مالیات کو ہدایت کر رکھی تھی کہ زکوٰۃ کی رقم کسی غریب غیر سید طالب علم کو دے کر اس کا مالک بنادیا کریں، وہ طالب علم اپنی رضا سے وہی رقم جامعہ کو ہدیہ دے۔

اس وقت اس رقم کی حیثیت زکوٰۃ بدل کر ہبہ کی بن چکی ہوتی ہے۔لہٰذا اس کا سادات کرام پر صرف کرنا جائز ہوجاتا۔شریعت میں اسے ''حیلہ'' کہتے ہیں۔قرآن وحدیث اس قسم کے صحیح حیلہ کی اجازت دیتے ہیں۔

ایک مرتبہ ناظم مالیات نے آمدہ زکوٰۃ کی رقم ایک غریب طالب علم کی ملک میں دی تاکہ وہ اپنی رضا سے ہبہ کردے۔مگر خلاف توقع اس طالب علم نے وہ رقم واپس ہبہ نہ کی۔جب حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو فرمایا۔

''آپ اسے مجبور نہ کریں وہ اس رقم کا مالک ہے۔ہبہ کرنا یا نہ کرنا اس کی رضا پر موقوف ہے۔''

چنانچہ کارکنان جامعہ رضویہ کی طرف سے اس سے باز پرس نہ کی گئی۔(۷)

جامعہ رضویہ کے عطیات کے بارے میں آپ کی عادت اور اتقاء کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ دفتر جامعہ میں روپے پیسے کی گنتی ہورہی تھی۔اسی اثناء میں آپ کے چھوٹے صاحبزادہ صاحب، جو ابھی بچے تھے، آگئے اور کھیلنے لگے۔آپ نے کارکنوں کو تاکیداً سمجھادیا کہ بچے کو اس پیسوں سے کچھ نہ لینے دیا جائے۔اگر وہ نادانی کی بنا پر کوئی روپیہ اٹھالے گا تو اس کا ذمہ دار کون ہوگا۔(۸)

ایک مرتبہ ایک طالب علم نے کھانا کھانے کے بعد روٹی کا بچا ہوا ٹکڑا حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی بھینس کو کھلانا چاہا۔آپ کی نظر پڑگئی۔فرمایا۔''کیا کررہے ہو؟''

طالب علم نے عرض کی ''حضور! روٹی کھانے سے ٹکڑا بچ گیا ہے۔بھینس کو دینے لگا ہوں'' فرمایا۔

(۷) قلمی یادداشت مولانا محمد معراج الاسلام، صدر مدرس دارالعلوم محمدیہ غوثیہ، بھیرہ، ضلع سرگودہا

(۸) قلمی یادداشت مولانا محمد معراج الاسلام، صدر مدرس دارالعلوم محمدیہ غوثیہ، بھیرہ، ضلع سرگودہا

''لنگر کی روٹیاں طلباء کا حق ہے۔ میری بھینس کا حق نہیں۔ اس بچے ہوئے ٹکڑے کو لنگر میں رکھ آؤ۔
ٹکڑے جمع ہو کر فروخت ہو جائیں گے پھر طلبا کے کام آسکتے ہیں۔''(۹)

طلباء پر شفقت کا یہ عالم تھا کہ ان سے پوچھے اور بتائے بغیر کہیں تشریف نہ لے جاتے۔ جہاں کہیں وعظ و تبلیغ کے لئے جانا ہوتا یا کسی کے کھانے کی دعوت پر جانا ہوتا تو طلباء کو بتا لیتے اور طلباء کو مطلع کرنے کا انداز یہ ہوتا گویا ان سے اجازت لے رہے ہیں۔ حالانکہ اس کی حاجت نہ تھی اور نہ ہی متصور تھا کہ اگر آپ انہیں بتائے بغیر کہیں تشریف لے جائیں تو طلباء کبیدگی محسوس کریں گے۔ تاہم جہاں بھی تشریف لے جاتے، کام ختم ہونے کے بعد فوراً واپس ہوتے تا کہ اسباق پڑھانے میں تاخیر یا وقفہ نہ ہونے پائے۔ یہی وجہ ہے اکثر موقعوں پر تقریر ختم ہونے پر آپ رات کو ہی سفر کرتے تا کہ صبح دارالحدیث کے اسباق کا ناغہ نہ ہو۔

ایک مرتبہ ایک نیاز مند حاضر ہوا اور عرض کی حضور میں آپ کو اپنے ہاں کھانے کی دعوت دینا چاہتا ہوں۔ فرمایا۔

''ارے بندۂ خدا! یہ طلباء بیچارے کہاں کہاں سے پڑھنے کے لئے آتے ہیں۔ ان کو چھوڑ کر میں دعوتیں کھاتا پھروں۔ یہ مناسب نہیں۔ میں تو ان کا خادم ہوں ان کی اجازت کے بغیر کہیں نہیں جاسکتا۔''

نیاز مند نے عرض کی ''سرکار اجازت فرمائیں تو میں در دولت پر ہی کھانا پکوالیتا ہوں۔''

فرمایا: ''وہ آپ کی مرضی۔ اگر ایسا کرلیں تو ٹھیک ہے۔''

دعوت تیار ہوگئی کچھ احباب باہر سے ملاقات کے لئے آئے ہوئے تھے۔ آپ نے حجرہ میں ایک بہترین دستر خوان بچھایا اور فرمایا۔ ''یہ دستر خوان مدینہ پاک سے لایا ہوں''

احباب کے ساتھ مل کر خود کھانا تناول فرمایا۔ پھر خدام حاضرین سے کھانا کھا چکے۔ آپ نے فرمایا۔ ''مولانا خوب کھائیں، خوب کھائیں'' خدام نے آپ کے ارشاد پر دوبارہ کھانا کھایا۔ پھر فرمایا۔

(۹) مکتوب صوفی فرزند علی حال مقیم اڈا پنواں، ضلع شیخو پورہ، بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ مئی ۱۹۷۵ء

''آج میں نے نبی پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سرکار ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ والی سنت ادا کی ہے۔ جس کے متعلق سرکار اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا ہے۔

کیوں جناب بو ہریرہ کیسا تھا وہ جام شیر

جس سے ستر صاحبوں کا دودھ سے منہ پھر گیا (۱۰)

طلباء سے خصوصی محبت کا یہ عالم تھا کہ دوسری مرتبہ جب آپ زیارت حرمین اور حج کے لئے تشریف لے گئے تو واپسی پر درجہ حدیث کے طلباء کے لئے مدینہ منورہ سے ٹوپیاں خرید کر لائے۔ فرماتے تھے اس مرتبہ فارغ التحصیل علماء کو دستار بندی کے موقعہ پر مدنی ٹوپی بھی ملے گی۔ چنانچہ سالانہ جلسہ دستار بندی کے موقعہ پر ساٹھ کے قریب فضلاء کو مدنی ٹوپی پہنائی۔ (۱۱)

طلباء کی تعلیم کے ساتھ ساتھ ان کی تربیت کا بہت لحاظ رکھتے۔ تدریس کے دوران اکثر فرمایا کرتے۔

''مولانا! فارغ ہونے کے بعد پیسوں کے لئے تقریر نہ کرنا۔ دین کی خدمت، خدا اور سول کی رضا کے لئے وعظ کرنا۔ اگر تم اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کے لئے دین کی خدمت کرو گے تو اللہ تعالیٰ تمہیں وہاں سے روزی دے گا جہاں سے وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔''

اسی سلسلہ میں اپنا ایک واقعہ بیان فرمایا۔

ارشاد ہوا ''میں نے بہت جگہوں پر تقریریں کی ہیں کہیں سے پانچ روپے ملے، کہیں سے دس روپے اور بعض دفعہ کہیں سے بظاہر کچھ نہ ملا۔ میں بہت خوش ہوتا کہ آج کا بیان خالص اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے ہو گیا۔ ایک مرتبہ فلاں جگہ میں نے تقریر کی۔ ان لوگوں نے مجھے کچھ نہ دیا۔ میں بہت خوش گھر لوٹا۔ ابھی گھر پہنچا ہی تھا کہ ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا، حضور! میرے ہاں کراچی

---

(۱۰) مکتوب صوفی فرزند علی، پتواں بنام فقیر قادری عفی عنہ۔ محررہ مئی ۱۹۸۵ء

(۱۱) قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، لاہور

سے برات آئی ہے۔کرم فرمائیں اور نکاح آپ پڑھائیں۔میں نے نکاح پڑھایا۔ان لوگوں نے دوسو روپے میری نذر کئے۔میں نے دل میں سوچا کہ حبیب پاک کے ذکر پاک کی برکت اور انہی کا صدقہ ہے۔اتنا دلوایا کہ کئی تقریروں سے بھی نہیں مل سکتا۔"

اس واقعہ کے بعد فرمایا۔

"مولانا! اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے دین کی خدمت کرنا بہت بڑی بات ہے۔اور بہت روزی ملتی ہے۔"(۱۲)

ایک موقعہ پر آپ نے طلباء کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا۔

"مولانا! میں آپ کو ایک وظیفہ بتاتا ہوں۔آپ پتھر پر بیٹھ کر دین کی خدمت کریں گے اللہ تعالیٰ کے فضل سے پتھر سے آپ کے لئے روزی اُگے گی۔"(۱۳)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ طلباء کی مالی ضروریات کو بھی پورا کرتے اور پھر ان کے بدلہ کا تصور بھی نہ فرماتے۔مالی خدمات اس انداز سے فرماتے کہ طالب علم کی عزت نفس بھی مجروح نہ ہونے پائے۔حضرت مولانا پیر محمد فاضل ڈھانگری (آزاد کشمیر) اپنے طالب علمی کا ایک واقعہ یوں بیان فرماتے ہیں۔

"۱۳۵۸ھ/۱۹۳۹ء کی بات ہے۔حزب الاحناف لاہور کا سالانہ جلسہ جامع مسجد وزیر خاں میں منعقد ہوا۔اس جلسہ میں مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، مولانا حشمت علی لکھنوی اور دیگر اعاظم فضلاء کے علاوہ حضرت مولانا محمد سردار احمد شیخ الحدیث بریلی شریف سے جلوہ فرما ہوئے۔میں ان دنوں دار العلوم حزب الاحناف لاہور میں درس حدیث میں شامل تھا۔حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے زہد و تقویٰ اور علم و فضل سے میں بہت متاثر ہوا۔حاضر خدمت ہو کر میں نے عرض کی کہ بریلی

(۱۲) مکتوب صوفی فرزند علی، چتواں بنام فقیر قادری عفی عنہ۔محررہ مئی ۱۹۸۵ء
(۱۳) مکتوب صوفی فرزند علی، چتواں بنام فقیر قادری عفی عنہ۔محررہ مئی ۱۹۸۵ء

شریف میں دورہ حدیث میں داخلہ کے لئے کوائف کیا ہیں۔آپ نے فرمایا کہ اگر کوئی طالب علم دیگر علوم وفنون سے فراغت حاصل کرلے تو اسے دورہ حدیث میں داخلہ مل جاتا ہے۔میں نے عرض کی کہ میں دورہ حدیث کے لئے بریلی شریف حاضر ہوجاؤں گا۔

اس وقت میرے پاس بریلی شرف پہنچنے کے لئے زادراہ نہ تھا۔آپ نے اسے بھانپ لیا اور فرمایا کہ آپ صبح سامان لے کرآجائیں زادرہ ہم پیش کردیں گے۔رات کوآپ کا بیان ہوا۔موضوع تھا ''نورانیت مصطفٰی ﷺ'' حسب پروگرام میں صبح حاضر ہوا۔آپ نے مجھے ساتھ لیا اور لاہور سے براستہ امرتسر بریلی شریف پہنچ گئے۔چند دنوں بعد میں نے خط لکھ کر گھر سے پیسے منگوا لئے اور سفر خرچ جتنے پیسے بنتے تھے وہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی خدمت میں پیش کئے۔آپ نے فرمایا۔ ''ارے بندۂ خدا! ہم نے تو یہ کام للہ کیا تھا۔یہ قرض نہیں۔اللہ رسول کی رضا کے لئے آپ سے تعاون کیا تھا۔اللہ تعالیٰ اسے قبول فرمائے۔''(۱۴)

موصوف مذکور فرماتے ہیں کہ میرے دل میں چاہت رہتی تھی کہ آپ کی خدمت میں کچھ تحفہ پیش کروں۔مگر مجھے موقعہ میسر نہ آتا تھا۔ایک دن آپ صبح سویرے باہر تشریف لائے۔میں سامنے کھڑا تھا۔مجھے فرمایا کہ بازار سے فلاں فلاں چیز لے آؤ۔میں نے موقع غنیمت جانا بڑی مسرت سے بازار سے مطلوبہ اشیاء خرید کر حاضر کیں۔

آپ اندر تشریف لے گئے اور مجھے فرمایا کہ تم یہاں ٹھہرو۔جتنے پیسے سودا کے بنتے تھے وہ لاکر دیئے۔مگر میں نے معذرت کردی۔آ]پ نے فرمایا کہ مولانا جو چیزیں میں بازار سے لانے کے لئے کہتا ہوں،اس کے پیسے بہرحال میں نے دینے ہی ہوتے ہیں۔میں نے بڑی حکمت اور لجاجت سے کام لیتے ہوئے عرض کی۔حضرت آپ کی کرم نوازی اور نظر شفقت ہوگی۔آپ دوبارہ اندر تشریف لے گئے۔

---

(۱۴) (ا) قلمی یادداشت حضرت مولانا پیر محمد فاضل ڈھانگری (آزاد کشمیر) مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۱۲ رمضان المبارک ۱۴۰۶ھ

(ب) مکتوب مولانا محمد گل احمد خاں عتیقی صدر مدرس انجمن نعمانیہ لاہور، بنام فقیر قادری عفی عنہ۔محررہ ۹ دسمبر ۱۹۸۵ء

جب آپ واپس تشریف لائے تو آپ کے دست اقدس میں تفسیر عزیزی کا انتیسواں پارہ تھا۔ مجھے عطا کرتے ہوئے فرمایا کہ میری طرف سے یہ بطور تبرک ہے۔اس کا مطالعہ کیا کرو۔ میں نے لینے سے انکار کیا اور سوچا کہ آپ نے جو سودا منگوایا ہے اس کا بدلہ ادا کر چاہتے ہیں۔ بہر حال آپ کے اصرار پر میں خاموش ہو گیا اور وہ کتاب لے لی۔(۱۵)

آپ کی شفقت، محبت، رأفت اور طالب علموں کی حوصلہ افزائی کے لئے مولانا اسد احمد خطیب چک جھمرہ ضلع فیصل آباد کی زبانی ایک واقعہ سنیے۔ مولانا فرماتے ہیں۔

''ایک دفعہ دوران تعلیم حضرت قبلہ شیخ الحدیث قدس سرہ نے مجھے فرمایا کہ مولانا محمد شریف کو بلائیں۔ میں نے سوچا کہ محمد شریف نام کے ایک استاد جامعہ رضویہ ہیں اور جبکہ ایک طالب علم کا نام بھی محمد شریف ہے۔اس تردد میں پڑھ گیا کہ استاد مولانا محمد شریف کو بلاؤں یا طالب علم محمد شریف کو۔ میں نے عرض کی حضور! مولانا محمد شریف کو بلاؤں یا طالب علم محمد شریف کو۔آپ نے فرمایا۔

''ارے طالب علم مولانا نہیں ہوتے؟''(۱۶)

طلباء کی تربیت میں انتہائی ملائم پہلو اختیار فرماتے ۔کبھی سختی نہیں کی، حسب حال درست پہلو ارشاد فرما دیتے۔ مولانا اسد احمد خطیب چک جھمرہ، ضلع فیصل آباد، جامعہ رضویہ کے طالب علم رہے ہیں وہ اپنا واقعہ یوں بیان کرتے ہیں۔

''جامعہ رضویہ میں دوران تعلیم ایک دفعہ صوفی اللہ رکھا خادم جامعہ سے میرا جھگڑہ ہو گیا۔ میں نے صوفی اللہ رکھا سے بہت باتیں کیں۔ حضرت صاحب میرے نام کی مناسبت سے مجھے فرمایا کرتے تھے۔ کہ یہ ہمارا شیر ہے۔ دوسرے روز جب حدیث کے اسباق کے دوران حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا واقعہ بیان فرمایا تو انہوں نے بڑی بہادری سے اکیلے ہی شیر کی طرح منافقین کا مقابلہ کیا۔ پھر فرمانے لگے۔''ارے شیر! اپنوں پر تو بپھرا نہیں کرتے۔''

(۱۵) قلمی یادداشت حضرت مولانا پیر محمد فاضل ڈھانگری (آزاد کشمیر) مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۱۲ر رمضان المبارک ۱۴۰۶ھ

(۱۶) مکتوب مولانا اسد احمد چک جھمرہ، بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۸ جولائی ۱۹۸۶ء

اس سے میری اصلاح مقصود تھی۔اس ارشاد سے میں بہت متاثر ہوا۔اور آئندہ کے لئے مزید محتاط رہنے ہو گیا۔" (۱۷)

آپ کی مساعی تبلیغ و اشاعت سے مسلک اہل سنت کا تعارف عام ہوا۔دور دراز علاقوں بلکہ دیہات کے لوگ اپنی دینی ضروریات کے لئے آپ کی طرف متوجہ ہونے لگے۔اپنی مساجد میں ائمہ وخطبا حضرات کے لئے آپ سے درخواست کرتے۔اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے آپ نے طلباء کرام پر خصوصی توجہ دی اور ان کے لئے مختلف علاقوں میں مدارس کے قیام کا اہتمام فرمایا۔اساتذہ کرام کو محنت اور لگن سے طلباء کی تعلیم و تربیت کے لئے فرماتے۔ادھر عوام الناس کو اپنے بچوں کی دینی تعلیم کے لئے تیار کرتے،ان کی حوصلہ افزائی کرتے۔زیر تربیت طلباء کو محنت کر کے جلد از جلد تعلیم سے فراغت کی رغبت دلاتے۔

عوام الناس کو علماء اور طلباء کی عزت و وقار اور علماء وطلباء کو عزت نفس اور استغناء طبع کی ہدایت فرماتے۔چنانچہ جب بھی کوئی عالم یا طالب علم آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا تو آپ اس سے کارکردگی اور خدمات دینیہ سے متعلق سوال ضرور فرماتے۔اگر مخاطب عالم یا طالب علم اپنی کارکردگی سے مطلع کرتا تو آپ نہایت خوش ہوتے۔دعائیں دیتے اور فرماتے۔

"مولانا! خوب محنت سے مسلک حقہ کی خدمت کرو اور جم کر کام کرو"

اور اگر حاضر ہونے والا عالم یا طالب علم اپنی خاطر خواہ کارکردگی کا اظہار نہ کرتا تو آپ اظہار تاسف فرماتے اور اسے خدمت دین کی رغبت دلاتے،اگر کسی مطلوبہ جگہ کے لئے اس کو موزوں پاتے تو فوراً آپ رغبت اور احساس دلا کر اس جگہ کام کے لئے متعین فرما دیتے۔آپ کے اس طرز عمل سے ایک طرف علماء کرام میں برتری اور خودشناسی کا جذبہ بیدار ہو گیا،جس سے وہ اپنے آپ کو دینی خدمات کا اہل ثابت کرنے کی کوشش کرتے۔دوسری طرف عوام الناس میں علماء کی قدر شناسی کا جذبہ پیدا ہو گیا جس کی بنا پر لوگ ایک عالم کو گراں قدر تحفہ سمجھ کر حاصل کرتے۔

(۱۷) مکتوب مولانا اسد احمد چک جھمرہ،بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۸ جولائی ۱۹۸۶ء

﴿۵۲﴾

سوالات مناظرہ احمد آباد (بھارت)

۲۰ ربیع الاول ۱۳۶۲ھ / ۲۷ مارچ ۱۹۴۳ء کو مولوی سلطان حسن دیوبندی سے آپ کا احمد آباد میں مناظرہ ہوا۔ اس مناظرہ کی قلمی روئداد اور مولوی سلطان حسن پر کئے گئے سوالات کی تحریر کتب خانہ میں موجود ہے۔ آپ نے یہ تحریر احمد آباد میں اپنے میزبان حاجی احمد صاحب کے مکان پر لکھی تھی۔

﴿۵۳﴾

مولوی ثناء اللہ امرتسری (اہل حدیث) سے آٹھ تراویح پر بیس سوالات کتب خانہ میں قلمی مسودہ موجود ہے۔ یہ سوالات ہفت روزہ الفقیہ امرتسر میں اس کے بعد مجموعہ فتاویٰ حضرت شیخ الحدیث میں طبع ہو چکے ہیں۔ ان سوالات کو دیانت داری سے پڑھنے والا آٹھ تراویح کا قائل نہیں رہ سکتا۔

﴿۵۴﴾

امام مہدی کی آمد کی بشارت، احادیث سے (عربی زبان میں) ردمرزائیہ پر بہترین رسالہ ہے۔

﴿۵۵﴾

حیات مسیح علیہ السلام (عربی زبان میں) آیات و احادیث کی روشنی میں مرزائیوں کا رد بلیغ فرمایا۔ مسودہ کی صورت میں موجود ہے۔

﴿۵۶﴾

آنے والے فتنوں کی پیش گوئی حضور کی زبانی۔ (علم مصطفیٰ ﷺ) عربی زبان میں...... احادیث کی روشنی میں ...... بے نظیر تحریر ہے۔

﴿۵۷﴾

لیلۃ القدر کے فضائل (عربی زبان میں) احادیث مبارکہ کی روشنی میں فضائل کا بیان ہے۔

﴿۵۸﴾

ترکہ مصطفیٰ ﷺ (عربی زبان میں) ردّ شیعہ پر بہترین تحریر ہے۔ مسودہ کتب خانہ میں موجود ہے۔

﴿۵۹﴾

استعانت بہ رسول اللہ ﷺ (اردو زبان میں) مسودہ کی حالت میں کتب خانہ میں موجود ہے۔

﴿۶۰﴾

استعانت اور غوث کے معنوں کی تحقیق (عربی) اپنے موضوع پر بے نظیر تحریر ہے۔ کتب خانہ میں موجود ہے۔

﴿۶۱﴾

رسالہ در تحقیق علم مصطفیٰ ﷺ، احادیث کی روشنی میں۔ عربی زبان میں چودہ بڑے صفحات پر مسودہ کی حالت میں موجود ہے۔

﴿۶۲﴾

حجیت حدیث، قرآن و حدیث کے دلائل سے مزین آٹھ صفحات کا مسودہ کتب خانہ میں موجود ہے۔

﴿۶۳﴾

فوائد خصائص کبریٰ (جلد اول)

خصائص کبریٰ (مصنفہ علامہ سیوطی) کا مطالعہ کرنے کے لئے ان فوائد کا مطالعہ از حد مفید ہے۔ ۵۸ صفحات میں دو کالموں میں مسودہ کی حالت میں موجود ہے۔

﴿۶۴﴾

حج کی دعاؤں اور ارکان کا بیان۔ مسودہ کتب خانہ میں ہے۔

﴿۶۵﴾

مودودی صاحب کا تعارف۔ مسودہ کی حالت میں ہے۔

﴿٦٦﴾

مودودی کی تحریک ایک نئی تحریک ہے۔ مسودہ کی حالت میں ہے۔

﴿٦٧﴾

شفاعت اور ردمودودیت۔ مسودہ موجود ہے۔

﴿٦٨﴾

مودودی کی تحریک کا ماخذ ومنشا۔ ردمودودیت پر عمدہ تحریر ہے۔

﴿٦٩﴾

مودودی کا شفاعت سے انکار۔ مطبوعہ اشتہار موجود ہے۔

﴿٧٠﴾

دیوبندی مولویوں کے علم وعرفان کی کہانی۔ مطبوعہ اشتہار

علاوہ ازیں چند اور مسودات بھی کتب خانہ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ میں موجود ہیں۔ اگر یہ مسودات شائع ہوجائیں تو اہل سنت کے لٹریچر میں گراں قدر اضافہ ہوجائے گا۔

اگرچہ ان تصانیف میں ضخیم کتابیں کم ہیں۔ تاہم ہر تصنیف کے دلائل اور انداز تحریر بڑی بڑی کتابوں سے مستغنی کردیتی ہے۔ جو تصانیف مسودہ کی صورت میں ہیں ان کے نام ہم نے رکھے ہیں۔

تصنیف وتالیف کے لئے جس پرسکون ماحول کی ضرورت ہوتی ہے وہ آپ کو بہت کم ملی۔ اس کے باوجود آپ کی کثیر تصانیف آپ کی کرامت پردال ہیں۔

# ﴿کرامات﴾

عارف باللہ الشیخ محمد آفندی ابن عابدین معروف بہ شامی (م ۱۲۵۲ھ/۱۸۳۶ء) کرامت اور صاحبِ کرامت کی تعریف میں یوں فرماتے ہیں۔

"اَلْکَرَامَۃُ ھِیَ ظُھُوْرُ اَمْرٍ خَارِقٍ لِلْعَادَۃِ عَلٰی یَدِ عَبْدٍ ظَاھِرِ الصَّلَاحِ مُلْتَزِمٍ لِمُتَابِعَۃِ نَبِیٍّ مِّنَ الْاَنْبِیَاءِ مُقْتَرِنًا بِصَحِیْحِ الْاِعْتِقَادِ وَالْعَمَلِ الصَّالِحِ غَیْرِ مُقَارِنٍ لِدَعْوَی النُّبُوَّۃِ" (۱)

"خلاف عادت امر کا ظہور ایسی ہستی سے جس کا ظاہر صلاح سے مزین ہو، انبیاء میں سے کسی نبی کی متابعت کرنے والا ہو، صحیح العقائد ہو، عملِ صالح کرنے والا ہو اور دعویٰ نبوت نہ کرنے والا ہو، کرامت کہلاتا ہے۔"

اس مختصر جملہ میں علامہ شامی نے کرامت کی تعریف کے ساتھ ساتھ صاحبِ کرامت ولی اللہ کی پہچان بھی کرادی ہے۔

عارف باللہ شیخ طریقت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زندگی عزمِ راسخ، عالی ہمتی، اتباعِ سنت اور استقامت سے عبارت تھی۔ ایسی صفات کا حامل یقیناً ولی کامل ہوتا ہے۔ سعید طبائع اور قدسی ارواح ایسے بلند پایہ افراد کو احسان خداوندی سمجھتی ہیں اور اپنی دینی واخروی بلکہ دنیوی امور بھی ایسی ذات قدسی صفات سے وابستہ کرلیتی ہیں۔ ولایت کا یہ وہ معیار ہے جو متقدین اولیاء کا شعار ہے۔

ایسی عزیز الوجود صفات کی موجودگی میں ظاہری کرامات لازمی نہیں سمجھی جاتیں۔ تاہم عوام الناس کی آسان پہچان کے لئے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ سے خارق العادت کرامات کا ظہور بھی ہوا۔ ان خرقِ عادت امور سے عوام الناس کو بھی آپ کے ولی کامل ہونے کا یقین ہوگیا۔

---

(۱) اجابۃ الغوث ببیان حال النقباء والنجباء والابدال والاوتاد والغوث (رسائل ابن عابدین) مطبوعہ سھیل اکیڈمی، لاہور (۱۴۰۰ھ/۱۹۸۰ء) ج ۲. ص ۲۷۸

جدید فنِ سوانح نگاری میں خرقِ عادات کرامات کے لئے شاید کوئی اہمیت نہیں ۔بعض شخصیات پر یہ اصول درست طور پر منطبق ہے۔مگر بعض شخصیات وہ ہیں جن کے لئے کچھ دیگر قواعد ہوتے ہیں۔ایسا بھی ممکن ہے بعض سوانح نگار خرقِ عادت واقعات کو بعید از قیاس خیال کر کے نظر انداز کردیں۔لیکن جن حضرات کی نظر علومِ اسلامیہ پر ہے وہ کرامات کے وجود اور اس کی اہمیت سے صرف نظر نہیں کر سکتے۔قرآن مجید، احادیث نبویہ اور اولیاءِ کاملین کے تذکرے خارق العادت کرامات سے پُر ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زندگی اگرچہ قال اللہ وقال الرسول میں گذری۔علومِ دینیہ کی تبلیغ وتدریس آپ کی زندگی کا سب سے بڑا وظیفہ رہا۔اس حوالہ سے آپ کی علمی حیثیت غالب رہی، تاہم اکثر موقعوں پر آپ سے خرقِ عادت کرامات کا ظہور ہوا۔جو اس امر کی دلیل ہے کہ آپ کی ذات ولایت کے اعلیٰ مقام پر فائز تھی۔آپ کی خارق العادت کرامات اتنی کثیر ہیں کہ ان کا شمار میرے لئے ممکن نہیں اور نہ ہی اس کتاب میں ان کا بتمامہ ذکر مقصود ہے۔کاش کوئی صاحبِ دل اس طرف متوجہ ہو اور آپ کی کرامات کے واقعات کو جمع کرلے۔

بطورِ برکت آپ کی چند کرامات کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔



ایک مرتبہ دورہ حدیث کے دوران شہید کی حیات کا مسئلہ بیان ہو رہا تھا۔حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے قرآن مجید اور احادیث طیبہ سے حیاتِ شہداء کا مدلل بیان فرمایا، بعد ازاں تصوف کے انداز میں بھی اس مسئلہ پر شرح و بسط سے روشنی ڈالی۔مگر شریکِ درس ایک طالب علم مولانا محمد سلیم نقشبندی (حال خطیب جھال خانوآنہ، فیصل آباد) بیان کرتے ہیں کہ طالب علمی کے انداز میں، میں نے چند سوالات وارد کئے۔آپ نے ان سوالات کا جواب بھی دیا۔آپ کے جوابات کچھ اس نوعیت کے تھے کہ میرے جسم کے اجزاء کانپ گئے۔جسم میں حرکت نہ رہی۔

بالآخر میں نے عرض کیا کہ میں کروڑ مرتبہ توبہ کے بعد یہ عرض کرتا ہوں کہ حیاتِ شہداء پر ایمان ہونے کے باوجود یہ مسئلہ سمجھ نہیں آرہا۔صرف اطمینانِ قلب چاہتا ہوں۔حضرت کی عادت مبارکہ یہ تھی کہ قرآن وحدیث کے مقابل میں اگر کوئی شخص اپنا عندیہ پیش کرتا تو اکثر جلال کا اظہار فرماتے۔لیکن آج خلاف عادت مسکرا دیئے اور فرمایا۔

''اللہ تعالیٰ اپنے پاک محبوب ﷺ اور اولیاءِ کاملین کے صدقے تمہیں اپنے وقت پر اس مسئلہ کی سمجھ آجائے گی۔''

مولانا محمد سلیم بیان کرتے ہیں کہ چونکہ آپ علم وفضل کے ساتھ ساتھ بے کراں روحانیت وولایت سے بھی ممتاز تھے، خدام وتلانذہ کے علاوہ ملک کے طول وعرض سے مشائخ عظام بھی آپ کے ہاں تشریف لاتے تھے۔ مجھے یقین کامل تھا کہ آپ کی خصوصی توجہ سے اس مسئلہ میں مجھے عین الیقین حاصل ہوجائے گا۔اس کا ایک باعث اور بھی تھا کہ میں آپ کے ہمراہ تبلیغی جلسوں میں حاضر ہوتا تھا۔

اسی رات کو جب میں سویا تو قسمت بیدار ہوگئی۔حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زیارت سے مشرف ہوا۔ حسب عادت آپ نے فرمایا۔مولانا! سامان جلدی تیار کرلو،محفل پاک کا وقت قریب ہوگیا ہے۔یہ نہ فرمایا کہ محفل کہاں ہوگی۔تانگہ لایا گیا۔آپ سوار ہوگئے، میں بھی خادمانہ حیثیت سے سوار ہوگیا۔بڑی دیر تک تانگہ چلتا رہا۔ اچانک ہم اس جگہ پہنچ گئے جو دو مسجدوں (سنی رضوی جامع اور شاہی مسجد) کے درمیان ہے۔کیا دیکھتا ہوں کہ کثیر مجمع ہے۔سینکڑوں اکابر ملت موجود ہیں،حضرت نے میری طرف توجہ فرمائی اور ارشاد فرمایا۔

''اس محفل مبارک میں حضور سیدنا غوث پاک،حضور سیدنا شہاب الدین سہروردی اور دیگر سلاسل کے عظیم المرتبت حضرات موجود ہیں۔ادب ملحوظ رہے''۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے حسب عادت اولیاء کاملین کے اسماء بڑے ادب سے بیان فرمائے۔یہ آپ کا طرۂ امتیاز تھا۔اولیاءِ کاملین سے میرا تعارف کرایا اور آپ خود سٹیج پر بیٹھ گئے۔اولیاءِ کاملین نے آپ کو وعظ کے لئے ارشاد فرمایا۔آپ نے کھڑے ہوکر وعظ کرنا چاہا۔مگر حضور سیدنا غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ، نے فرمایا۔آپ کرسی پر تشریف رکھیں۔آپ نے عرض کیا۔میرے لئے یہ کیسے روا ہے؟ ارشاد ہوا جس طرح حضور نبی اکرم ﷺ کے حضور حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نعت خوانی کے لئے عرض کرتے تو ان کے لئے منبر بچھادیا جاتا۔

چنانچہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کرسی پر جلوہ افروز ہوئے۔اور آپ نے آیت کریمہ ''وَلَاتَقُوْلُوْا لِمَنْ

یُقتَلُ فِی سَبِیلِ اللّٰہِ اَموَاتٌ“ الخ تلاوت فرمائی۔ ترجمہ کے بعد بخاری شریف کی موید احادیث بھی پڑھیں اور حیات شہداء کا بیان شروع فرمایا۔ دوران تقریر کبھی کبھی میری طرف بھی توجہ فرماتے۔ ارشاد فرمایا۔

حیات شہداء کا ثبوت نصِ قطعی سے ثابت ہے، جو اس کا منکر ہو وہ دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ ہے تم میں کوئی ایسا جو اپنی گردن کٹوا کر اس کا مشاہدہ کرنا چاہے۔ اس پر ایک نوعمر لڑکا کھڑا ہوا اور عرض کی کہ میں اپنی گردن اللہ کی راہ میں کٹواتا ہوں۔ آپ کے ہاتھ میں ایک چھوٹا سا چاقو تھا۔ آپ نے وہ مجھے عنایت کرتے ہوئے فرمایا کہ اس کی گردن قلم کردو۔ یہ چاقو کیا تھا گویا ایک مقناطیس تھا۔ ذرا سے اشارہ سے اس نوعمر کی گردن جدا ہوگئی۔ لیکن وہ خود کھڑے کا کھڑا رہا۔ بلکہ کہہ رہا تھا کہ میں زندہ ہوں۔ میری حیات میں شک کرنے والا بے ایمان ہے۔ اس کے بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے دوسری مرتبہ اعلان کیا کہ ہے کوئی جو اپنی گردی اللہ کی راہ میں کٹوا کر حیات حاصل کرے۔ مولانا محمد سلیم نے عرض کیا کہ حضور میں بھی شوق رکھتا ہوں۔ چنانچہ آپ نے اسی چاقو سے اشارہ فرمایا کہ میری گردن سینہ سے جدا ہوگئی۔ لیکن اس کے باوجود میں زندہ ہوں، بلکہ تمام کائنات کا مشاہدہ کر رہا ہوں۔ میں احباب سے کہہ رہا ہوں کہ میری طرف دیکھو میں زندہ ہوں۔

اختتام محفل پر آپ واپس تشریف لائے۔ اچانک میری آنکھ کھل گئی۔ سردی کا موسم تھا۔ رات کا کوئی دو بجے کا عمل تھا۔ مشائخ کرام کی جلوہ گری اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے وعظ اور میری شہادت اور حیات کے منظر سے دل میں سرور اور لذت کی کیفیت بیان سے باہر تھی۔ کئی دن تک یہ سرور و لذت کی کیفیت رہی۔ صبح کو حسبِ معمول آپ نے حدیث کا سبق شروع کرایا تو اسی حدیث سے جس میں حیاتِ شہداء کا بیان تھا، آپ نے نہایت مسرت بھرے لہجے میں فرمایا۔ لَاشَکَّ فِیہِ صَدَقَ اللّٰہُ جَلَّ جَلَالُہٗ وَصَدَقَ النَّبِیُّ ﷺ ترچھی نگاہوں سے میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا۔

کیوں مولوی سلیم! آیت کریمہ برحق ہے نا! کوئی شبہ تو نہیں؟ میں نے والہانہ انداز میں عرض کیا کوئی شبہ نہیں۔ مولوی سلیم بیان کرتے ہیں کہ مجھ ایسے کتنے حضرات ہیں جو آپ کے فیضان سے عین الیقین اور حق الیقین پا چکے ہیں۔ جب میں نے رات کے خواب کا واقعہ مولانا مفتی نواب الدین مدرس و مفتی جامعہ رضویہ مظہر اسلام لائل پور سے بیان کیا تو آپ نے فرمایا۔

''ایسی باتیں تو حضرت کے لئے معمولی ہیں۔'' (۱)

﴿۲﴾

جناب قیوم سلیم نائب صدر انجمن تاجران وچیئرمین زکوٰۃ وعشر کمیٹی فیصل آباد نے جناب شیخ بشیر احمد سابق چیئرمین بلدیہ فیصل آباد کی موجودگی میں بیان کیا کہ میری بیوی عسرِ ولادت کی وجہ سے بیمار ہوگئی۔ ڈاکٹروں نے علاج سے معذوری ظاہر کردی۔ لیڈی ڈاکٹر منور سلطانہ اور لیڈی ہیلتھ وزیٹر منور سلطانہ نے بڑی کوشش سے علاج معالجہ کیا، مگر یہ بھی بے بس ہوگئیں۔ ادھر حالت یہ تھی کہ ایک ایک لمحہ میری بیوی کے لئے موت سے کم نہ تھا۔ طبی امداد سے ہم مایوس ہوگئے۔

اس عالم یاس میں میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے حضور حاضر ہوا اور ساری داستان عرض کی، آپ نے دعا فرمائی۔ جس کی برکت سے میری بیوی کے ہاں توام بچے پیدا ہوئے۔ ایک لڑکا اور ایک لڑکی۔ چند دنوں کے بعد وہ دونوں بچے کیلے کی طرح خشک ہونے لگے۔ بیماری کے باعث ان کا جسم بھی خشک کیلے کی طرح گھٹنے لگا۔ رفتہ رفتہ وہ موت وحیات کی کش مکش میں مبتلا ہوگئے۔ ہر قسم کا علاج معالجہ ناکام ہوگیا۔

میری بیوی نے سوچا کہ جن کی برکت سے ان کی ولادت آسان ہوگئی تھی، انہی سے ان کی تندرستی کے لئے دعا کرانی چاہئے۔ چنانچہ میری بیوی حاضر ہوئی اور پردے میں رہتے ہوئے بچوں کی لاعلاج بیماری کے لئے دعا کی استدعا کی، آپ نے دو بینگن منگوائے، انہیں دم فرمایا۔ اور ہدایت کی کہ دونوں بچوں کو ان بینگنوں کے نیچے لٹادیا کریں۔ الحمدللہ آپ کی دعا اور دم سے جوں جوں بینگن خشک ہوتے گئے، توں توں وہ دونوں بچے تندرست اور صحت یاب ہوتے گئے۔ اور آج بحمدہ تعالیٰ دونوں بہن بھائی صاحب علم اور صاحب اولاد ہیں۔ (۲)

(۱) روایت مولانا محمد سلیم نقشبندی، خطیب جھال خانوآنہ، فیصل آباد ۱۶ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۶ھ

(۲) روایت جناب قیوم سلیم، مقیم ۸۹۔ بی گلبرگ، فیصل آباد۔ ۱۷ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۶ھ

﴿۳﴾

صوفی حاجی عبدالحفیظ حال مقیم گارڈن کالونی، فیصل آباد بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میرے چھوٹے لڑکے...... کے گلے میں تربوز کا بیج پھنس گیا تھا۔ یہ بیج خوراک کی نالی کی بجائے سانس کی نالی میں چلا گیا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ لڑکے کو سانس لینا دشوار ہو گیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اسے دمہ کی بیماری ہو گئی ہے۔ ہر چند کافی علاج کروایا مگر افاقہ نہ ہوا۔ اور نہ ہی مرض کی صحیح تشخیص ہو سکی۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ ان دنوں حاجی مہرالدین مقیم ہرچرن پورہ، فیصل آباد کے ہاں ایک دعوت پر تشریف لے گئے تھے۔ میرا مکان بھی اسی محلہ میں راستہ میں تھا۔ دعوت سے واپسی پر آپ نے خادم سے فرمایا کہ یہاں ہمارے صوفی صاحب کا لڑکا بیمار ہے، اس کی تیمارداری کرنی چاہئے۔ دروازہ پر دستک دی گئی۔ اندر سے جواب آیا کہ صوفی صاحب دکان پر ہیں۔ آپ نے باہر دروازہ پر کھڑے ہو کر ارشاد فرمایا کہ صوفی صاحب کے بچے کے لئے دعا فرمانی چاہئے۔ آپ نے دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے اور شفا کے لئے دعا فرمائی۔ یہ نماز عصر کے بعد کا وقت تھا۔ شام کو جب صوفی عبدالحفیظ صاحب واپس گھر آئے تو یہ دیکھ کر حیران ہو گئے کہ ان کا بیمار بچہ بالکل تندرست ہے۔ بچے نے بتایا کہ تھوڑی دیر پہلے حضرت شیخ الحدیث مدظلہ یہاں جلوہ افروز ہوئے اور انہوں نے کھڑے کھڑے ہی دعا فرمائی۔ جس کے نتیجے میں میری سانس کی نالی میں اٹکا ہوا تربوز کا بیج چھینک سے باہر آ گیا۔ اور اب میں بالکل تندرست ہوں، نہ سانس کی تکلیف ہے نہ بخار وغیرہ۔

یہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی دعا کی برکت تھی کہ لاعلاج مریض فوراً شفایاب ہو گیا۔ (۱)

﴿۴﴾

مرشد برحق شاہ سراج الحق قدس سرہ کے ایک مرید کا لڑکا محمد اسحٰق نامی نہایت آوارہ منش تھا۔ عادات قبیحہ کا مرتکب ہو گیا۔ والد نے اس کو بہت سمجھایا مگر اس پر کوئی اثر نہ ہوا۔ والد پریشان ہوا۔ اسے اپنی پریشانی کا یہ حل نظر آیا کہ لڑکے محمد اسحٰق کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا مرید کرا دیا جائے۔ اس طرح شاید وہ بری حرکات سے باز رہے۔

(۱) روایت صوفی عبدالحفیظ مقیم گارڈن کالونی، فیصل آباد

پروگرام کے مطابق والد محمد اسحٰق کو لے کر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے پاس حاضر ہوا اور بیعت کی درخواست کی۔حضرت نے اسے بیعت فرمالیا۔بیعت کے بعد آپ نے حسبِ عادت نماز، روزہ اور احکامِ شرعیہ کی پابندی کا حکم فرمایا۔اس پر محمد اسحٰق نے بے باکانہ جواب دیا کہ مجھ سے یہ توقع نہ رکھیں۔میں ایسا نہیں کرسکتا۔ہاں اگر آپ روحانی قوت سے ایسا کروالیں تو اور بات ہے۔

بیعت کے بعد کچھ عرصہ محمد اسحٰق اپنی پرانی عادت پر قائم رہا لیکن اچانک وہ نماز روزہ کا پابند بن گیا۔بلکہ داڑھی بھی رکھ لی۔جب اس سے والد نے اس کا باعث پوچھا تو اس نے اپنا ایک خواب بیان کیا کہ ایک رات میں نے حضور اکرم ﷺ کی مجلس مبارک دیکھی۔میں نے خیال کیا کہ میں بھی حضور اکرم ﷺ کی زیارت سے مشرف ہولوں۔اس ارادہ سے میں آگے بڑھا تو حاضرین مجلس سے چند افراد اٹھے اور انہوں نے مجھ سے پوچھا کیوں اور کیسے بغیر اجازت یہاں آئے ہو۔تمہیں معلوم نہیں کہ یہاں آنے والے کے پاس سرٹیفکیٹ کا ہونا ضروری ہے۔یہ کہہ کر انہوں نے مجھے مارنا شروع کیا۔میرے کندھے پر ڈنڈے برسائے۔چنانچہ جب میں بیدار ہوا تو واقعی میرے کندھے ضربوں سے چور تھے۔اس واقعہ کو میں نے شیخ الحدیث قدس سرہ کی کرامت سمجھا۔محمد اسحٰق نے تمام برائیوں سے توبہ کرلی۔اب وہ لاری اڈا فیصل آباد میں ایک ہوٹل کا مالک صوفی محمد اسحٰق ہے۔(۱)



مولانا مفتی محمد امین مہتمم جامعہ امینیہ رضویہ فیصل آباد بیان کرتے ہیں کہ چند سال قبل گڑھی شاہولاہور میں دو متحارب فریقوں میں صلح کرانے کے لئے چوہدری بشیر احمد ایڈووکیٹ کے دفتر میں بیٹھا تھا۔وکیل صاحب نے صوفی معراج دین گڑھی شاہو لاہور اور چوہدری غلام رسول سے تعارف کرایا۔چوہدری غلام رسول گڑھی شاہو کے زمیندار ہیں، دوبئی میں کام کرتے ہیں۔حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے مرید تو نہ تھے البتہ ان کی عقیدت مریدوں سے کم نہ تھی، چوہدری غلام رسول نے بتایا کہ جب میں حج کے لئے جانے کی تیاری کر رہا تھا ان دنوں لائل پور حضرت شیخ

(۱) قلمی یادداشت مولانا محمد عبدالقیوم قادری ہزاروی، لاہور

الحدیث قدس سرہ کے حضور اجازت کے لئے حاضر ہوا۔ آپ نے بڑی مسرت کا اظہار فرمایا۔ آپ نے میری خوب خاطر مدارت کی۔ الوداع ہوتے وقت آپ نے فرمایا کہ

''جب مدینہ منورہ حاضری ہو تو باب جبرئیل کی طرف روضہ انور کے قریب آپ کو ایک بزرگ ملیں گے، ان سے معانقہ کرنا''

چوہدری غلام رسول بیان کرتے ہیں کہ مدینہ منورہ حاضری ہوئی۔ کئی روز اس بزرگ کی تلاش کی، مگر کامیاب نہ ہو سکا۔ میری واپسی کی تاریخ قریب آ رہی تھی اور مجھے اس بزرگ کی ملاقات کی تمنا زیادہ ہو رہی تھی۔ آخر ایک روز عشاء کے بعد روضہ انور کے قریب حاضر تھا۔ اچانک وہ بزرگ نظر آئے۔ کشیدہ کاری والی ٹوپی پہن رکھی تھی۔ میں نے جی ہی جی میں کہا کہ واہ رے قسمت! معانقہ کا ارادہ کیا تو غور کرنے پر معلوم ہوا کہ یہ بزرگ تو خود حضرت شیخ الحدیث ہیں۔ اس منظر سے میں بے خود ہو گیا۔ اپنے حواس پر قابو نہ رہا، اسی عالم میں روضہ انور کی دیوار کے ساتھ لگ گیا۔ حسبِ معمول عشا کے بعد شرطی نمازیوں کو مسجد سے نکال رہے تھے۔ انہوں نے مجھے بھی نکالنا چاہا، میں نے ہاتھ کے اشارہ سے کہا ذرا ٹھہریئے۔ حواس درست ہوئے تو ارادہ کیا کہ حضرت سے پوچھوں کہ آپ یہاں کب تشریف لائے ہیں؟ مگر آپ وہاں نہ تھے۔ یاد رہے یہ واقعہ اس سال کا نہیں جب آپ ۱۹۵۶ء کو حج پر گئے تھے۔ (۱)



چوہدری محمد منیر نمبردار چک ۱۲۱ ج۔ب گوکھووال ضلع فیصل آباد بیان کرتے ہیں۔

ایک مرتبہ فروری ۱۹۶۰ء میں ہماری دعوت پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ ہمارے ہاں تقریر کے لئے تشریف لائے۔ بعد نماز عشاء تقریر شروع ہوئی۔ اسی دوران گھرے بادل بن آئے۔ ایسا لگتا تھا کہ ابھی بارش ہونے والی ہے۔ ظاہر ہے بارش ہونے کی صورت میں جلسہ کا نظام درہم برہم ہو جاتا۔ مگر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے تقریر کے ابتدا میں فرمایا۔

(۱) روایت مولانا مفتی محمد امین، فیصل آباد۔ ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ

"اے بادل کے فرشتے! آپ کو معلوم ہے کہ ذکر مصطفیٰ ﷺ کے لئے ہم یہاں جمع ہیں۔ہم سب حضور کے غلام ہیں۔تو بھی حضور کا غلام ہے جب تک ہم ذکر مصطفیٰ میں مشغول ہیں تو بارش نہ برسا۔"

آپ نے یہ کہہ کر تقریر شروع کی۔تقریر دو گھنٹے جاری رہی۔اس دوران بارش کی ایک بوند بھی نہ گری۔دراں حالیکہ گہرے بادل چھائے رہے۔تقریر کے بعد رات کو خوب بارش ہوئی۔

اگلے روز جمعہ کے موقع پر بھی بارش کے آثار تھے،سنی رضوی جامع مسجد میں کثیر مجمع حاضر تھا۔بارش ہونے کی صورت میں صحن میں موجود نمازیوں کے لئے کوئی معقول انتظام نہ تھا۔اس موقعہ پر بھی آپ نے وہی ارشاد فرمایا جو رات ہمارے ہاں بادل کے موکل فرشتہ سے کہا تھا۔چنانچہ دوران جمعہ بارش نہ ہوئی،نماز کے بعد موسلا دھار بارش ہوئی۔(۱)



لائل پور میں مولوی عبدالرحمٰن دیوبندی مہتمم مدرسہ عربیہ اشرف المدارس،محلّہ گرونانک پورہ دیوبندی علماء سے مل کر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی مخالفت میں پیش پیش تھا۔

آپ کے خلاف ہمیشہ بے سروپا الزامات کی اشاعت میں اپنی پوری کوشش کرتا رہا۔مگر ہر موقعہ پر اسے غضب خداوندی نے آگھیرا۔مدرسہ عربیہ اشرف المدارس کا سالانہ اجلاس آپ کے خلاف منظّم تحریک کے طور پر منعقد کروایا جاتا۔ان اجلاسوں میں دیوبندی احراری علماء کو اس لئے دعوت دی جاتی کہ وہ اپنے بیانات میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی تبلیغی مساعی پر پانی پھیرنے کی ناپاک کوشش کریں۔اللہ تعالیٰ کی شان،انہیں ہر بار اپنے منصوبے کی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا۔

۱۹ تا ۲۱ شعبان المعظم ۱۳۷۳ھ/۲۳ تا ۲۵ اپریل ۱۹۵۴ء کو مدرسہ عربیہ اشرف المدارس لائل پور کا پانچواں سالانہ

---

(۱) روایت چوہدری محمد منیر نمبردار چک ۲۱۲ ج،ب فیصل آباد ۱۰ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

اجلاس منعقد ہوا۔ جلسہ کی نشست گاہ دھوبی گھاٹ میں مقرر تھی۔ موسم بالکل صاف تھا۔ ان دنوں (اواخر اپریل) بارش کا امکان نہ تھا۔ مگر دوران تقریر ایسی آندھی آئی اور اولے پڑے کہ جلسہ کا مکمل انتظام درہم برہم ہو گیا۔

اسی طرح مدرسہ مذکورہ کا چھٹا سالانہ جلسہ ۱۶ تا ۱۸ شعبان ۱۳۷۴ھ / ۱۰ تا ۱۲ اپریل ۱۹۵۵ء دھوبی گھاٹ میں منعقد ہوا۔ قاری عبدالحق کی زیر صدارت قاری محمد حسین دیوبندی تقریر کر رہے تھے۔ سنیت کی تردید اور دیوبندیت کی تبلیغ کے لئے امسال قاری محمد طیب مہتمم دارالعلوم دیوبند (بھارت) بھی مدعو تھا۔ قاری محمد حسین کی تقریر کے دوران قاری طیب جلسہ میں آئے۔ قاری محمد طیب کے آنے پر جلسہ گاہ میں ایسا بھگدڑ مچ گیا کہ تمام انتظام معطل ہو گیا۔ بار بار کی اپیل کے باوجود مجمع سے انتشار ختم نہ ہوا۔ آخر ناظم جلسہ کو اعلان کرنا پڑا کہ قاری محمد طیب کی تقریر کل دس بجے صبح ہوگی۔ اسی دوران یہ آواز بھی سنائی دی گئی کہ یہ حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کی کرامت ہے۔ (۱)



مولانا محمد شریف خطیب منڈی واربرٹن ضلع شیخوپورہ ۲۷ ستمبر ۱۹۵۵ء کو حج سے واپسی کے بعد لائل پور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زیارت کے لئے حاضر ہوئے۔ حضرت نے ان کے اعزاز میں بعد نماز عشا شاہی مسجد میں ایک جلسہ کا اہتمام فرمایا۔ جلسہ میں مولانا محمد شریف نے اپنا حج پر جانے کا واقعہ یوں بیان فرمایا کہ کچھ عرصہ پہلے میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا ماجرا پیش کیا۔ آپ نے فرمایا۔

''مولانا! آپ کے گناہوں کی مغفرت دربار رسالت مآب ﷺ میں ہوگی۔''

دوسری بار حاضر ہوا۔ حجرہ مبارکہ میں بیٹھ کر رو رہا تھا۔ حضرت نے میری پشت پر دست شفقت رکھا اور فرمایا۔

''دربار رسالت مآب ﷺ میں حاضری ہوگی اور آپ کے سارے گناہ دھل جائیں گے۔''

تیسری مرتبہ حاضری ہوئی تو آپ نے فرمایا۔

---

(۱) نقل رجسٹر کارروائی اجلاس ہائے مخالفین۔ مخزونہ کتب خانہ شیخ الحدیث فیصل آباد

''اب دربارِ رسالت میں ضرور حاضری ہوگی۔ حج کی درخواست دے دو۔''

مولانا بیان کررہے تھے کہ میں بے زر تھا۔ حتیٰ کہ ان دنوں مشاہرہ بھی نہ مل رہا تھا۔ مالی حالت کی کیفیت یہ تھی کہ روزمرہ کے اخراجات کے لئے ادھار لے رکھا تھا۔

آپ نے جب حج کی درخواست جمع کرانے کا حکم فرمایا اس وقت صرف دو دن باقی تھی کہ جن میں درخواست جمع کروائی جاسکتی تھی۔ ان دنوں چونکہ درخواست پر فوٹو پر پابندی نہ تھی بلکہ کسی مجسٹریٹ کی تصدیق ہی کافی تھی، میں چونکہ فوٹو کے جواز کا قائل نہ تھا۔ تصدیق کے لئے مجسٹریٹ کے پاس کچہری پہنچا۔ اس روز نہ ملا، دوسرے روز مجسٹریٹ مل گیا اور تصدیق کا کام بھی آسانی سے ہوگیا۔ درخواست فارم بھی وقت پر جمع ہوگیا۔ اور زادراہ کا انتظام بھی بآسانی ہوگیا۔ یہ سب کرامت تھی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی۔ (۱)

﴿۹﴾

ڈاکٹر محمد اسلم حال مقیم سید پور راولپنڈی بیان کرتے ہیں۔

کہ لائل پور کے قیام کے عرصہ میں میری عادت یہ تھی کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جب بھی نماز سے فارغ ہوکر مسجد سے باہر تشریف لے جانے کا قصد فرماتے تو آپ کا جوتا میں حاضر کرتا۔ ایک روز بارش کی وجہ سے آپ کی نعلین بھیگ گئی میں نے جیب سے رومال نکالا اور نعلین کو خشک کیا۔ یہ رومال میرے لئے تبرک بن گیا۔

ایک مرتبہ جب میں پنجاب یونیورسٹی کا پروفیسر تھا۔ دل میں رسول پاک ﷺ کی زیارت کے لئے انتہائی تڑپ تھی۔ طبیعت اسی تشنگی میں مضطرب رہتی تھی، ایک مرتبہ رات کو نماز عشا کے بعد سر پر عمامہ باندھا اور اس میں وہی مذکورہ رومال جس سے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو نعلین کی خشک کیا تھا، باندھ دیا، مصلی پر مدینہ منورہ کی طرف رخ کرکے کھڑا ہوگیا اور درود شریف کا ورد شروع کردیا۔ دل میں تہیہ کرلیا کہ جب تک نبی کریم ﷺ کی زیارت نہ ہوگی، نہ بیٹھوں گا

(۱) قلمی یاداشت ڈاکٹر محمد اسلم ایم ایس سی، انچارج افسر آب رسانی، اسلام آباد

اور نہ لیٹوں گا۔ درود شریف پڑھتے پڑھتے کافی وقت گزر گیا۔ اچانک اونگھ آ گئی اور پتہ بھی نہ چلا کہ کب اور کیسے مصلیٰ پر گر گیا ہوں ۔ اسی دوران سرکار دو عالم ﷺ نے کرم فرمایا اور زیارت سے مشرف فرمایا۔ بڑے جاہ و حشم سے تشریف فرما ہیں اور کسی کی آمد کے منتظر ہیں ۔ چند ہی لمحوں بعد ایک باجمال ہستی حاضر بارگاہ ہوئی ۔ ایسا معلوم ہوا کہ آنے والا دربار داتا حضور کی طرف سے ہو کر آئے ہیں۔ یہ آنے والے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ تھے۔ جو حضور اکرم ﷺ کے سامنے بڑے مودب حاضر ہوئے۔

جب بیدار ہوا تو رومال والی پگڑی سر سے الگ ہو چکی تھی اور اس جگہ پڑی تھی جہاں پر جمال جہاں آرا کا مشاہدہ کراتے وقت آپ تشریف فرما تھے۔ (۱)



درس حدیث میں وقفہ کے دوران حاضرین میں سے کسی نے جرات کی اور عرض کی کہ آپ کو سرکار بغداد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انتہائی عقیدت ہے پھر بغداد شریف کیوں حاضر نہیں ہوتے ۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے فرمایا وہاں جانے کے لئے پاسپورٹ پر تصویر لگانا پڑتی ہے جو جائز نہیں ۔ ویسے ہماری حاضری تو ہوتی رہتی ہے۔

اسی دوران اس شخص کو اونگھ آ گئی ۔ ایسی حالت میں اس پر وجد طاری ہو گیا۔ چیخیں مارتا ہوا بے ہوش ہو گیا۔ کچھ دیر بعد جب اسے افاقہ ہوا تو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے قدموں میں گر گیا اور معافی مانگنے لگا۔ آپ نے اسے خاموش رہنے کی تلقین فرمائی ۔ دورہ حدیث کے بعد حاضرین نے اس سے بے ہوش ہونے کا سبب دریافت فرمایا۔ اس نے بتایا کہ جب میں نے جرات کر کے بغداد کی حاضری سے متعلق دریافت کیا تو اونگھ میں دربار غوثیت مآب کی حاضری نصیب ہو گئی ۔ دیکھا کہ اولیاء کاملین کا مجمع ہے اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ وہاں موجود ہیں ۔ حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ کے مجمع میں انہیں دیکھ کر وجد میں آ گیا اور مجھے اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ ندامت ہوئی کہ میں نے کس قسم کی جرات کی۔ میں ان کو ایسے مشورے دے رہا ہوں جو دربار غوثیت مآب کے حضوری ہیں ۔ (۲)

(۱) قلمی یادداشت ڈاکٹر محمد اسلم مقیم راولپنڈی، مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ (۲) قلمی یادداشت ڈاکٹر محمد اسلم ، مقیم راولپنڈی

﴿۱۱﴾

جناب چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ فیصل آباد، حال مقیم اسلام آباد بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ شاہین ایکسپریس گاڑی سے کراچی تشریف لے جارہے تھے۔ بندہ خود اور دیگر بہت سے احباب لائل پور اسٹیشن پر آپ کو الوداع کہنے کے لئے موجود تھے۔

نماز عصر کا وقت ہوگیا۔ ادھر گاڑی کی روانگی کا وقت ہوگیا۔ گاڑی نے وسل کردیا۔ لیکن آپ نے ارشاد فرمایا۔ پلیٹ فارم پر نماز پڑھیں گے۔ کوئی فکر نہیں گاڑی نہیں جائے گی۔ چنانچہ پلیٹ فارم پر نماز باجماعت ہوئی۔ سگنل ہو چکا تھا۔ گاڑی مسلسل وسل کررہی تھی۔ مگر جب تک نماز ختم نہ ہوئی گاڑی نہ چلی۔

جب حضرت صاحب فرسٹ کلاس میں بہ اطمینان سوار ہوگئے تو گاڑی چل پڑی۔ ہمیں خیال ہوا کہ شاید ریلوے کا کوئی ذمہ دار افسر آپ کا معتقد ہوگا۔ اس لئے گاڑی نے انتظار کیا۔ مگر بعد میں معلوم ہوا کہ کوئی عارضی نقص پیدا ہوگیا تھا۔ اس لئے گاڑی آپ کے نماز پڑھنے تک رکی رہی۔ (۱)

﴿۱۲﴾

موصوف الذکر بیان کرتے ہیں کہ ہمارے ملنے والے سرینگر کے ایک رئیس ہمارے ہاں لائل پور میں تشریف لائے۔ ان کی اہلیہ کو کچھ دیرینہ مرض تھا۔ بلکہ انہیں گمان تھا کہ آسیب وغیرہ کا کوئی اثر ہے۔ میں نے کہا کہ میں ابھی آپ کو حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کے پاس لئے چلتا ہوں۔ ان شاء اللہ افاقہ ہو جائے گا۔

میں نے اپنے منشی شوکت علی کو بھیجا کہ پتہ کرے کہ حضرت صاحب گھر موجود ہیں؟ اگر موجود ہیں تو انہیں ملنے کے لئے حاضر خدمت ہونے کی اجازت لے کر آئے۔

چند منٹ بعد میرا منشی بھاگتا ہوا آیا اور کہنے لگا کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ آپ کی طرف آرہے ہیں۔ میں

(۱) قلمی یاداشت چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ مقیم اسلام آباد، محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

اسے ناراض ہوا کہ تم نے غلطی کی۔ حضرت صاحب کو کیوں تکلیف دی، ہم خود ان کی خدمت میں حاضر ہونا چاہتے تھے، منشی نے کہا حضرت صاحب تو پہلے ہی آپ کی طرف آرہے تھے اور مجھے دیکھ کر انہوں نے فرمایا کہ ہم چوہدری صاحب کی طرف جارہے ہیں۔ اتنے میں حضرت صاحب جلوہ افروز ہوئے۔ اور مہمان مریضہ کو دم کیا۔ آپ کی برکت سے وہ صحت یاب ہوگئی۔ (۱)

﴿۱۳﴾

موصوف الذکر بیان کرتے ہیں کہ میں اور خان محمد عمر خان ایڈووکیٹ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے ساتھ نماز تراویح ادا کیا کرتے تھے۔ نماز تراویح سے فارغ ہو کر میں اپنے گھر آجایا کرتا اور خان صاحب اپنے گھر چلے جاتے۔ ایک روز خان صاحب کہنے لگے کہ آج نماز تراویح کے بعد جھنگ بازار والے صوفی کی دکان سے تازہ جلیبی کھائیں گے۔ نماز تراویح کے اختتام اور نماز وتر سے قبل ایک طالب علم نے مجھے آکر کہا کہ حضور فرماتے ہیں کہ نماز کے بعد ان کو مل کر جائیں۔ گرمی کا موسم تھا۔ میں اور خان صاحب حضرت صاحب کے ارشاد کے مطابق اوپر چھت پر چلے گئے۔ جہاں پر حضرت صاحب اکثر ملاقات فرماتے تھے۔ اتنے میں صوفی کی دکان سے تازہ جلیبی آگئی۔ حضرت صاحب تشریف لے آئے اور فرمانے لگے کہ صوفی کی دکان کی تازہ جلیبی کھائیں۔ (۲)

﴿۱۴﴾

موصوف الذکر بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ جب میں نماز تراویح کے لئے حضرت صاحب کے پاس جانے لگا تو میرا لڑکا بضد ہوا کہ وہ بھی ساتھ جائے گا۔ میں نے سوچا کہ وقت زیادہ لگتا ہے۔ چھوٹے سے بچے کو وہاں کون سنبھالے گا۔ بچے کی والدہ مجھے کہنے لگی کہ آپ بچے کے لئے حضرت صاحب سے پھولوں کا ہار لائیں۔ میں نے کہا ٹھیک ہے میں ہار لاؤں گا، اس پر بچہ راضی ہوگیا۔ جب میں مسجد میں پہنچا تو آندھی آگئی اور بجلی فیل ہوگئی۔ ابھی نماز

(۱) قلمی یادداشت چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

(۲) قلمی یادداشت چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

عشاء شروع نہ ہوئی تھی ۔ایک طالب علم اندھیرے میں پوچھتا پھر رہا تھا کہ وکیل صاحب کہاں ہیں ۔اندھیرے میں اس کی آواز سن کر میں نے اسے اپنے پاس بلالیا اور پوچھا کیا بات ہے اس نے کہا کہ حضرت صاحب نے آپ کے بچے لئے پھولوں کا ہار بھیجا ہے۔ میں نے وہ ہار لے لیا اور نماز کے بعد بچے کے لئے گھر لے گیا۔(۱)

﴿۱۵﴾

موصوف الذکر ہی بیان کرتے ہیں کہ مخالفین اہل سنت نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے خلاف بہت سازشیں کیں مگر بحمدہ تعالیٰ سب نا کام رہیں ۔ایک دفعہ موسم سرما میں رات کے گیارہ بجے ایک شخص جامعہ رضویہ میں آیا اور کہنے لگا کہ حضرت صاحب سے ملاقات کرنی ہے ۔اس وقت حضرت صاحب اکیلے جامعہ کی بالائی منزل کے ایک کمرہ میں محو مطالعہ تھے ۔طالب علموں نے کوئی احتیاط نہ کی اور اس شخص کو حضرت صاحب کے کمرہ میں بھیج دیا۔اس شخص نے گرم چادر اوڑھی ہوئی تھی اور ایک خنجر اس میں چھپایا ہوا تھا۔وہ حضرت صاحب پر قاتلانہ حملہ کی نیت سے آیا تھا، جب وہ کمرے میں داخل ہوا تو آپ کی ہیبت سے تھر تھر کانپنے لگا۔حضرت صاحب نے پوچھا کیا بات ہے! اس وقت اس کا چھپا ہو خنجر زمین پر گر پڑا۔وہ شخص رونے لگا۔بڑی عاجزی سے معافی مانگنے لگا۔حضرت صاحب نے اسے معاف کر دیا۔ اسی وقت وہ شخص آپ کے دست حق پرست پر بیعت ہو گیا۔اس شخص کے بتانے پر انکشاف ہوا کہ مخالفین اہل سنت نے علمی محاذ پر شکست فاش کھا کر آپ کو قتل کرنے کی سازش کی ہے۔(۲)

﴿۱۶﴾

قدوۃ العارفین حضور داتا گنج بخش علی ہجویری قدس سرہ کے مزار پر انوار سے اہل عقیدت کی توجہ ہٹانے کے لئے مولوی احمد علی امیر انجمن خدام الدین، شیرانوالہ، لاہور نے ایک چال چلی اور اعلان کیا کہ حضرت داتا گنج بخش قدس سرہ کا مزار بادشاہی مسجد کے بالمقابل ہے، موجودہ مزار حضرت داتا گنج بخش قدس سرہ کا نہیں ۔مولوی احمد علی نے اپنی متعدد

(۱) قلمی یادداشت چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ ،محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

(۲) قلمی یادداشت چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ ،محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

تقاریر میں کہا کہ انہیں شاہی قلعہ لاہور میں انوار برستے نظر آتے ہیں۔ چنانچہ متعدد باران سے وضاحت طلب کی گئی تو انہوں نے بتایا کہ یہ انوار حضور داتا گنج بخش مظہر نور خدا فیض عالم پر برستے ہیں، جو اس قلعہ میں مدفون ہیں۔ مزید وضاحت کرتے ہوئے انہوں نے بیان کیا۔

''مجھے خدا تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک ﷺ کے طفیل جو نور فراست بخشا ہے۔ اس کی بنا پر کہہ سکتا ہوں کہ یہ راز میرے سینہ میں لوح محفوظ کی طرح سے محفوظ ہے کہ حضرت داتا صاحب کا مزار کس جگہ ہے؟ اور میں بحمد اللہ اس بات پر قادر ہوں کہ آپ کو انگلی رکھ کر یہ بتا سکوں کہ آپ کا سر کہاں ہے اور پاؤں کہاں ہیں۔'' (۱)

انہی ایام میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے شیرانوالہ دروازہ لاہور میں ایک جلسہ کے خطاب کے دوران مولوی احمد علی کی اس سازش سے لوگوں کو آگاہ فرمایا۔

چراغے را کہ ایزد برفروزد
ہر آں کو تف کند ریشش بسوزد

آپ نے مولوی احمد علی کو مخاطب ہوتے ہوئے فرمایا۔ اے وہابی! آمیرے ساتھ چل کر موجودہ دربار داتا میں قبر انور کے سامنے کھڑا ہو۔ اگر حضور داتا صاحب نے قبر سے اٹھ کر فرما دیا کہ میری قبر یہی ہے تو مان لینا اور اگر حضور داتا صاحب نے قبر سے اٹھ کر نہ فرمایا تو میں خود اعلان کر دوں گا کہ اے لوگو! آؤ داتا صاحب کی قبر مبارک قلعہ میں ہے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے اس پر اعتماد بیان نے مولوی احمد علی کو حیرت میں ڈال دیا۔ اب اس کے لئے اس کے سوا کوئی چارہ نہ رہا کہ خود اعلان کرے کہ موجودہ مزار ہی داتا صاحب کا ہے۔ (۲)

---

(۱) روزنامہ آفاق، لاہور، یکم فروری ۱۹۵۹ء ص ۲/ بحوالہ ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ ﷺ گوجرانوالہ، ۴ شعبان ۱۳۷۸ھ، ص ۷

(۲) روزنامہ زمیندار لاہور، ۵ فروری ۱۹۵۹ء/ بحوالہ ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ ﷺ گوجرانوالہ، ۴ شعبان ۱۳۷۸ھ ص ۷

﴿۱۷﴾

حاجی نیک محمد خازن مسجد سبحان اللہ، غلام محمد آباد، فیصل آباد کی پہلی زندگی گناہوں سے آلودہ تھی۔ سینما بینی کی عادت بدانہیں ایسی تھی کہ ہر ہفتہ میں اسے پورا کرتے۔

اسی حالت میں وہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی خدمت میں بھی کبھی کبھی حاضر ہوتے۔ایک موقعہ پر آپ نے حاجی صاحب مذکور سے دریافت فرمایا کہ آپ سینما تو نہیں دیکھتے؟ حاجی صاحب خاموش رہے۔آپ نے فرمایا جتنے پیسے تم سینما بینی پر خرچ کرتے ہو انہیں بچالیا کرو اور کچھ پیسے ملا کر لاہور حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ کے مزار پر حاضری دے لیا کرو۔

حضرت کے ان کلمات میں کچھ ایسی تاثیر تھی کہ حاجی صاحب اسم بامسمیٰ بن گئے۔سینما بینی کی عادت ترک کردی۔نماز پنج گانہ کے عادی بن گئے اور دربار داتا میں اکثر حاضری دینے لگے۔(۱)

﴿۱۸﴾

در زندگی تولاف کرامت چہ می زنی
ایماں اگر بگور بری صد کرامت است

جناب بابو عبدالرشید بھوانوی، کالونی ملز اسمٰعیل آباد ملتان میں اوورسیز کے عہدے پر فائز تھے اور تیس برس سے زائد عرصہ ہوا وہیں مقیم تھے، حضرت محدث اعظم شیخ الحدیث قدس سرہ جب بھی ملتان تشریف جاتے تو بسا اوقات اسمٰعیل آباد میں بابو عبدالرشید بھوانوی کے ہاں قیام فرماتے۔اوورسیز مذکور کی عادت تھی کہ جب بھی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز ان کے ہاں قیام کے دوران غسل فرماتے تو وہ استعمال شدہ کپڑا تبرک کے طور پر اپنے پاس رکھ لیتے اور نئے کپڑوں کا جوڑا پیش کرتے۔

(۱) روایت مولانا محمد بخش، مدرس جامعہ رضویہ فیصل آباد۔۱۳ اربیع الآخر ۱۴۰۶ھ

اوورسیئر صاحب مذکور کسی جھوٹے مقدمہ میں ملوث ہوگئے، کافی عرصہ مقدمہ چلتا رہا، لیکن فیصلہ نہ ہوا۔ کافی وقت بھی خرچ ہوا، سرمایہ بھی ضائع ہوا، اس لئے اوورسیئر صاحب کافی پریشان رہنے لگے۔ ایک دن انہوں نے تازہ وضو کیا، مصلیٰ بچھایا، دو رکعت نماز نفل ادا کر کے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی استعمال شدہ بنیان سامنے رکھی، بعدہ ہاتھ اٹھا کر بارگاہ خداوندی میں بصد عجز و نیازی یوں دعا مانگی۔

"اے خدائے قدوس! میرے سامنے تیرے ولی کامل کی بنیان ہے جس کی یہ بنیان ہے وہ تیرا محبوب و مقبول ہے۔ بلکہ فنا فی الرسول ہے۔ لہٰذا اپنے ولی کامل کی اس بنیان کے صدقے میری مشکل اور پریشانی اسی طرح حل فرما جس طرح تو نے محمود غزنوی رحمتہ اللہ علیہ کی مشکل حل فرمائی تھی۔ تا کہ اس جھوٹے الزام اور مقدمہ میں میری نجات ہو جائے۔"

بعد ازاں بابو عبد الرشید آئندہ پیشی بھگتنے جب کچہری میں گئے تو جج نے انہیں مقدمہ سے باعزت بری کر دیا۔ اس طرح ان کی دیرینہ مشکل حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی استعمال شدہ بنیان کی برکت سے حل ہوگئی۔

یاد رہے کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کا جب بھی تذکرہ چھڑتا ہے تو بابو عبد الرشید اس واقعہ کو بڑے محبت بھرے انداز میں پیش کرتے ہیں۔

﴿۱۹﴾

لائل پور (فیصل آباد) کے غیر مقلدین نے دھوبی گھاٹ میں "اہل حدیث کانفرنس" منعقد کر کے محبوبان الٰہی بالخصوص حضرت سیدنا امام الائمہ امام اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان رفیع میں اپنے بغض باطنی کا اظہار کھل کر کیا۔ اس کے جواب میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے باوجود علالت طبع کے ایک عظیم الشان تین روزہ اجتماع کا اہتمام کروایا۔ اس روحانی و تبلیغی اجتماع کے لئے متعدد نام احباب نے تجویز کیے۔

(۱) قلمی یادداشت محمد رفیق شاہد القادری محررہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد۔ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

آپ نے فرمایا.......... ''ایسا ہی ہونا چاہئے کہ مخالفین اس کے نام سے بھی جلیں اور کام سے بھی۔''

چنانچہ اس کا نام آپ کی تجویز پر ''عرس امام اعظم ابوحنیفہ قدس سرہ العزیز'' طے پایا۔(۱)

یہ عظیم الشان اجتماع ۹ تا ۱۱ جمادی الاخری ۱۳۸۱ھ/۲۴ تا ۲۶ نومبر ۱۹۶۱ء کو دھوبی گھاٹ میں منعقد ہوا (۲)

اس عظیم الشان اجتماع کی نظیر لائل پور کی تاریخ میں نہیں ملتی۔ ''عرس امام اعظم رحمہ اللہ'' کے اس اجلاس میں ملک بھر کے بے شمار جید مشائخ عظام اور جلیل القدر علمائے کرام نے شرکت فرمائی۔ عرس مذکورہ کے لئے خوبصورت کتابت عمدہ کاغذ اور اعلیٰ طباعت کے ساتھ طویل و عریض اشتہار شائع فرمایا۔

عرس امام اعظم ابوحنیفہ قدس سرہ کے اس اولین انعقاد پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے ارشاد فرمایا۔

''اب یہ عرس مبارک ہمیشہ ہوتا رہے گا''

وصال کے بعد یہ راز کھلا کہ واقعی عرس امام اعظم اور عرس محدث اعظم قدس سرھما العزیز یک جا بڑے تزک و احتشام کے ساتھ ہو رہا ہے اور ہوتا رہے گا۔ ان شاء اللہ العزیز

﴿۲۰﴾

مولانا حافظ عبدالرشید جھنگوی مدظلہ العالی خطیب مرکزی سنی رضوی جامع مسجد فیصل آباد بیان فرماتے ہیں کہ جن دنوں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام، مسجد بی بی جی مرحومہ بریلی میں دورہ حدیث شریف پڑھایا کرتے تھے، میں نے بھی آپ سے وہاں دورہ حدیث شریف پڑھا ہے مستقل دارالحدیث نہ ہونے کی بنا پر طلبہ دورۂ حدیث شریف ایک برآمدے میں بیٹھ کر پڑھا کرتے تھے۔ دوران تدریس بارہا ایسا ہوتا کہ دن کی روشنی میں برآمدے میں ایک ایسا نور ظاہر ہوتا جس سے سورج کی روشنی مدھم پڑ جاتی۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' کی تدریس کی برکت سے دن میں ایک دو مرتبہ ایسا نور ظاہر ہوتا تھا۔(۳)

(۱) روایت مولانا پیر محمد فضل رسول حیدر رضوی، زیب آستانہ عالیہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کہ اس خوبصورت اشتہار کی نظیر اشاعتی میدان میں شاید ہی مل سکے۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۲) روایت مولانا پیر قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی مدظلہ۔

(۳) قلمی یادداشت صوفی عمر دراز قادری، مقیم پرانی غلہ منڈی فیصل آباد محررہ ۹ ستمبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

﴿۲۱﴾

لائل پور (فیصل آباد) میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی تشریف آوری سے شہر کے کونے کونے میں محافل میلاد شریف منعقد ہونے لگیں۔ لوگ جوق در جوق ان محافل مبارکہ میں شریک ہوکر اپنے ایمانوں کی جلا کا سامان مہیا کرتے۔ مجمع حد نگاہ تک پھیل جاتا جس میں کوئی تلاطم نہ ہوتا۔ اگر کوئی موج اٹھتی تو وہ نعرہ تکبیر اور نعرہ رسالت کی ہوتی۔ آپ کی نورانی تقاریر میں بالعموم شعر شاعری نہ ہوتی تھی۔ اسی نوعیت کی ایک محفل میلاد کا انعقاد گھنٹہ گھر جھنگ بازار میں کیا گیا۔ بعد نماز عشا نعت خوانی کے بعد آپ کا نورانی بیان شروع ہوا، خطبہ منسونہ کے بعد آپ نے فرمایا۔

"حضور نبی اکرم ﷺ نور ہیں مگر بے مثل۔ اور بشر بھی بے مثل ہیں۔ نہ انسانوں میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مثل ہے اور نہ نوریوں میں ایسا کوئی نور ہے جو حضور ﷺ کی مثل ہو............"

تقریر جاری تھی، تقریباً آدھ گھنٹہ بعد آپ کی توجہ دائیں طرف لگی ہوئی ایک ٹیوب کی طرف ہوئی، یہ ٹیوب کسی فنی خرابی کے باعث کبھی جلتی، کبھی بجھ جاتی تھی۔ آپ نے ٹیوب کی طرف مخاطب ہوکر فرمایا:

" ارے ٹیوب! تو کبھی جلتی ہے کبھی بجھتی ہے، حضور اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے نور مبارک سے تمام جہاں روشن ہوگیا۔ اور تو کیوں ناشکری بنتی ہے خبردار! خبردار! تو بجھی تو............"

آپ کے اس ارشاد سے نعرۂ رسالت کی گونج پڑ گئی۔ تمام حاضرین نے ملاحظہ فرمایا کہ وہ ٹیوب اختتام جلسہ تک متواتر روشن رہی۔ (۱)

﴿۲۲﴾

جناب محمد ابراہیم قادری رضوی مقیم چک نمبر ۵ کمال پور، لائل پور نے بتایا کہ ایک مرتبہ وہابیوں نے ایک لمبا چوڑا سوال نامہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی خدمت میں بھیجا۔ اس سوال نامہ میں حضور نبی اکرم ﷺ کی ذات بابرکات پر اعتراضات لکھے تھے اور ساتھ ہی لکھ بھیجا کہ

(۱) قلمی یادداشت صوفی عمر دراز قادری، مقیم پرانی غلہ منڈی فیصل آباد محررہ ۹ ستمبر ۱۹۷۲ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

''اگر ان اعتراضات کا جواب آپ دے دیں تو ہماری عورتوں کو طلاق ۔اگر آپ جواب نہ دے سکیں تو آپ کی بیوی کو طلاق ۔''

اس سوال نامہ پر بہت سے وہابی مولویوں نے دستخط کیے تھے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز نے اس کا انکشاف جمعۃ المبارک کے موقعہ پر کیا اور وہابیوں کی جہالت کو بے نقاب کیا کہ اگر جواب دیدئے تو ان کی عورتوں کو طلاق ہو جائے گی اور یقینی ہو جائے گی کہ انہوں نے اسے تسلیم کیا ہے ۔اگر بالفرض ان سوالوں کے جواب نہ دے سکوں تو میری اہلیہ کو ہرگز (ان کے کہنے کے مطابق) ہرگز طلاق نہ ہوگی ۔کیوں کہ اسے میں نے تسلیم نہیں کیا۔وہابیوں کا یہ لکھنا سراسر جہالت ہے۔

پھر فرمایا۔

اِنَّ الْوَهَابِيَّةَ قَوْمٌ لَا يَعْقِلُوْنَ''

جمعۃ المبارک کی تقریر کے دوران یہ بیان جاری تھا کہ آسمان پر بادل چھا گئے ۔سخت بارش کا امکان پیدا ہو گیا۔ بوندا باندی بھی شروع ہوگئی ۔ان دنوں مسجد میں چھت کا اہتمام نہیں تھا۔تمام نمازی کھلے میدان میں محو نظارہ تھے۔بارش شروع ہونے کی صورت میں نمازیوں کے خلل اور بے چینی کے پیش نظر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے فرمایا۔

''بادلو! ٹھہر جاؤ۔وہابیوں کی عورتوں کو طلاق ہو لینے دو، بعد میں برسنا۔''

محمد ابراہیم کا بیان ہے کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز نے ایک ایک سوال کا جواب دیا اور وہابیت کا ایسا پوسٹ مارٹم کیا کہ حاضرین عش عش کر اٹھے اور علی وجہ البصیرت جان لیا کہ مذہب اہل سنت و جماعت ہی حق ہے۔اس کے علاوہ جتنے فرقے ہیں سب غلط اور باطل ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز کی یہ کھلی کرامت تھی کہ دوران بیان بارش بند رہی ۔جمعۃ المبارک سے فارغ ہوتے ہی موسلا دھار بارش شروع ہوگئی ۔(۱)

(۱) قلمی یادداشت نائب صوبیدار مختار احمد قادری ،سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ۔محررہ ۳۰ رجب المرجب ۱۳۹۳ھ مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام، فیصل آباد

﴿۲۳﴾

مولانا مفتی محمد ریاض الدین سابق مدرس جامعہ رحمانیہ ہری پور ہزارہ فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز تبدیلی آب وہوا کی غرض سے جن دنوں جامعہ رحمانیہ ہری پور میں مقیم تھے ان دنوں جامعہ رحمانیہ کا سالانہ جلسہ منعقد ہوا۔ کافی اجتماع تھا۔ شدید قسم کی بارش آجانے کی وجہ سے جلسہ ناکام ہونے کا احتمال پیدا ہورہا تھا۔ آپ نے مجھے ایک تعویذ عنایت فرمایا اور حکم دیا کہ اسے بارش میں لٹکادو۔ میں نے حکم کی تعمیل کی بفضلہٖ تعالیٰ بارش رک گئی اس طرح یہ اجتماع نہایت کامیاب رہا۔ حاضرین نے آپ کے تصرف کو ملاحظہ فرمایا۔(۱)

﴿۲۴﴾

سند الاصفیاء معتمد الاتقیاء اشرف الفضلاء حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز کی آمد سے پہلے لائل پور کی مخدوش مذہبی حالت کے پیش نظر اکثر اہلِ نظر اس شہر میں سکونت کو پسند نہیں کرتے تھے۔ لیکن آپ کے ورودِ مسعود سے لائل پور کی فضا کس طرح محبت وعشق کا مرکز بنی۔ اس کے لئے تقسیم برصغیر کے بعد بظاہر ہجرت سبب بنی مگر اس کا فیصلہ تو بہت پہلے ہو چکا تھا۔ ''صاحبان وقت'' اولیاء کاملین نے اس الجھی ہوئی گتھی کو کس طرح سلجھایا؟ اس سے جناب صوفی محبوب عالم بن صوفی عبدالرحمٰن فیصل آباد اپنے ایک اعتکاف کے دوران کے بیان سے پردہ اٹھاتے ہیں۔ جناب صوفی محبوب عالم لکھتے ہیں۔

بندہ کے استاذ انگلز یہ جناب مولوی صوفی فتح دین صاحب مدظلہ فرماتے ہیں کہ شروع میں بندہ دربار غوثیہ حاضر ہوا اور التجا کی کہ بندہ کو آپ کے پاس یا مسجد نور، طارق آباد (خالص صحیح العقیدہ تنہا سنی مسجد) کے اردگرد جگہ مل جائے تو فبہا۔ فرمایا۔ صبر کرو، ان شاء اللہ شہر لائل پور کو بھاگ لگنے والے ہیں۔ الحمد للہ حضور آقائے نعمت سیدی مرشدی مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد علیہ الرحمہ کا ورودِ مسعود ہوا۔ دل باغ باغ ہوگیا۔ ساری حسرتیں جاتی رہیں، لیکن فرق باطلہ کا رد بلیغ سن کر سخت کوفت ہوئی کہ ایسا نہ ہو کہ یہ آپ کے پاؤں ہی نہ جمنے دیں۔ فوراً حضرت کرمانوالی سرکار (حضرت سید محمد اسمٰعیل شاہ صاحب، نزد اوکاڑہ) کے حضور حاضری دی۔ مدعا عرض کیا۔ فرمایا۔

(۱) قلمی یادداشت مولانا مفتی محمد ریاض الدین۔ محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

یہ ایک بھید ہے جسے ظاہر نہ کرتا، لیکن تمہارے اصرار پر کہتا ہوں حضرت مولانا محدث اعظم علیہ الرحمہ ایک روز بریلی شریف میں آرام فرماتے تھے۔ قسمت نے یاوری فرمائی، حضور سید ابوالحسن علی بن عثمان داتا ہجویری قدس سرہ رونق افروز ہوئے اور زبان فیض ترجمان سے فرمایا۔

''سردار احمد! آج تم جیسے بریلی میں سوئے ہوئے ہو۔ سوئے رہے تو سرزمین لائل پور ہمیشہ کے لئے سوئی رہے گی۔ اٹھو اور اسے جگادو۔'' ولی راولی مے شناسد

استاذ صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت نے مجھے مخاطب ہو کر فرمایا۔

''دیکھ لو بھیجا کس نے ہے۔ ان شاء اللہ وہی حفاظت فرمائیں گے۔''

اس بات کی تائید حضرت مفتی اعظم ہند مدظلہ کا مدینہ منورہ سے تحریر شدہ گرامی نامہ بھی کرتا ہے۔(۱)

﴿۲۵﴾

چوہدری فضل حسین ابن چوہدری احمد یار چک نمبر ۱۱۸ باٹھ (فیصل آباد) کے برادرِ خورد مولانا مشتاق احمد فاضل جامعہ رضویہ فیصل آباد بیان کرتے ہیں۔ کہ ایک روز لاہور شہر میں حضرت محدث اعظم پاکستان رحمتہ اللہ علیہ کی تقریر پُر تاثیر کا پروگرام تھا۔ تقریر کی تاریخ معینہ جب آئی تو میرے برادرِ کبیر تھانہ گڑھی شاہو (لاہور) میں حوالدار کے منصب پر تھے، جب انہوں نے آپ کی تقریر کا اعلان سنا تو اپنے ایک دوست سے کہنے لگے کہ گڑھی شاہو کے قریبی محلّہ میں لائل پور کے مولانا سردار احمد صاحب کی تقریر ہو رہی ہے، آپ عاشق رسول، مرد درویش، عالم باعمل اور ولی اللہ ہیں۔ قابل ذکر بات یہ ہے کہ اس دن ہوا بند ہونے کی وجہ سے سخت گرمی اور حبس کی شدت تھی۔ چودھری صاحب کے پولیس والے دوست اپنی روایات کے مطابق اصرار کرنے لگے کہ اگر مولانا صاحب واقعی ولی اللہ ہیں، تو یہ گرمی اور حبس ختم ہو جائے اور ٹھنڈک ہو جائے۔ اس کی یقین دہانی کراؤ گے تو ہم چلیں گے۔ بالآخر چودھری صاحب نے اللہ و رسول (جل جلالہ و ﷺ) کے توکل پر وعدہ کیا۔ یہ سوچتے ہوئے کہ مولانا صاحب کے ولی اللہ ہونے میں تو کوئی شک نہیں۔ رہا معاملہ ناموس ولی کا تو اس کا اللہ تعالیٰ محافظ و نگہبان ہے۔

(۱) قلمی یادداشت صوفی محبوب عالم، فیصل آباد، محررہ ۲۳ رمضان المبارک ۱۳۹۳ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

اس طرح چوہدری صاحب اپنے احباب کی معیت میں جلسہ گاہ کی طرف چل دیئے۔ چوہدری صاحب حلفیہ بیان کرتے ہیں جونہی ہم جلسہ گاہ کی طرف روانہ ہوئے، موسم میں تبدیلی کا آغاز ہوگیا۔ بتدریج موسم تبدیل ہوتا گیا۔ جب ہم جلسہ گاہ میں پہنچے تو یہ عالم تھا کہ مطلع ابر آلود تھا۔ ہلکی ہلکی بوندا باندی ہو رہی تھی۔ حضرت محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ کی تقریر دلپذیر شروع تھی۔ آپ ''ولی کی دعا اور اس کی اجابت'' بیان فرمارہے تھے۔ چوہدری صاحب کا کہنا ہے کہ میرے دوستوں نے جب یہ سماں دیکھا تو نہایت متاثر ہوئے اور بیک زبان مجھ سے کہنے لگے۔

''مولانا صاحب واقعی ولی اللہ ہیں۔''(۱)

﴿۲۶﴾

مولوی سجاول حسین ابن حیدر علی سدھو پورہ، فیصل آباد، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے تصرفات کے ضمن میں ایک کرامت کا تذکرہ کرتے ہیں جس میں آپ کی ولایت اور مقام محبوبیت عیاں ہوتا ہے۔ موصوف لکھتے ہیں کہ چک نمبر ۱۲۳ (فیصل آباد) کا واقعہ ہے کہ اہل سنت و جماعت کے بعض طلبہ سے ایک گستاخ وہابی نے درود شریف ''اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ'' کے متعلق بعض گستاخانہ گفتگو کی۔ کج بحثی کے دوران کہنے لگا کہ یہ تو بناوٹی درود ہے (نعوذ باللہ) اور یہ کشمیری درود ہے، (اس لئے کہ اس بحث میں حصہ لینے والے طلبہ کشمیری تھے) یہ کہنا تھا، نہ صرف اسے فالج ہوگیا، بلکہ قوتِ گویائی سے بھی محروم ہوگیا۔ اس نے اپنے مرض کا بہتیرا علاج کروایا مگر کوئی افاقہ نہ ہوا، بدستور فالج میں مبتلا رہا۔ کچھ عرصہ کے بعد سدھو پورہ کے سنی حضرات نے حضرت محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ کی تقریر کا پروگرام بنایا۔ حضرت تقریر کے لئے وہاں تشریف لے گئے۔ اس منکر درود شریف کے قریبی رشتہ دار حضرت والا درجت کی خدمت باکرامت میں حاضر ہوئے اور دست بستہ فریاد کرنے لگے کہ حضور اسے تجدید ایمان کی دولت سے مشرف فرمائیں اور اس کے لئے دعا فرمائیں۔ آپ کی رضامندی کے بعد اس گستاخ منکر درود مریض کو آپ کے سامنے پیش کیا گیا۔

(۱) قلمی یادداشت مولانا مشتاق احمد، فیصل آباد۔ محررہ ۱۹۹۳ء مخزونہ جامعہ رضویہ، فیصل آباد۔

حضرت صاحب علیہ الرحمۃ نے اس سے دریافت فرمایا کہ کیا تم مسلمان ہونا چاہتے ہو، اس نے اشارہ سے ہاں میں جواب دیا۔ بعد ازاں حضرت صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے دعا کے لئے اپنے مبارک ہاتھ بلند فرمائے اور اس کے لئے دعائے خیر فرمائی۔ آپ کی دعا کی برکت سے وہ مریض بتدریج تندرست ہوگیا۔ اس کا فالج ختم ہوگیا۔ آپ کی دعا کی یہ تاثیر حاضرین نے بچشم سر دیکھی کہ آپ نے دعا ختم فرمائی ادھر وہ نومسلم دیکھتے ہی دیکھتے تندرست ہوگیا۔(۱)

﴿۲۷﴾

مولانا سجاول حسین موصوف الذکر فرماتے ہیں کہ غالباً ۱۹۶۰ء کا واقعہ ہے جب کہ میں جامعہ رضویہ فیصل آباد میں زیرِ تعلیم تھا۔ ان دنوں میں شرح ملا جامی اور ہدایہ وغیرہ کتابیں پڑھتا تھا۔ آدم چوک، غلام محمد آباد کالونی، فیصل آباد میں منعقدہ جلسہ سننے کے لئے میں وہاں گیا۔ جلسہ کا سٹیج چوک میں لگایا گیا جو کہ خوب مزین تھا۔ حضرت محدث اعظم پاکستان علیہ رحمۃ المنان کی تقریر کا پروگرام تھا۔

نماز عشاء کے بعد نعت خوانی شروع ہوئی۔ دیکھتے ہی دیکھتے سخت آندھی آگئی۔ بادل چھا گئے۔ یہ دیکھ کر حاضرین جلسہ منتشر ہونے لگے۔ منتظمین جلسہ نے حضرت محدث اعظم علیہ الرحمۃ کی خدمت میں عرض کی، حضور آندھی سے جلسہ کا نظام درہم برہم ہو رہا ہے۔ یہ سننا تھا کہ آپ تقریر کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے، کرسی پر جلوہ افروز ہوئے اور آغاز تقریر کے طور پر دعا کے لئے بارگاہ رب العزت میں ہاتھ بلند کئے۔ دعا کے کلمات کچھ اس طرح کے تھے۔

''اے خدائے قدوس! ہم یہاں تیرے حبیب پاک صاحب لولاک ﷺ کے ذکر خیر کے لئے حاضر ہوئے ہیں۔ اس آندھی اور تند و تیز ہوا کو دور فرما اور مطلع کو صاف فرما دے۔''

ابھی آپ دعا مانگ ہی رہے تھے کہ یک لخت آسمان صاف ہوگیا، آندھی رک گئی۔ اس پر حاضرین نے اطمینان محسوس کیا، اور جلسہ میں آپ کی تقریر دلپذیر ہوئی۔ اس طرح آپ کی دعا کی برکت سے یہ جلسہ بخیر و خوبی انجام کو پہنچا۔(۲)

(۱) قلمی یادداشت مولوی سجاول حسین سدھو پورہ، فیصل آباد۔ محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

(۲) قلمی یادداشت مولوی سجاول حسین سدھو پورہ، فیصل آباد۔ محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

﴿۲۸﴾

جناب محمد رفیق شاہد القادری منصرم دفتر دارالعلوم جامعہ رضویہ فیصل آباد حضرت محدث اعظم قدس سرہٗ العزیز کی ایک کرامت باسعادت کو بیان کرتے ہیں جس میں آپ نے ایک بدعقیدہ نام نہاد پیر کی بدعقیدگی کو اپنے تصرف باطنی سے واضح کر دیا۔شاہد القادری لکھتے ہیں۔

راؤ خورشید علی، چک بیدی ضلع ساہیوال کے رہنے والے ہیں۔موصوف پہلے ملز اسمٰعیل آباد ملتان میں ملازم ومقیم تھے اور لاڑکانہ کے کسی بدعقیدہ پیر کے مرید تھے۔حسنِ اتفاق سے راؤ صاحب کے میرے والد ماسٹر عیدو خاں قادری سے دوستانہ مراسم تھے۔ایک دن باتوں باتوں میں میرے والد صاحب نے راؤ صاحب سے دریافت کیا کہ آپ کن سے بیعت ہیں۔راؤ صاحب نے اپنے پیر کی نشاندہی کی، والد صاحب نے کہا کہ آپ کے پیر کے متعلق تو مشہور ہے کہ وہ بدعقیدہ ہے۔آپ صحیح العقیدہ سنی ہیں، پھر یہ بیعت کیونکر؟ راؤ صاحب نے کہا کہ اطمینان کئے بغیر کچھ نہیں کہہ سکتا۔اس پر والد صاحب نے کہا حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ آپ کو خواب میں صحیح حال سے مطلع فرمائیں تو اطمینان ہو جائے گا؟ راؤ صاحب نے اس پر رضامندی ظاہر کر دی والد صاحب نے برادر طریقت صوفی رحمت علی قادری رضوی سے دعائے استخارہ لکھوا کر دی۔راؤ صاحب رات کو دعائے استخارہ پڑھ کر سوئے، خواب میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زیارت ہوئی۔آپ نے خواب میں ارشاد فرمایا۔

''راؤ صاحب آپ کا پیر واقعی بدعقیدہ ہے۔آپ کسی اور سے بیعت کر لیں۔''

صبح بیدار ہو کر راؤ صاحب والد صاحب کے پاس آئے اور کہنے لگے آپ نے سچ کہا تھا۔خواب میں حضرت محدث اعظم قدس سرہٗ نے اس کی تصدیق فرما دی ہے، لہٰذا مجھے انہی سے بیعت کروا دیں۔

اس واقعہ کے کچھ عرصہ بعد احباب اسمٰعیل آباد کی دعوت پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز ملز اسمٰعیل آباد تشریف لے گئے۔اس مرتبہ آپ کا قیام صوفی احمد حسن کے کوارٹر میں تھا۔حضرت صاحب کی آمد کی خبر سن کر احباب کے ہمراہ راؤ صاحب بھی آئے دیکھتے ہی کہنے لگے۔

''واللہ! جب خواب میں آپ نے مجھے اپنی زیارت سے نوازا تھا تو بعینہٖ یہی منظر تھا۔''

اس کے بعد راؤ صاحب حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے دست حق پرست پر بیعت ہو گئے اور سابقہ بیعت سے تائب ہوئے۔(۱)

﴿۲۹﴾

جناب عیدو خاں قادری ساکن بستی غوثیہ بالمقابل ملز اسمٰعیل آباد ملتان اپنی اور اپنے خاندان کی سرگذشت بیان کرتے ہیں کہ کچھ عرصہ پہلے تک میرے خاندان میں کوئی فرد ایسا نہیں تھا جسے دین سے وابستگی اور لگاؤ ہو اور دیگر اہلِ خانہ افراد کی راہنمائی کر سکے۔ علاوہ ازیں میرے چاروں لڑکے دین سے بیگانہ تھے۔ بالخصوص دو چھوٹے بیٹے عبدالرشید اور محمد رفیق کا تو یہ عالم تھا کہ مڈل درجہ کی جماعتوں میں زیر تعلیم تھے۔ میرے پڑوسی کنور عبدالمجید ڈرامہ نگار کے بہلانے پھسلانے میں آ گئے۔ آئے دن کالونی ملز اسمٰعیل آباد میں سالانہ جشن اور دیگر میلوں میں ڈرامہ میں حصہ لینے لگے۔ مجھے بڑی تشویش ہوئی۔ فکرمند رہنے لگا کہ کس طرح ان لڑکوں کو اس لعنت سے نجات دلاؤں۔ کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آ رہی تھی۔

خوش بختی سے کچھ عرصہ بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کا ملز اسمٰعیل آباد میں ورود مسعود ہوا تو مجھے آپ سے ملاقات کرنے اور مرید ہونے کا شوق پیدا ہوا۔ ملاقات سے پہلے میں نے آپ کی تعریف سن رکھی تھی۔ میں اپنے اہل و عیال سمیت بابو عبدالرشید اوورسیز کے ہاں پہنچا۔ حضرت صاحب وہاں تشریف فرما تھے۔ پہلے میں خود بیعت ہوا۔ اس کے بعد چاروں لڑکوں کو مرید کرایا۔ جب دونوں چھوٹے بیعت ہو رہے تھے تو میں اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ کے حضور اس کے حبیب پاک ﷺ کے صدقے اور حضرت قبلہ شیخ الحدیث قدس سرہ کے توسل سے دل ہی دل میں دعا مانگ رہا تھا کہ اے باری تعالیٰ! ان بچوں کو ڈرامہ سٹیج کرنے کی لعنت سے محفوظ فرما اور اپنی امان میں رکھ۔ میرے بیٹوں کا حضرت صاحب قبلہ کے ہاتھ میں ہاتھ دینا تھا کہ ان کی ساری کدورت دور ہو گئی۔ اب حال یہ تھا کہ ڈرامہ وغیرہ کا نام لینا بھی انہیں پسند نہ تھا۔ اس طرح وہ تاریک مستقبل سے محفوظ ہو گئے۔ دین کی رغبت ان کے سینے میں بحمدہٖ تعالیٰ رچ بس گئی۔ اب وہ اختر القادری اور شاہد القادری کے ناموں سے معروف ہیں۔

(۱) قلمی یادداشت محمد رفیق شاہد القادری منصرم جامعہ رضویہ فیصل آباد محررہ ۱۳۹۴ھ۔

﴿۳۰﴾

جانب ماسٹر عیدو خان مذکور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے تصرف باطنی کا ایک اور واقعہ یوں بیان کرتے ہیں کہ کبیر والا شہر (ضلع ملتان) کا محمد صادق نامی ایک شخص ملز اسمٰعیل آباد، ملتان میں ملازم تھا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز پہلی مرتبہ اسمٰعیل آباد تشریف لائے اور مختصر سے قیام کے بعد واپس لائل پور تشریف لے گئے۔ حضرت صاحب کی واپسی پر محمد صادق کو پتہ چلا تو وہ بہت برہم ہوا۔ اور احباب سے گلہ کرتے ہوئے کہنے لگا کہ مجھے کیوں اطلاع نہ دی میں آپ سے بیعت ہونا چاہتا تھا۔ آئندہ جب کبھی حضرت تشریف لائیں تو مجھے ضرور اطلاع دینا۔ قابل ذکر امر یہ ہے کہ محمد صادق مذکور بیعت ہونے سے پہلے شراب نوشی، ڈراموں میں اداکاری کی لعنت میں گرفتار اور صوم وصلوٰۃ سے عاری تھا۔

کچھ عرصہ بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے متعلق اطلاع ملی کہ مدرسہ رضویہ انوار القرآن، نوری محلّہ ملتان شہر کے جلسہ میں تشریف لا رہے ہیں۔ جلسہ کی معینہ تاریخ پر صوفی نظام الدین نظامی، محمد صادق اور ناچیز (عیدو خاں) دیگر احباب کے ہمراہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت با کرامت میں حاضر ہوئے اور محمد صادق کو مرید کروایا۔

بعد ازاں اس خدشہ کے پیش نظر کہ کوئی بدعقیدہ یوں نہ کہے کہ سنیوں کے محدث اعظم کا مرید سیاہ کار اور گناہوں میں گرفتار ہے، احباب نے محمد صادق کے لئے خصوصی دعا کے لئے درخواست کی۔ احباب کی درخواست پر حضرت صاحب قبلہ نے محمد صادق کے لئے دعا فرمائی اور کمال شفقت سے اپنا دستِ مبارک محمد صادق کی پشت پر پھیرا۔ بس کیا تھا، حضرت صاحب کی نظرِ کرم سے محمد صادق کی سیاہ کاریاں یکسر ختم ہوگئیں۔ شراب سے نفرت، اداکاری سے بدظن، صوم وصلوٰۃ کا پابند اور سیاکاریوں سے مبرا محمد صادق اسم با مسمّٰی بن گیا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے فیضان نے اس کی کایا ہی پلٹ دی۔ (۱)

---

(۱) قلمی یادداشت محمد رفیق شاہد القادری منصرم جامعہ رضویہ فیصل آباد۔ محررہ ۱۳۹۴ھ

﴿۳۱﴾

صوفی محمد عمر دراز قادری رضوی، پرانی غلہ منڈی فیصل آباد اپنی اوائل عمری کی غلط روی اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے فیضان نظر اور کرامت سے اس غلط روی سے توبہ کا واقعہ سناتے ہیں جس سے عیاں ہوتا ہے کہ نگاہ ولی نے پُر از گناہ زندگی کو کس طرح دامنِ مصطفیٰ کریم ﷺ سے وابستہ کر دیا۔ اولیائے کاملین کی کرامات میں اس نوعیت کے بے شمار واقعات ملتے ہیں۔ صوفی صاحب مذکور لکھتے ہیں کہ شادی سے پہلے میں ایک لڑکی کے عشق میں گرفتار ہو گیا تھا۔ اس سلسلہ میں تحائف کے تبادلہ تک نوبت پہنچ چکی تھی۔ شدت عشق کے ہاتھوں ایسا محسوس ہوتا تھا کہ اس جال سے میرا نکلنا اب بہت مشکل ہے۔ اب میری دنیا صرف وہی لڑکی تھی۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی صحبت کی برکت سے یہ نشہ ہرن ہو گیا اور مولا کریم نے مجھے اس گناہ سے محفوظ فرما دیا۔ (۱)

﴿۳۲﴾

ڈی بلاک محمدی چوک، غلام محمد آباد فیصل آباد کے محمد بوٹا کی والدہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی مریدہ تھی۔ ایک دفعہ اسے سخت تپ دق لاحق ہوا مرض اتنا شدید ہو گیا کہ مریضہ قریب المرگ ہو گئی۔ ڈاکٹروں اور حکیموں نے چارہ سازی سے جواب دے دیا۔ ایک رات مریضہ نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خواب میں زیارت کی۔ آپ نے محمد بوٹا کی والدہ رحمت بی بی سے مخاطب ہو کر حال پوچھا۔ مریضہ نے اپنے مرض کی اس شدت اور معالجین کی مایوسی کا حال بیان کیا۔ اس پر آپ نے فرمایا۔

"صبح اٹھ کر گرم پانی سے خوب نہائیں۔"

صبح ہوتے ہی مریضہ نے گھر والوں کو پانی گرم کرنے کو کہا اور بتایا کہ وہ اس پانی سے غسل کرے گی۔ گھر والے

(۱) قلمی یادداشت صوفی عمر دراز قادری، محررہ ۱۹ اگست ۱۹۷۴ء۔ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

حیران تھے کہ اس شدید مرض میں نہانا کس طرح مفید ہوسکتا ہے۔گھر والوں نے خدشہ ظاہر کیا کہ مریضہ شاید دماغی توازن بھی کھو چکی ہے۔مگر مریضہ نے جب خواب کا سارا قصہ بیان کیا تو وہ مطمئن ہو گئے۔اب پانی گرم کیا گیا۔مریضہ نے غسل کیا۔غسل کے بعد مریضہ تندرست ہونے لگی۔چند دنوں بعد مریضہ مکمل طور پر صحت یاب ہوگئی۔(۱)

﴿۳۳﴾

صوفی محمد عمر دراز، مقیم پرانی غلہ منڈی فیصل آباد، حضرت مولانا حافظ محمد عبدالرشید جھنگوی خطیب مرکزی سنی رضوی جامع مسجد فیصل آباد کے حوالہ سے ایک واقعہ بیان کرتے ہیں کہ میانوالی کا ایک شخص حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مزار پرانوار پر نہایت خلوص ومحبت سے حاضر ہوکر دعا میں مصروف ہوا، حاضری کے بعد میں نے اس سے دریافت کیا کہ کیا آپ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مرید ہیں؟

اس نے بتایا کہ وہ میانوالی کا رہنے والا ہے اور حضرت صاحب کا مرید تو نہیں مگر میری عقیدت مریدوں سے کم نہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ میرا لڑکا ایک مرتبہ سخت بیمار ہوگیا، بہت علاج کے بعد افاقہ نہ ہوا، ڈاکٹروں اور حکیموں نے لاعلاج سمجھ لیا، اب وہ موت وحیات کی کشمکش میں مبتلا بسترِ مرگ میں پڑا تھا۔ہم اس کی تیمارداری سے عاجز آ چکے تھے۔ ان دنوں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز میانوالی ایک جلسہ میں تقریر کے لئے تشریف لائے۔

واپسی پر جب آپ کار میں سوار ہو گئے تو ہم بھاگے بھاگے اس لاعلاج مریض کی چارپائی حضرت کی کار کے سامنے لے آئے۔چارپائی کو دیکھتے ہی آپ اتر آئے اور فرمایا کہ کیا معاملہ ہے؟ ہم نے مریض کی کیفیت عرض کی اور دعا کے لئے فرمائش کی، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے بغداد شریف کی طرف رخ کیا اور دعا کے لئے ہاتھ بلند فرمائے اور دعا کے کلمات کچھ اس طرح تھے۔

"یا اللہ! نبی پاک صاحب لولاک ﷺ اور سرکار بغداد حضور غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صدقہ، وسیلہ جلیلہ سے ان کے صاحبزادہ کو صحت کلی اور شفاء عاجلہ عطا فرما۔"

---

(۱) قلمی یادداشت محمد بوٹا سالک، محررہ ۱۳۹۴ھ۔مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی دعا کی برکت اسی وقت ظاہر ہوئی اور وہ لاعلاج مریض اسی وقت چارپائی پر اٹھ بیٹھا۔ آہستہ آہستہ چل کر گھر کو روانہ ہوا۔ اور اسے صحت کلی عطا ہوگئی۔

آپ کی اس کرامت کے صدقے میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کا غلام بے دام ہوں اور میری اس حاضری کا سبب آپ سے عقیدت ومحبت ہے۔(۱)

﴿۳۴﴾

مولانا مفتی محمد اسلم رضوی، مفتی جامعہ رضویہ، فیصل آباد اپنے محلّہ کے حاجی ولی محمد کے آشوبِ چشم اور اس پر مرتب ہونے والے انعام کا تذکرہ کرتے ہیں۔

حاجی ولی محمد ذکر کرتے ہیں کہ حج کی سعادت حاصل کرنے سے پہلے ایک دن بوقت ظہر شاہی مسجد جامعہ رضویہ میں نماز ادا کرنے کے بعد لوگ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے مصافحہ کررہے تھے۔ میں بھی مصافحہ کے لئے آگے بڑھا۔ ان دنوں میری آنکھ پر پھنسی نکلی ہوئی تھی، حضرت نے میری آنکھ کی طرف دیکھ کر فرمایا، تمہاری آنکھ پر پھنسی ہے؟ میں نے عرض کی حضور پھنسی ہے، جس سے تکلیف ہورہی ہے۔ فرمایا۔ ''اچھا، یہ آنکھ مدینہ شریف کی زیارت کرے گی۔''

حالانکہ فقیر اس وقت آٹھ سو روپے کا مقروض تھا۔ لیکن قربان جایئے آپ کے اس فرمان کے تھوڑے عرصہ میں قرض ادا ہوگیا اور اتنے پیسے بھی جمع ہوگئے کہ اسی پہلے سال حج کا زادراہ پورا ہوگیا۔ بحمدہٖ تعالیٰ آپ کے ارشاد کے مطابق حج اور زیارت مدینہ منورہ کی سعادت نصیب ہوگئی۔(۲)

﴿۳۵﴾

صوفی اصغر علی رضوی، بھوانہ بازار فیصل آباد، لکھتے ہیں جڑانوالہ کے میرے دوست محمد سلیمان کا ایک دوست مرگی

(۱) قلمی یادداشت صوفی محمد عمر دراز، محررہ ۱۹ ستمبر ۱۹۷۴ء۔ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔
(۲) قلمی یادداشت مولانا محمد اسلم رضوی، فیصل آباد، محررہ ۲۳ نومبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

کے موذی مرض میں مبتلا تھا۔ بہت علاج اور تعویذات کے استعمال کے باوجود وہ تندرست نہ ہوا۔ محمد سلیمان اپنے دوست کو لے کر بھوانہ بازار میرے پاس آیا اور کہنے لگا کہ اس مریض کو دم کروانے اور تعویذ لینے کے لئے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے پاس لے چلو۔ چنانچہ محمد سلیمان اور اس کا مریض دوست جامعہ رضویہ میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت میں ہوئے اور مدعا عرض کیا۔ آپ نے دم کرنے کے بعد تعویذ دیا۔ مریض پندرہ دن کے بعد واپس آیا اور عرض کی کہ افاقہ نہیں ہوا۔ آپ نے دوبارہ تعویذ عنایت فرمایا۔ تین ماہ بعد وہ پھر آیا اور عرض کی کہ مرگی کا دورہ ابھی ختم نہیں ہوا۔ آپ نے تیسری دفعہ تعویذ عنایت فرمایا اور ارشاد فرمایا۔

''ان شاء اللہ العزیز اب دورہ نہیں پڑے گا''

چنانچہ مدت ہوئی اسے مرگی کا دورہ نہیں ہوا۔ اب وہ ماشاء اللہ مکمل طور پر صحت یاب ہو گیا ہے۔ (۱)

﴿۳۶﴾

مولانا کرم دین خطیب جامع مسجد چک نمبر۔ ۳۵۶ گ۔ ب اپنی سرگذشت سناتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں ڈھانہ کھوکھرانوالہ، نزد شرقپور، ضلع شیخوپورہ میں بھینس لینے گیا۔ لیکن اس سفر میں مجھے دردشقیقہ نے بہت پریشان کیا۔ دم کرانے کے لئے قریب شرقپور شریف حاضر ہوا، مگر یہاں آ کر معلوم ہوا کہ دونوں صاحبزادگان حج پر تشریف لے گئے ہیں۔ آخر مجھے اسی حالت میں واپس آنا پڑا، راستہ میں درد نے انتہائی پریشان کیا۔ کوئی تدبیر سمجھ میں نہ آ رہی تھی۔ نہر کے کنارے چلتے چلتے سامنے ایک کاغذ کا سادہ ٹکڑا نظر آیا۔ میں نے اسے اٹھایا اور اس پر ولی کامل حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کا اسم گرامی لکھ کر درد کی جگہ باندھا۔ آپ کے نام کا تعویذ باندھنا ہی تھا کہ درد فوراً جاتا رہا اور طبیعت بالکل تندرست ہو گئی۔ (۲)

﴿۳۷﴾

مولانا شمس الزمان قادری خطیب جامع مسجد حضرت میاں میر رحمۃ اللہ علیہ اپنی طالب علمی کے زمانہ کے اپنے

(۱) قلمی یادداشت صوفی اصغر علی، بھوانہ بازار فیصل آباد محررہ ۱۳۹۴ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

(۲) قلمی یادداشت مولانا کرم دین، محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

مرض لقوہ کے بارے میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامت کو بڑی تفصیل سے بیان کرتے ہیں۔اس بیان کا ایک حصہ یوں ہے کہ جامعہ رضویہ فیصل آباد میں جب میں منتہی کتب کا سبق پڑھ رہا تھا، مجھے لقوہ ہو گیا۔چند دن تو میں نے اپنا منہ لپیٹ کر رکھا اور اپنے مرض کی پروانہ کی تا کہ میرے اسباق میں ناغہ نہ ہو۔بالآخر اپنے استاد مولانا مفتی نواب الدین مدرس کی معرفت میرے مرض لقوہ کی خبر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کو ہوگئی۔

آپ نے ہسپتال سے دوائی لا کر دی۔اس دوائی سے جب افاقہ نہ ہوا تو آپ نے فرمایا اپنے گھر چلے جاؤ اور وہاں جنگلی کبوتر کھاؤ۔میں نے اپنے ماموں ملک محمد یعقوب پٹواری کے ہاں گڈیاں گاؤں جانے کی اجازت چاہی، اجازت ملنے پر وہاں چلا گیا۔علاج ہوتا رہا مگر افاقہ نہ ہوا۔اس عرصہ میں بعض طلبا کو بھیج کر میری خیریت دریافت فرمائی۔میں نے اپنا حال عرض کروادیا۔اور ارادہ ظاہر کیا کہ اسی حالت میں جامعہ رضویہ میں حاضر ہو کر اسباق میں شرکت کروں گا۔میرے پروگرام کی اطلاع جب حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کو ہوئی تو آپ نے فوراً ایک طالب علم کو ایک تعویذ دے کر روانہ فرمایا اور حکم دیا کہ تندرست ہونے کے بعد اسباق میں شرکت کرو اور کہلا بھیجا کہ آج رات ہم خصوصی دعا فرمائیں گے۔

حضرت صاحب کی طرف سے آمدہ تعویذ اس نے لے لیا اور ایک رات کے لئے والدین کے ہاں چلا گیا۔رات کو سوتے وقت مجھے پسینہ آیا اور خواب میں دو نرم و نازک اور نورانی ہاتھ ظاہر ہوئے، جنہوں نے میرے منہ کو دبا کر سیدھا کر دیا۔میں نے خواب میں محسوس کر لیا کہ اب میرے لقوہ کا مرض رفع ہو چکا ہے۔صبح بیدار ہوا تو واقعی مرض کا نشان تک نہ تھا۔والدین سمیت سبھی حیران تھے۔اب میرے دل میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی عقیدت وعظمت پوری طرح سما چکی تھی۔دوسرے دن جامعہ رضویہ میں حاضر ہوا۔حضرت صاحب سے ملاقات ہوئی۔آپ نے ارشاد فرمایا۔

''مولانا اب تو ٹھیک ہے!''

ساتھ ہی منہ پر انگلی رکھ کر اشارہ فرمایا کہ اس کی حقیقت بیان نہ کریں چنانچہ میں خاموش ہو گیا۔(۱)

(۱) قلمی یادداشت مولانا محمد شمس الزمان لاہور، محررہ ۲۱ اگست ۱۹۵۷ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

﴿۳۸﴾

حکیم محمد اشرف قادری چشتی انارکلی بازار فیصل آباد اپنی اجاڑ کھیتی کا صدر شک گلستان بننے کا حال سناتے ہیں اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی کرامت اور کشف کا اعلان کرتے ہیں۔ حکیم صاحب بتاتے ہیں کہ میری شادی ہونے کے بعد کافی عرصہ کوئی اولاد نہ ہوئی۔ حصول اولاد کے لئے دوائیں استعمال کیں۔ دعائیں مانگیں اور وظائف پڑھے مگر گوہر مراد ہاتھ نہ آیا۔

بالآخر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت میں محرومی اولاد کا تذکرہ کرکے دعا کا طالب ہوا۔ انہی دنوں میرے ہمسائے چودھری عبدالغفور کو متواتر تین روز خواب آتے رہے، تیسرے دن وہ میرے پاس آئے اور خواب کا ذکر کیا کہ مجھے خواب میں ایک بزرگ نظر آتے ہیں۔ ان کے سامنے آپ کھڑے ہیں اور آپ کی گود میں چاند سا خوبصورت بیٹا ہے۔ ان بزرگوں نے فرمایا، حکیم صاحب ایک بکرا صدقہ دیں۔ جس میں لنگڑے لولہوں کو بھی حصہ ملے۔ چنانچہ میں نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت میں اس خواب کا ذکر کیا اور استدعا کی کہ میرا خیال ہے ایک بکرا ذبح کرکے جامعہ رضویہ کے لنگر کے لئے پیش کردوں۔ آپ نے فرمایا۔

> ''حکیم صاحب! یہاں تو اللہ تعالیٰ کا کرم ہے۔ بکرے آتے رہتے ہیں، بہتر ہے کہ جمعہ کو گھر میں گوشت اور روٹیاں پکائی جائیں اور جمعہ کی نماز کے بعد ختم شریف پڑھا جائے۔ پکا ہوا گوشت روٹیوں سمیت وہیں غرباء میں تقسیم کیا جائے۔ تم میاں بیوی بھی کھاؤ اور وہاں کے لنگڑے لولہوں کو بھی اس میں سے حصہ ملے۔''

یاد رہے کہ خواب کا ذکر کرتے وقت میں نے لنگڑوں لولہوں کے متعلق جو بزرگ نے خواب میں فرمایا تھا، عرض نہیں کیا تھا، چنانچہ آپ کے ارشاد کے مطابق عمل کیا گیا۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ نے اپنے فضل وکرم اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی دعاؤں کے صدقے بیٹا عنایت فرمایا۔ اس طرح میرا اجڑا ہوا ویران باغ صد رشک جناں بنا۔(۱)

(۱) قلمی یادداشت حکیم محمد اشرف، انارکلی بازار، فیصل آباد، محررہ ۱۹۷۵ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

﴿۳۹﴾

مولانا مقبول احمد رضوی، خطیب جامع مسجد نگہبان پورہ، فیصل آباد اپنے تحریری بیان میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے جنوں پر تصرف کا واقعہ لکھتے ہیں۔

موصوف نے لکھا ہے کہ ایک مرتبہ ایک آدمی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا کہ ہمارے ہاں قرآن مجید پڑھانے کے لئے چند مفید طلبہ بھیجے جائیں۔ان دنوں یہاں جامعہ رضویہ میں ایک طالب علم پڑھتا تھا جو پہلے دیوبندیوں کے مدرسہ میں پڑھتا تھا۔اس طالب علم نے اس آنے والے شخص کو دیکھ کر کہا کہ یہ شخص تو دیوبندیوں کے مدرسہ سے طلبہ کو اپنے ہاں دعوت پر بلاتا ہے آج یہ سنیوں کے مدرسہ میں کیا لینے آیا؟

وہ طالب علم ہارون شاہ کے نام سے معروف تھا۔ہارون شاہ نے ناچیز سے کہا کہ تم اس شخص سے دریافت کرو۔جب میں نے اس سے دریافت کیا تو اس شخص نے کہا کہ میرا مکان آسیب زدہ ہے۔اور اکثر یہ آواز سنائی دیتی ہے کہ مولانا محمد سردار احمد صاحب کے مدرسہ کے طلبہ سے قرآن خوانی کراؤ۔ورنہ ہم ہرگز یہاں سے نہ جائیں گے۔اس لئے ہم آپ کے مدرسہ سے طلبا لینے آئے ہیں، یہ قرآن خوانی کریں گے اور ہمارا مکان آسیب کے اثرات سے محفوظ ہو جائے گا۔(۱)

﴿۴۰﴾

مولانا مقبول احمد رضوی مذکور بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک بڑھیا حاضر ہوئی اور عرض کی کہ میری لڑکی کو جن کا سایہ ہے آپ اس کے لیے تعویذ عنایت فرمائیں۔آپ نے بڑھیا کو نقش عطا فرما کر ہدایت کی کہ اسے چمڑے میں محفوظ کر کے لڑکی کے گلے میں باندھ دے۔دوسرے دن وہ بڑھیا حاضر ہوئی اور کہنے لگی کہ ابھی میں نے وہ نقش لڑکی کے گلے میں باندھا نہیں مگر جن نے بآواز بلند کہا ہے کہ تم نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے نقش کیوں لیا ہے؟ اگر تم صرف آپ کا نام لے لیتی ہم اس کو چھوڑ جاتے۔(۲)

(۱) قلمی یادداشت مولانا مقبول احمد رضوی، محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ۔فیصل آباد
(۲) قلمی یادداشت مولانا مقبول احمد رضوی، محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ۔فیصل آباد

﴿۴۱﴾

مولانا مفتی محمد حبیب اللہ نعیمی خطیب جامع مسجد غوثیہ سرائے عالمگیر ضلع گجرات اپنا ایک واقعہ سناتے ہیں کہ جن دنوں میں حضرت میاں میر رحمۃ اللہ علیہ کی مسجد میں لاہور میں خطیب تھا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مزار پُرانوار پر حاضری کے لئے حاضر ہوا، چونکہ ایک عرصہ میں نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے زیرسایہ جامعہ رضویہ میں تعلیم پائی تھی اور حضرت کی شفقت خاص مجھے حاصل تھی۔ مزار پرانوار پر حاضری اور فاتحہ کے بعد جب واپس ہونے لگا تو اس وقت دیگر زائرین کے علاوہ ایک خان بابا مراقبہ کی حالت میں تھا۔ جب میں بازار میں پہنچنے ہی والا تھا تو اس خان بابا نے میرا نام لے کر مجھے بلایا۔ حالانکہ اس سے پہلے اس سے کوئی شناسائی نہ تھی۔ خان بابا نے مجھے بازو سے پکڑا اور کہا کہ مزار شریف تک واپس چلو۔ میں نے اس سے پوچھا کیا کام ہے؟ اس نے کہا میں بتاتا ہوں آپ مزار پر چلیں مجھے مزار شریف کے قریب بٹھا کر وہ بازار میں چلا گیا اور مجھے کہہ گیا کہ میرے آنے تک یہیں ٹھہریں۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ چائے لے کر آیا اور مجھے پینے کو کہا۔ میں نے خان بابا سے ماجرا دریافت کیا، تو خان بابا نے بتایا کہ ابھی مراقبہ میں تھا کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے مجھے ارشاد فرمایا فلاں نام کے ہمارے مولانا آئے ہیں، ان کو چائے پلاؤ۔ اب تو میں حضرت کے حکم کی تعمیل کر رہا ہوں۔

مولانا مفتی محمد حبیب اللہ نعیمی بتاتے ہیں اس وقت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی بعد وصال عنایات کو پا کر میرے دل کی حالت ایسی گداز ہوگئی جو زبان و بیان میں نہیں آسکتی۔ (۱)

﴿۴۲﴾

پاکستان بحریہ، کراچی کے محمد اشرف اظہر اپنے والد محترم بشیر احمد قادری کے حوالہ سے تصورِ شیخ اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی دست گیری کا واقعہ بیان کرتے ہیں۔ لکھتے ہیں کہ ہم جڑانوالہ ضلع فیصل آباد میں مقیم ہیں۔ جڑانوالہ میں مولانا محمد الیاس قادری اہل سنت و جماعت کے نامور عالم دین حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے

(۱) قلمی یادداشت محمد عظیم رضوی سرہندی، مقیم سرائے عالمگیر، محررہ ۱۳۹۳ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

شاگرد اور مرید ہیں۔ ہر صبح نماز کے بعد درس قرآن مجید ان کا معمول ہے۔ ان کی عادت یہ ہے کہ جو درس قرآن مجید صبح دینا ہوتا ہے رات کو اس کے متعلق تفاسیر اور دیگر کتب متعلقہ کا مطالعہ کر لیتے ہیں تا کہ درس پوری تیاری کے ساتھ دیا جا سکے اور اگر کوئی مشکل ہو تو کتابوں کی مدد سے اسے حل کر لیا جائے۔ ایک رات ایسا ہوا کہ درس قرآن مجید سے متعلق ایک لفظ آیا جس کا صحیح مفہوم واضح نہیں ہو رہا تھا۔ پریشانی ہوئی، لیکن حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کا ایک فرمان یاد آیا۔

''جب بھی کوئی پریشانی لاحق ہو اپنے شیخ کا تصور کر کے دعا مانگیں۔ ان شاء اللہ العزیز پریشانی دور ہو جائے گی۔''

مولانا محمد الیاس نے ایسا ہی کیا۔ آپ جس حالت میں تکیے کے ساتھ ٹیک لگا کر بیٹھے کتاب دیکھ رہے تھے۔ اسی حالت میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کا تصور کر کے دعا مانگنے لگے۔ اسی دوران آنکھ لگ گئی۔ خواب میں دیکھا کہ شیخ کامل حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز تشریف لائے ہیں اور مولانا محمد الیاس سے دریافت کرتے ہیں۔

''ارے بندہ خدا! پریشان کیوں ہو، اس لفظ کو اس طرح کر کے پڑھو سارا مطلب خود بخود واضح ہو جائے گا۔''

مولانا محمد الیاس قادری نے خواب ہی میں شیخ طریقت سے عرض کیا تشریف رکھیں۔ حضرت شیخ کامل نے فرمایا۔

''بندۂ خدا! مجھے ابھی میانوالی پہنچنا ہے۔''

مولانا محمد الیاس بیدار ہوئے۔ وضو کر کے دوبارہ حضرت کی ہدایت کے مطابق وہ لفظ پڑھا تو مطلب واضح ہو گیا۔

مولانا محمد الیاس کچھ عرصہ کے بعد اپنے شیخ طریقت کے آستانہ پر حاضر ہوئے آپ نے اس خواب کا تذکرہ میانوالی کے ایک مولوی صاحب سے کیا (مولوی صاحب کا نام راوی بھول گیا) میانوالی کے مولوی صاحب نے اس خواب کی تصدیق کر دی اور بتایا کہ ٹھیک اسی رات اور اسی وقت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز میرے گھر تشریف لائے تھے۔

میانوالی کے مولوی صاحب نے تفصیل کے ساتھ بتایا کہ میری بیوی کے میکے والے وہابی ہیں اور وہ ہر وقت اعتقادی مسائل میں میرے ساتھ بحث و تکرار کرتی رہتی ہے۔ میری بیوی کا موقف یہ ہے کہ وہابی فرقہ سچا ہے، جب کہ میں اسے اپنے مسلک کی حقانیت کا یقین دلاتا ہوں۔ ایک روز ہمارے درمیان اسی مسئلہ پر شرط لگ گئی۔ میری بیوی سو گئی مگر میں مسجد میں چلا گیا اور سر سجدہ میں رکھ کر عرض کی۔

"اے اللہ! اس وقت میرے ایمان کی آزمائش ہے۔ اپنے حبیب پاک ﷺ کی صداقت کا واسطہ مجھے اپنے ایمان میں مضبوطی عطا فرما۔"

آدھی رات ہو چکی تھی، میں سجدہ میں پڑا ہوا تھا کہ میری بیوی بھاگی ہوئی آئی اور مجھے آواز دی۔ میں نے سر کو سجدہ سے اٹھایا۔ میری بیوی نے مجھے مبارک دی کہ تم اعتقادی طور پر درست ہو اور اپنی شرط جیت چکے ہو۔ میری بیوی نے مجھے بتایا کہ میں سوئی ہوئی تھی کہ خواب میں آپ کے شیخ طریقت تشریف لائے۔ انہوں نے مجھے مسلک حق کی تلقین فرمائی ہے۔ اس کے بعد اس نے میرے شیخ کا حلیہ مبارک اور دیگر نشانیاں بتائیں۔ میں نے یقین کر لیا۔ فوراً الحمدللہ کہا۔

میانوالی کے مولوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ چند دنوں بعد میں اپنی بیوی کے ہمراہ لائل پور حاضر ہوا، تاکہ وہ حضرت صاحب کے حلقہ بیعت میں داخل ہو جائے۔ لائل پور پہنچ کر میں نے اپنی بیوی کی بیعت کے لئے استدعا کی۔ آپ نے مسکرا کر فرمایا۔

"بندہ خدا! تیری بیوی تو اسی رات دین حق کو قبول کر چکی ہے، جب کہ آپ کی آزمائش ہو رہی تھی۔

اس کے بعد آپ نے اس کو اپنے دامن ارادت و بیعت میں قبول کر لیا۔ اس طرح جڑانوالہ کے مولانا محمد الیاس کا علمی مسئلہ بھی حل ہو گیا اور اسی رات میانوالی میں ایک بدعقیدہ عورت کی بدعقیدگی دور فرما دی۔(۱)

(۱) قلمی یادداشت محمد اشرف اظہر مقیم اقبال شہید روڈ کراچی نمبر ۴ محررہ ۲۳ نومبر ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

شیخ محمد متین نقشبندی مجددی دھرم پورہ (مصطفیٰ آباد) بیرون چوبچہ، لاہور سندالاولیاء الکاملین، زبدۃ العرفاء الراسخین حضور داتا گنج بخش ہجویری قدس سرہٗ کے انتہائی عقیدت مند ہیں، اس لئے اپنے نام کے ساتھ ''غلام ہجویری'' ضرور لکھتے ہیں۔ اکابر اولیاء اللہ رحمۃ اللہ علیہم کی تعلیمات اور لطائفِ مشہورہ اور روحانیت کے مقامات کے حوالہ سے ایک طویل تحریر میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مقامِ باطن آپ کے تصرفات اور فیضان عام کا ذکر بڑے محبت بھرے انداز میں کرتے ہیں۔ ان کی تحریر کا ایک ایک حرف حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے روحانی، عرفانی مقامات کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

شیخ محمد متین صاحب سلسلہء عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے شیخ مولانا عمر الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ سے بیعت ہیں، جن کا مزار موضع خیر پور سادات، تحصیل علی پور ضلع مظفر گڑھ میں واقع ہے لیکن حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی محبت وعقیدت میں کمال درجہ مستغرق ہیں۔ جب بھی بات کہتے ہیں ان کے حرف حرف سے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے ان کی محبت عیاں ہوتی ہے۔ ان کی سرگذشت میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے متعلق جو کلمات ہیں ان کو بصورت اقتباس پیش کرتا ہوں۔

شیخ صاحب فرماتے ہیں کہ اسی دوران (اپنے شیخ طریقت سے توجہ لینے کے بعد) مرکزِ تجلیات، گنج بخش فیضِ عالم مظہرِ نورِ خدا، حضرت علی ہجویری داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا عرس شریف شروع ہوگیا۔ راقم بھی مزار اقدس پر بوسہ دینے لئے حاضر ہوا۔ جب صحن مسجد سے گذر کر سرہانے کی طرف حاضر ہوا تو وہاں ایک بزرگ سر کو جھکائے کھڑے ہوئے دیکھا۔ ان کے گرد مجمع سر جھکائے کھڑا تھا۔ چاروں طرف لوگوں کی بھیڑ تھی۔ اس بندۂ حقیر راقم کو خیال گزرا کہ حزب الاحناف لاہور کے شیخ الحدیث حضرت ابوالبرکات صاحب رحمۃ اللہ علیہ اپنے شاگردوں اور مریدین کے ہمراہ سلام عرض کررہے ہیں۔

راقم مجمع کو چیرتا ہوا جب ان بزرگ کے بالکل قریب پہنچا تو محسوس اور ادراک کیا کہ مزار پاک سے ایک ایسے

نور کا آپ پرورد ہو رہا ہے جس میں آپ مدہوش و مستغرق محو نظارہ جمال کھڑے ہیں۔ آپ کے بالکل قریب ہوتے ہی وہی انوار اس بندۂ حقیر پر تقصیر راقم کے جسم پر بھی وارد ہو گئے۔ جسم یک دم روئی کے پھائے کی طرح ہلکا پھلکا ہو گیا۔ ہوش ہواس رخصت ہو گئے، سکر و جذب، محویت و استغراق طاری ہو گیا۔ لذت و کیفیت اگر اس حالت کی بیان کی جائے تو علمائے ظاہر فتنہ کھڑا کر دیں، راقم نہیں جانتا کہ آپ کے گرد جن مریدین اور شاگردوں کا مجمع تھا ان میں سے بھی کسی کو ان انوار ولذات کا ادراک تھا یا نہیں۔ لیکن یہ بندہ حقیر پر تقصیر چونکہ پہلے سے کچھ واقفیت رکھتا تھا۔ سمجھ چکا تھا کہ انتہائی بالائی مقام کا فیض ہے۔ اس لئے محو نظارہ جمال ہو کر لطف اندوز ہونے لگا۔ قلب پر رقت طاری ہو گئی۔ آنسو خود بخود ٹپک رہے تھے۔ جان و دل ایک عجیب و غریب ناقابل بیان لذت میں محو تھے۔ کافی دیر کے بعد وہ بزرگ اسی عالم میں آہستہ آہستہ واپس ہوئے۔ یہ راقم بھی لرزاں و خیزاں ان کے پیچھے پیچھے صحن مسجد کی طرف چلا۔ بغور دیکھا تو معلوم ہوا کہ آپ حزب الاحناف لاہور کے شیخ الحدیث جناب سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نہیں تھے، بلکہ کوئی اور بزرگ تھے، ان شاگردوں میں سے ایک سے پوچھا کہ یہ کون بزرگ ہیں۔ اس نے بتایا کہ آپ محدث اعظم حضرت مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد (رحمۃ اللہ علیہ) لائل پور کے رہنے والے ہیں۔ آپ صحن مسجد میں تشریف لا کر مصلے پر بیٹھ گئے۔ راقم کو محلے کا ایک شخص نظر آیا۔ اس سے کہا کہ وہ مجھ کو گھر پہنچا دے، کیونکہ میری حالت خراب تھی۔ وہ تانگہ میں بٹھا کر گھر لے آیا۔ پھر یہ راقم آج تک دفتر نہیں گیا۔ کچھ عرصہ بعد ملازمت بھی ختم ہو گئی۔

(شیخ محمد متین اپنی محویت اور انکشافات کا طویل ذکر کرتے ہیں، جس میں مختلف انوار اور ان کی کیفیات کا تفصیلی بیان ہے، یہ مقام اس تفصیل کا متحمل نہیں۔ اپنے شیخ طریقت کے حضور اسی محویت و مستی کی حالت میں حاضر ہوئے شیخ طریقت نے جو کچھ فرمایا اس کا ایک اقتباس پڑھیے اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مقام عالی کی بلندیوں کا تصور کیجیے)۔

"حضرت داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ اس وقت حضرت مولانا محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ پر حقیقت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کا فیض ڈال رہے تھے۔ ان کے طفیل آپ بھی نوازے گئے۔"

اس طویل واقعہ کے اختتام پر محمد متین نقشبندی مجددی اپنے تاثرات کا اظہار ان الفاظ میں کرتے ہیں۔ قارئین

وسامعین! حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے مراتب روحانی پر اس واقعہ کی روشنی میں غور فرمائیں۔ چونکہ آپ کا شغل ہر وقت تفسیر وحدیث پڑھانا تھا۔ اس کے علاوہ اور عبادات اوراد ووظائف بھی لازماً ادا فرماتے، اس لئے یہ حقیقت محمدی ﷺ آپ پر دائم اور ہر وقت وارد رہتی تھی اور ہر وقت محو نظارہ جمال رہتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ عاشق رسول بھی مشہور تھے۔(۱)

﴿۴۴﴾

نبراس المحدثین عمدۃ العلماء العارفین حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی شریعت مطہرہ کے احکام پر پابندی سے عمل کرنا ضرب المثل بن چکی ہے، حالات خواہ کیسے ہی کیوں نہ ہوں، مجبوریاں اگرچہ چاروں طرف سے گھیر لیں مگر آپ عزیمت کا کوہِ گراں ثابت ہوئے ہیں۔

ہماری شریعت میں تصویر بنانا، بنوانا یکساں ممنوع ہے۔ تصویر خواہ دستی ہو یا عکسی، سب کا ایک ہی حکم ہے۔ اجلہ علماءِ کرام ومفتیانِ عظام کا یہی موقف ہے، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے زندگی بھر نہ تصویر بنوائی نہ بنانے پر رضامند ہوئے۔ حتی کہ دو مرتبہ حج کے لئے پاسپورٹ بنوایا مگر ہر مرتبہ بغیر تصویر کے حج وزیارت حرمین شریفین کی سعادت سے بہرہ ور ہوئے۔ اس سلسلہ میں آپ کی عزیمت کا ایک واقعہ مولانا مفتی محمد ریاض الدین شیخ الجامعہ ریاض الاسلام اٹک بیان کرتے ہیں۔ عزیمت کے اس واقعہ میں آپ کی کرامت بھی ہے۔ لکھتے ہیں کہ جامعہ رحمانیہ ہری پور ہزارہ کے قیام کے دوران ایک مرتبہ بانی جامعہ حضرت خواجہ عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ کا سالانہ عرس چھوہر دربار میں منعقد ہوا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز بھی عرس میں مدعو تھے۔ مولانا سید محمد زبیر شاہ صاحب (سابق صدر المدرسین جامعہ ہری پور) تقریر فرما رہے تھے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز قریب ہی جلوہ افروز تھے۔ محمد رفیق نامی ایک فوٹو گرافر آپ کی تصویر بنانے کے لئے کیمرہ لے کر آگے بڑھا۔ آپ نے دیکھ کر فرمایا۔ ''اسے منع کردو''

فوٹو لینے سے روک دیا گیا مگر وہ دوبارہ موقع پا کر فوٹو لینے کی تیاری میں مصروف نظر آیا، آپ نے سختی سے اسے

(۱) قلمی یادداشت شیخ محمد متین مجددی، مصطفیٰ آباد۔ لاہور، محررہ ۲۲ نومبر ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

منع کردیا۔ مولانا سید محمد زبیر شاہ صاحب نے دوران تقریر اسے سختی سے روک دیا کہ وہ آپ کی تصویر نہ بنائے۔ فوٹوگرافر نے تیسری مرتبہ آپ کی تصویر بنانے کی کوشش کی اور کیمرہ کو تصویر بنانے کے لئے مکمل تیار کرلیا۔ مگر یک لخت اس کے کیمرے کا شیشہ ٹوٹ گیا۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ نے اس کی طرف دیکھ کر فرمایا۔ ''منع جو کیا تھا''

آپ کی عزیمت نے اس کو لاعلمی میں بھی فوٹو بنانے سے روک دیا۔ (۱)

﴿۴۵﴾

مولانا مفتی محمد اسلم دارالعلوم جامعہ رضویہ فیصل آباد اپنے ایک تحریری بیان میں فرماتے ہیں۔ کہ مولانا عبدالغفور خطیب سندھیلیانوالی کے اصرار پر وہاں تدریس کی خاطر جانے کے لئے اپنے اس موجودہ منصب سے استعفادے دیا اور سندھیلیانوالی چلا گیا۔ ایک ہفتہ کے بعد جب اپنے اہل وعیال کو لے جانے کے لئے واپس آیا تو نمازیوں اور محلّہ داروں نے مجھے مجبور کیا کہ وہ میرے سندھیلیانوالی جانے کے لئے راضی نہیں اور چاہتے ہیں کہ آپ سابقہ حیثیت سے یہاں کام کرتے رہیں۔ جب معاملہ مسجد کے متولی تک پہنچا تو اس نے میرا وہاں بحال ہونا نامنظور کردیا۔ بلکہ مخالفت کرتے ہوئے مقامی انتظامیہ سے استعانت کا طالب ہوا۔

اہل محلّہ حضور نبراس المحدثین حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ساری صورت عرض کی، آپ نے میری دوبارہ تقرری کو منظور فرمایا لیکن متولی مسجد نے سخت مخالفت کی اور کہنے لگا کہ آپ نے خود استعفیٰ دیا تھا اور اب آپ کی جگہ متبادل انتظام ہو چکا ہے۔ آپ کا دوبارہ تقرر اس مسجد میں ممکن نہیں۔

اس کے بعد متولی مذکور نے اپنی بات پالنے کے لئے نمازیوں اور محلّہ داروں کی منت سماجت شروع کردی۔ لوگوں کو ورغلانے کے حیلے شروع کردیئے۔ کہتا کہ اب تک بیسیوں مولوی صاحبان تبدیل ہو چکے ہیں، انہیں بھی اگر تبدیل کردیا جائے تو کیا حرج ہے۔

(۱) قلمی یادداشت مولانا محمد ریاض الدین اٹک، محررہ ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

مولانا مذکور مزید بیان کرتے ہیں کہ میں نے اس تازہ صورت کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے حضور پیش کر کے اپنے بارے فیصلہ طلب کیا۔ آپ نے فرمایا۔ ''جاؤ مولانا! تم ہی رہو گے۔''

آپ کا یہ فرمانا ہی تھا کہ متولی مسجد کی سب کوششیں رائیگاں گئیں، آخر کار مسجد کا حساب کتاب چھوڑ گیا جو بعد میں کچھ عرصہ کے لئے میں نے سنبھال لیا۔

سبحان اللہ! کیا شان ہے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامات کی۔

جو بات تیرے منہ سے نکلی ہو کے رہی۔ (۱)

﴿۴۶﴾

مولانا محمد اسلم رضوی مذکور لکھتے ہیں کہ ۱۳۷۴ھ میں بلدیہ فیصل آباد کا چیئرمین اہل سنت و جماعت کی بڑھتی ہوئی شان و شوکت جامعہ رضویہ مظہر اسلام اور مرکزی سنی رضوی جامع مسجد کی تعمیر و ترقی کا مخالف تھا۔ اپنی بدنیتی کے ہاتھوں مجبور ہو کر بارہا ڈی۔سی۔ کے دروازے تک حاضری دیتا رہا۔ آخر کار ڈی۔سی ایک دن چیئرمین کو لے کر جامعہ رضویہ کے دروازہ پر پہنچا اور پوچھنے لگا کون صاحب انچارج ہیں، ایک خادم نے بڑھ کر کہا کیا کام ہے؟ کہنے لگا، آپ نقشہ کے مطابق چاردیواری قائم رکھیں۔ آگے تجاوز نہ کریں۔

اس کے بعد چیئرمین اے۔ڈی۔ایم کو لے کر سنی رضوی جامع مسجد کی طرف گیا اور مسجد کی تعمیر رکوانے کے لئے حیلے بہانے کرنے لگا۔ اے۔ڈی۔ایم نے فیتہ سے جگہ کی پیمائش کی اور کہنے لگا، اس سے آگے چاردیواری نہ بڑھائی جائے۔ بلدیہ کا چیئرمین مسجد کی مخالفت میں کہنے لگا، اگر یہاں مارکیٹ بن جائے تو بہت اچھی چل سکتی ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے فیضان کا یہ اثر ہوا کہ اے۔ڈی۔ایم کہنے لگا۔

جب لائل پور کی پانچ لاکھ آبادی یہاں مسجد چاہتی ہے تو میں کیا کر سکتا ہوں۔ بلدیہ کا چیئرمین اپنے ناپاک

---

(۱) قلمی یادداشت مولانا محمد اسلم رضوی، محررہ ۲۳ نومبر ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد۔

منصوبوں میں ناکام رہا اور جامعہ رضویہ اور سنی رضوی جامع مسجد اپنی آب وتاب سے آج بھی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامت کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز اپنے مریدین اور عقیدت مندوں کے گھروں میں بہت کم تشریف لے جاتے اور اگر کسی کا اصرار بڑھتا تو اس کے گھر میں تھوڑا سا قیام فرما کر دعائے خیر کے بعد واپس آجاتے، زیادہ دیر قیام فرماتے۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ فیصل آباد کے قریب ٹوانہ گاؤں موجودہ نام سہگل آباد کے ایک مرید کے اصرار پر اس کے ہاں تشریف لے گئے۔ آپ کے ہمراہ مولانا حافظ احسان الحق رحمۃ اللہ علیہ اور چند عقیدت منداور بھی تھے۔

جب گاؤں کے قریب پہنچے تو دیکھا کہ سامنے راستہ میں ایک خونخوار ''بولی'' کتا بیٹھا ہے۔ حافظ صاحب نے عرض کیا کہ راستہ بدل لیا جائے تا کہ یہ کتا کسی پریشانی کا باعث نہ بنے۔ آپ نے فرمایا۔

''ارے بندۂ خدا! یہ ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔ ان شاءاللہ''

چنانچہ آپ نے اپنا سفر جاری رکھا، کتے نے جب آپ کی نورانی صورت دیکھی تو دوڑتا ہوا آپ کی طرف آیا اور اپنا سر آپ کے قدموں پر رکھ دیا۔ گویا اپنی عقیدت کا اظہار کرتے ہوئے سر جھکا لیا۔

حاضرین نے یہ دیکھ کر یقین کر لیا کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی عظمت کے سامنے جانور بھی جھک جاتے ہیں۔(۱)



ماسٹر مشتاق احمد قادری مدرس گورنمنٹ مڈل سکول ۵۶۹ گ۔ب جڑانوالہ ضلع فیصل آباد بیان کرتے ہیں چودھری محمد باقر ساکن چک ۶۴۷ گ۔ب کی دعوت پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز ان کے ہاں تشریف لے گئے۔ وہاں آپ کا نورانی بیان ہوا اور احباب سے ملاقات بھی ہوئی۔ راستہ میں چودھری محمد شریف کے بھائی چودھ

(۱) قلمی یادداشت محمد اشرف اظہر پاک بحریہ، کراچی، محررہ ۲۳ نومبر ۱۹۴۷ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

محمد یٰسین کا رقبہ آیا۔انہوں نے عرض کی کہ حضور یہ رقبہ بنجر ہے، بلندی ہونے کے باعث نہری پانی اسے سیراب نہیں کرتا، آپ نے ان کے لئے دعا خیر و برکت فرمائی۔اسی سال گورنمنٹ کی ٹیوب ویل سکیم منظوری ہوئی۔اور ٹیوب ویل انہی کے رقبہ میں لگا۔اب اس کی پیداوار دیگر آباد اور زیر کاشت رقبوں سے کسی طرح کم نہیں۔یہ احباب آج بھی اپنی کاشت اور زمین کی زرخیزی کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامت سمجھتے ہیں۔(۱)

﴿۴۸﴾

صوفی عبدالرحمٰن قادری رضوی ساکن چک ۲۲۲ (چک نمبر ۲۲۲ گھوڑیانوالہ) ضلع جھنگ صدر اپنے ایک تاریخی بیان میں لکھتے ہیں کہ ہماری دعوت پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز ہمارے ہاں تشریف لائے۔اس جلسہ میں مولانا احمد بخش ضیائی، مولانا حافظ احسان الحق مدرس جامعہ رضویہ، مولانا محمد عبدالرشید جھنگوی بھی تشریف لائے۔ان حضرات نے مذہب حق کی حقانیت اور فرق باطلہ کی تردید میں خوب تقاریر فرمائیں۔بعدازاں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے اپنا نورانی بیان فرمایا، آپ کے روحانی اور علمی بیان کو حاضرین نہایت توجہ اور شوق سے سن رہے تھے، ماسوائے تقریر کے ہر طرف خاموشی تھی۔اچانک گاؤں کے ایک طرف کھیتوں میں شور شروع ہوا۔حضرت نے دریافت فرمایا کہ یہ شور کیسا ہے۔آپ کو بتایا گیا کہ گاؤں کے نمبردار سوہنا خاں گندم کے کھلیان میں کسی نے آگ لگا دی ہے جس سے اس کی گندم جل گئی ہے۔

آپ نے فرمایا۔

"اِنَّالِلّٰہِ وَاِنَّااِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ" مسلمانو! خاموشی سے بیان سنو۔جن صاحب کا نقصان ہوا ہے، اللہ تعالیٰ ان کو اس سے زیادہ عطا فرمائے گا۔"

حاضرین خاموش ہو گئے۔آپ کا بیان دو گھنٹے جاری رہا۔اس کے بعد صلوٰۃ سلام پڑھا گیا۔جب آپ نے دعا کے لئے ہاتھ بلند کئے تو کسی نے عرض کی حضور! چور کا پتہ ضرور لگنا چاہئے۔آپ نے فرمایا۔

(۱) قلمی یادداشت ماسٹر مشتاق احمد قادری، محررہ ۳۰ دسمبر ۱۹۷۲ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

''ان شاء اللہ العزیز چور کا پتہ چل جائے گا۔''

جلسہ کے بعد ابھی آپ وہیں تھے کہ آپ کو بتایا گیا کہ اصل چور کا پتہ چل گیا ہے، مجرم نے اپنے جرم کا اقرار کرلیا ہے۔اس طرح بطور تاوان اس نے گندم کی قیمت سے زیادہ رقم ادا کرنے کا وعدہ کرلیا ہے۔ضمانت پر اس مجرم کو چھوڑ دیا گیا۔یہ واقعہ مئی ۱۹۶۱ء کا ہے۔

اس طرح حضرت شیخ الحدیث قدس سرۂ العزیز کی کرامت ظاہر ہوئی۔(۱)

﴿۴۹﴾

صوفی عبدالرحمٰن قادری مذکور اپنے دوست حضور محمد ابن حاجی اللہ دین مقیم نواں شہر جھنگ صدر کی زبانی حضرت شیخ الحدیث قدس سرۂ العزیز کی ایک اور کرامت بیان کرتے ہیں۔حضور محمد، حضرت شیخ الحدیث قدس سرۂ العزیز کی خدمت میں اس وقت حاضر ہوئے جب آپ دورۂ حدیث شریف پڑھا رہے تھے۔تدریس سے فراغت کے بعد آپ نے باہر سے آئے ہوئے احباب کو شرف باریابی سے مشرف فرمایا۔ہر ایک کی خیریت دریافت فرمائی اور ان کی حاجات کے لئے دعائے خیر فرمائی۔حضور محمد بیان کرتے ہیں کہ بڑی جرات کرکے اپنا مدعا عرض کیا کہ حضور دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے بیٹا عطا فرمائے اور اسی حمل سے عطا فرمائے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرۂ العزیز یہ سوال سن کر مسکرا دیئے۔کیونکہ میں دیہاتی تھا اور مانگنے کا صحیح ڈھنگ نہ جانتا تھا۔آپ نے تھوڑی دیر کے لئے توقف فرمایا پھر آپ نے فرمایا۔

''اللہ تعالیٰ، حضور پُرنور ﷺ کے صدقہ، وسیلہ جلیلہ سے آپ کو اسی حمل سے بیٹا عطا فرمائے گا۔اس کا نام محمد رمضان رکھنا اور وہ حافظ قرآن ہوگا۔''

ایک عرصہ بعد حضور محمد اپنے دوست صوفی عبدالرحمٰن کو ملا، اور بتایا کہ ماشاء اللہ محمد رمضان اب قرآن مجید حفظ کرتا

(۱) قلمی یادداشت صوفی عبدالرحمٰن قادری چک نمبر ۲۲۲ ضلع جھنگ صدر، محررہ ۱۳۹۴ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

ہے۔اور پانچواں پارہ یاد کررہا ہے۔اسی طرح حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامت سے محمد رمضان اپنے والدین کے ہاں پیدا ہوئے اور آپ کے فرمان کے مطابق قرآن مجید کے حافظ بنے۔(۱)

﴿۵۰﴾

محمد فاروق حنفی غلہ منڈی چک جھمرہ، ضلع فیصل آباد بیان کرتے ہیں کہ بارہ سال کی عمر میں میرے ناخن کسی موذی مرض سے سیاہ ہوگئے، نیز ناخنوں سے گوشت علیحدہ ہوگیا۔اس کے لئے مروجہ تمام طریقہ ہائے علاج ایلوپیتھی، ہومیوپیتھی اور یونانی معالجین سے علاج کروایا۔کئی صاحبوں سے تعویذ کروائے، دم کروائے لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔امید کی کوئی کرن نظر نہ آرہی تھی۔ایک روز بندہ اپنے والد ماجد کے ہمراہ حضرت محدث اعظم قدس سرہ کے حضور ملاقات کے لئے حاضر ہوا۔دورانِ گفتگو بیماری کی بات ہوئی۔آپ نے فرمایا۔

''حکیم عمردین صاحب بھوانہ بازاروالوں سے دوائی لیں''

اس کے بعد خوددم فرمایا۔حکیم صاحب میری نگاہ میں ایسے حاذق طبیب نہ تھے۔لیکن آپ کے ارشاد کے مطابق ان کا علاج شروع کردیا۔میں سوچ رہا تھا کہ حضرت نے ان سے علاج کیسے شروع کروادیا۔اس دوران آپ دم بھی فرماتے رہے۔بالآخر مجھے مکمل آرام آگیا میرا مرض جاتا رہا آخر عقدہ یہ کھلا کہ مجھے آرام تو آپ کی دواؤں سے آگیا ہے مگر آپ نے کمال اخفائے حال کے پیش نظر بظاہر طبیب کے علاج کا مشورہ دیا۔(۲)

﴿۵۱﴾

صوفی احمد دین، مکان نمبر ۹۰۵ محلّہ ہزاریاں بیرون دہلی گیٹ ملتان اپنے مکتوب میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی چند کرامات تحریر کرتے ہیں۔لکھتے ہیں کہ ۲۷ رجب المرجب ۱۳۷۸ھ/۲۴ جنوری ۱۹۵۹ء کو میں فیصل آباد جامعہ رضویہ میں حاضر ہوا اور آپ کی زیارت سے مشرف ہوا۔دارالافتاء میں مجھے اور سیال شریف سے آئے ہوئے ایک

(۱) قلمی یادداشت صوفی عبدالرحمن قادری، چک نمبر ۲۲۲، ضلع جھنگ صدر

(۲) قلمی یادداشت محمد فاروق حنفی چک جھمرہ، محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

اور مہمان کو کھانا کھلایا گیا۔کھانے میں گوشت اور روٹی تھی ۔کھانے کے دوران میں نے خیال کیا کہ آج اگر میں گھر ہوتا تو حلوہ ضرور کھاتا۔کھانا کھانے کے بعد میں خاموشی سے بازار چلا گیا اور ایک ہوٹل سے حلوہ کھایا۔جب واپس آیا تو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سامنے موجود تھے۔آپ نے مجھ سے دریافت فرمایا کہ کہاں گئے تھے؟

اب میرے لئے بتانا انتہائی مشکل ہو گیا۔اگر سچ کہتا ہوں تو ندامت ہوتی ہے اور اگر جھوٹ بولتا ہوں تو آپ کی نگاہ بصیرت میرا پول کھول دیتی ہے۔اس حیرانی میں میں نے بات بنانے کے انداز میں عرض کیا،حضرت اخبار پڑھنے بازار گیا تھا۔آپ نے میرا بازو پکڑا اور اپنے حجرہ مبارکہ میں بٹھایا اور حلوہ کی ایک پلیٹ عطا فرمائی اور ساتھ ہی مجھے نصیحت آمیز انداز میں فرمایا،یونہی بازار میں گھومنا پھرنا مناسب نہیں۔اب مجھے بڑی ندامت ہو رہی تھی کہ تو کتنا حریص ہے کہ آستانہ عالیہ کے عمدہ اور نفیس کھانے پر کیوں اکتفا نہ کیا،مگر ساتھ ہی تعجب ہو رہا تھا کہ میرے دل کی حرکات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے مخفی نہیں۔(۱)

﴿۵۲﴾

نائب صوبیدار (ریٹائرڈ) مختار احمد قادری رضوی سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ مولانا محمد انور قادری رضوی خطیب لاہور چھاؤنی کی زبانی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی ایک عجیب کرامت کا حال بیان کرتے ہیں۔اگرچہ کرامت کا صدور غیر عادی امور اور عقل کی رسائی سے بالاتر ہوتا ہے،تاہم اس نوعیت کی کرامات کا وقوع اولیائے سابقین سے ہو چکا ہے۔

مولانا محمد انور قادری بیان کرتے ہیں کہ طالب علمی کے دوران ان کے ذمہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کو بوقت سحر وضو کرانا تھا۔حسبِ معمول ایک سحر کو جب وہ آپ کے کمرے میں داخل ہوئے تو انتہائی خوفناک منظر سے دوچار ہوئے۔دیکھا کہ آپ کے وجود مسعود کے اعضاء جسمانی بکھرے ہوئے ہیں۔یہ منظر دیکھ کر نہایت تعجب اور خوف کے مارے کمرے سے باہر آنے ہی والے تھے کہ کسی نے ان کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر فرمایا،ٹھہر جاؤ،میں نے

(۱) قلمی یادداشت صوفی احمد دین،ملتان۔محررہ ۱۳۹۴ھ مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

جب مڑ کر دیکھا تو کندھے پر ہاتھ رکھنے والے خود حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز تھے۔ آپ نے تبسم کناں ہو کر مجھے تسلی دی جس سے میرا خوف دور ہو گیا۔(۱)

﴿۵۳﴾

مولانا محمد انور موصوف نے بیان کیا ہے۔ ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے ہمراہ دربار حضور داتا گنج بخش قدس سرہ' کی حاضری کے لئے لاہور حاضر ہوا۔ (غالباً یہ واقعہ آپ کی علالت اور نقاہت کے ایام کا ہے) دربار حضور داتا گنج بخش قدس سرہ کے صحن سے باہر ایک اجنبی بزرگ حضرت سے بغل گیر ہوئے، جن کا نورانی چہرہ نہایت تاباں تھا۔ بغل گیر ہونے کے بعد آپ وہیں سے واپس اسٹیشن کی طرف روانہ ہونے لگے میں نے ہمت اور جرأت کر کے عرض کیا کہ حضور! مزار پُر انوار پر حاضری......؟

آپ نے فرمایا۔

''جن سے ہم نے ملنا تھا ان سے ملاقات ہو گئی ہے۔''

☆☆☆☆

سرور کون ومکاں، نور رب جناں، باعث مکان ولا مکاں، رحمت عالمیاں، باعث تخلیق جہاں سرُ ور قلب وجاں، شفیع مجرماں، تسکین مریضاں، مختار دوجہان، امام مرسلاں، راحت قدسیاں، آقا ومولا حور وغلماں، حضور پرنور شافع یوم النشور سید عالم وعالمیاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وبارک وسلم کے معجزات کریمہ میں برکت طعام کا معجزہ بار بار رونما ہوا۔ قلیل کھانے میں کثیر برکات رونما ہوئیں۔ ارباب سیر نے ان معجزات کو قوی اور صحیح اسناد سے کتب سیر میں جمع کیا ہے۔

سرکار سرِّ ہر کار سرور انبیاء علیھم السلام کی کامل اتباع سے کھانے میں غیر معمولی برکت کے واقعات بطور کرامت اولیائے کاملین کی مبارک زندگیوں میں بھی ان کی برکتوں سے ظاہر ہوئے۔ ایسی ہی بے شمار کرامتیں سید المحدثین

(۱) قلمی روایت نائب صوبیدار مختار احمد، سانگلہ ہل، محررہ ۳۰ رجب ۱۳۹۳ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی حیات مبارکہ میں بھی ظاہر ہوئیں۔اسی نوعیت کی چند کرامات کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

﴿۵۴﴾

جناب مختار احمد قادری رضوی ،سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز میری شادی کی تقریب میں سانگلہ ہل جلوہ افروز ہوئے۔نکاح خوانی مولانا محمد عنایت اللہ خطیب سانگلہ ہل نے کی۔انہوں نے نکاح خوانی میں لڑکی کا نام پوچھا۔اس پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے مسئلہ ارشاد فرمایا۔

لڑکی کا نام پوچھنے یا نام لینے کی ضرورت نہیں۔اتنا کہہ دینا ہی کافی ہے کہ فلاں صاحب کی بڑی یا منجھلی لڑکی وغیرہ شادی کی تقریب میں بلائے ہوئے مہمانوں کے علاوہ علاقہ بھر کے عقیدت مند حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی زیارت کے لئے امڈ آئے۔

زائرین کی کثرت کا اندازہ یوں لگایا جاسکتا ہے کہ صحن اور گلی میں جگہ پُر ہوجانے کی باعث لوگ چھتوں پر چڑھ گئے تھے۔خطرہ تھا کہ کہیں چھت ہی نہ گر جائے ، یہ خطرہ بھی ٹل گیا،اب دوسرا خطرہ یہ تھا کہ کھانا تو مدعوین کی تعداد کے مطابق تیار کیا گیا ہے۔اب یہ کثیر تعداد کو کس طرح کفایت کرے گا۔مگر مدعوین اور زائرین کے کھانا کھاچکنے کے بعد معلوم ہوا کہ کھانا تو ابھی خاصی مقدار میں بچ گیا ہے۔سبحان اللہ! یہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی برکتوں سے قلیل کھانے میں کثیر برکت پیدا ہوگئی۔(۱)

﴿۵۵﴾

صوفی محمد لطیف ولد گلاب دین ، چک نمبر ۱۲۳ ج۔ب سدھو پورہ فیصل آباد بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کو کھانے کی دعوت دی۔حسبِ وعدہ آپ ہمارے ہاں تشریف فرما ہوئے۔میں نے اندازاً چھ آدمیوں کا کھانا تیار کروا رکھا تھا۔مگر آپ کی آمد کا سن کر عقیدت مند جمع ہوئے۔میں نے کھانے کے انتظام اور آدمیوں کی کثرت کے باعث اپنے قلبی خطرات کا اظہار آپ سے کیا۔آپ نے ارشاد فرمایا۔

(۱) قلمی یادداشت جناب مختار احمد قادری، سانگلہ ہل، محررہ ۳۰ رجب ۱۳۹۳ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ، فیصل آباد

"گبھرائیں نہیں۔ اللہ سبحانہ، کا نام لے کر کھانا شرع کر دیں"۔

جب کھانا شروع کیا تو اس وقت چالیس آدمی موجود تھے۔ سب نے پیٹ بھر کر کھایا۔ جب سب حاضرین کھانا کھا چکے تو دیکھا کہ ابھی کھانا بچ گیا ہے۔ اس کے بعد وہی کھانا گھر والوں کے لئے کافی تھا۔ (۱)

﴿۵۶﴾

موصوف صوفی محمد لطیف بیان کرتے ہیں کہ ان دنوں ہماری بھینس آٹھ سیر دودھ دیتی تھی، جس سے ہم لسی وغیرہ بنا لیتے تھے۔ مگر اس دعوت کے موقعہ پر چھ سیر دودھ مہمانوں کی خدمت میں صرف ہوا۔ صرف دو سیر دودھ بچا جس سے دہی بنایا گیا۔ صبح کو جب میری بیوی نے لسی تیار کی اور مکھن نکالا تو حیران ہوگئی کہ دو سیر دہی سے آج اتنا ہی مکھن نکل آیا ہے، جتنا اس سے پہلے آٹھ سیر دودھ سے نکلتا تھا۔ یہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی کرامت تھی۔ (۲)

﴿۵۷﴾

لاہور میں حضور داتا گنج بخش قدس سرہٗ کے مزار پر انوار کی حاضری کے لئے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کثرت سے حاضر ہوتے۔ بعض احباب فیصل آباد سے ہمراہ ہوتے۔ ایک مرتبہ کی حاضری کے موقعہ پر صوفی عمر دراز قادری پرانی غلہ منڈی فیصل آباد ساتھ تھے۔ وہی بیان کرتے ہیں کہ حاضری کے بعد حسب معمول آپ صحن میں جلوہ افروز ہوئے، زائرین کی ایک تعداد آپ کے گرد جمع ہوگئی۔ آپ کے نورانی چہرہ کی زیارت کر رہی تھی۔ ساتھ ہی مسائل بیان ہو رہے تھے کہ حضور داتا گنج بخش قدس سرہ کے مجاور تشریف لائے۔ انہوں نے آپ کو کھانے کی دعوت پیش کی۔ گھر میں انہوں نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے کھانے کا انتظام کر رکھا تھا۔ آپ نے فرمایا۔

"کچھ احباب لائل پور سے میرے ساتھ آئے ہیں اور کچھ دوست یہاں اور بھی موجود ہیں۔ ان کو چھوڑ کر اکیلا کھانے کے لئے کیسے چلا جاؤں۔"

---

(۱) قلمی یادداشت صوفی محمد لطیف، چک نمبر ۲۲۳ ج۔ب محررہ ۱۳۹۳ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ۔ فیصل آباد

(۲) قلمی یادداشت صوفی محمد لطیف، چک نمبر ۲۲۳ ج۔ب محررہ ۱۳۹۳ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ۔ فیصل آباد

انہوں نے عرض کیا۔

"حضور! میں نے آپ کی دعوت کی ہے۔ آپ اپنی مرضی سے جتنے احباب کو ساتھ لے چلیں، مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ بلکہ حقیقت میں آپ ہی کا بندوبست ہے۔"

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ' العزیز اٹھ کھڑے ہوئے اور آپ کے ہمراہ پندرہ سولہ آدمی بھی تھے۔ جب ان کے مکان پر پہنچے تو آپ نے کھانے پر دعائے خیر فرمائی۔ اس کے بعد وہی قلیل کھانا حاضرین کے لئے کافی ہوگیا، بلکہ آپ کی برکت سے وہ کھانا بچ بھی گیا۔ (۱)

﴿۵۸﴾

مولانا غلام رسول رضوی شارح بخاری شیخ الحدیث جامعہ رضویہ فیصل آباد بیان کرتے ہیں۔ کہ طالب علمی کے دور میں حضور پرنور ﷺ کی نورانیت کے مسئلہ میں مجھے یک گونہ تشویش رہتی تھی۔ ذہن عقلی دلائل کی طرف راغب تھا۔ حضرات علمائے کرام کے بیان کردہ دلائل سے تسکین نہ ہورہی تھی۔ ایک شب میں نے خواب میں حضور امام الانبیاء ﷺ، سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سیدی محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو ایک ساتھ وسیع میدان میں کھڑے دیکھا۔ اس اثناء میں خاموشی کا عالم تھا۔ اچانک ایک غیر متعارف شخص کو دیکھا کہ وہ بلند آواز میں کلام کررہا ہے۔ تینوں حضرات آسمان میں مغرب کی سمت جاتے ہوئے چمکتے نظر آئے۔ حضور پرنور سید عالم ﷺ آگے آگے چودھویں رات کے بے غبار چاند سے زیادہ منور نظر آرہے تھے۔

یہ سیدی محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی بین کرامت تھی کہ مسئلہ نورانیت مصطفیٰ ﷺ کے بارے میں میری عقلی تشویش کو عینی مشاہدہ کرواکر دور فرمادیا۔ اس کے بعد اس مسئلہ میں نقلی اور عقلی دلائل اور براہین ساطعہ سے قلب مطمئن ہوگیا۔

"ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ" (۲)

---

(۱) قلمی یادداشت صوفی محمد عمر دراز، فیصل آباد۔ محررہ ۹ ستمبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

(۲) قلمی یادداشت مولانا غلام رسول فیصل آباد۔ محررہ ۱۳۹۴ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

﴿۵۹﴾

موصوف مولانا غلام رسول اپنے تحریری بیان میں لکھتے ہیں کہ حضور سیدی محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے وصال پُر ملال کے بعد مجھے لاہور سے لائل پور منتقل ہونا پڑا۔ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد میں حدیث شریف صحاح ستہ کی تدریس میرے سپرد ہوئی۔ ان دنوں جامعہ رضویہ کے مہتمم وصدر حضرت صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول چھوٹی عمر کے باوجود حوادث سے دوچار تھے۔ مغبّر ہوائیں فضا کو مکدر بنا رہی تھیں، اغیار کی مخالفت اور اپنوں کی چیرہ دستیوں سے آپ کے قویٰ مضمحل ہو رہے تھے۔ ہر سو پریشانی ہی پریشانی نظر آتی تھی۔ مستقبل مخدوش ہو رہا تھا۔ ان ایام میں مجھے سرور کائنات راحت قلب وسینہ سرکار مدینہ ﷺ کے ہمراہ سیدی محدث اعظم قدس سرہٗ کی زیارت نصیب ہوئی۔ اس مرتبہ سرکار مدینہ ﷺ خاموش تشریف فرما تھے۔ گفتگو حضور سیدی محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ ہی فرما رہے تھے۔ دوران گفتگو حضور سیدی محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے مجھ سے دریافت فرمایا۔

''فضل رسول کا کیا حال ہے۔'' میں نے کچھ موجود پریشانی کا ذکر کیا۔

اس خواب کے بعد جلد ہی حالات تبدیل ہونے لگے۔ خوشگوار انقلاب آیا اور تمام راہیں ہموار ہو گئیں۔ مخالفتیں دب گئیں اور اطمینان نصیب ہوا۔

حضور سیدی محدث اعظم قدس سرہ کے وصال کے بعد کے یہ تصرفات اور اپنوں کی دستگیری آپ کی واضح کرامات میں سے ایک کرامت ہے۔

﴿۶۰﴾

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے روبرو اگر کوئی شخص آپ کی کوئی کرامت بیان کرتا تو آپ اس پر مباہات نہ فرماتے بلکہ تبسم فرما کر اس کا کوئی محل بیان فرما دیتے۔ جس سے حاضرین کوئی تعبیر سمجھ لیتے۔

اسی نوعیت کی ایک کرامت اور اس کی تعبیر مولانا غلام رسول رضوی فیصل آباد بیان کرتے ہیں۔

ایک مرتبہ خواب میں میں نے دیکھا کہ حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ اپنے دار الکتب میں چار زانوں تشریف

فرما ہیں اور سرور کائنات باعث کون و مکاں امام الانبیاء والمرسلین ﷺ آپ کی گود میں سر مبارک رکھے آرام فرما رہے ہیں۔ سیدی محدث اعظم آپ کی پیاری پیاری آنکھوں میں سلائی سرمہ سے سرمہ لگا رہے ہیں۔ میں نے اس مبارک خواب کو کسی وقت ذکر کیا تو فرمایا اللہ تعالیٰ جل جلالہ کے فضل و کرم سے سرور کائنات ﷺ کو ہمارے ہاتھوں ٹھنڈک پہنچتی ہے ہماری دینی خدمات سے آپ کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتی ہیں اور آپ ﷺ کو ہم سے راحت ملتی ہے۔(۱)

﴿۶۱﴾

اولیاء اللہ کی کرامت سے بگڑی بنتی ہے، بنی ہوئی سنورتی ہے اور بعض اوقات اس کے ثمرات سے ایک جہاں بہرہ ور ہوتا ہے۔ اسی نوعیت کی کرامات سے جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری دروازہ لاہور کا قیام ہے۔ اب یہ مدرسہ اپنی تعلیمی اور اشاعتی خدمات میں برصغیر کے نمایاں مدرسوں میں شمار ہوتا ہے۔ اتفاق سے اس کی بنیاد سے لے کر آج تک آپ کے تلامذہ نے اس کی علمی اور تدریسی خدمات نے سب سے زیادہ حصہ لیا، بلکہ اگر یوں کہا جائے کہ یہ مدرسہ آپ کے فیضان علمی کا وارث اور مظہر ہے تو بجا ہوگا، اس مدرسے کی بنیاد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی کرامت ہے۔ جسے مولانا علامہ غلام رسول رضوی بانی و مہتمم جامعہ نظامیہ رضویہ یوں بیان کرتے ہیں۔

میں لاہور میں دارالعلوم حزب الاحناف میں مدرس تھا۔ اس وقت یہ مدرسہ اندرون دہلی دروازہ تھا۔ اور وہیں کرایہ کے ایک مکان میں میری اقامت تھی۔ ان دنوں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز، حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ والرضوان کے مزار پرانوار پر فاتحہ کے لئے آئے۔ فاتحہ سے فارغ ہو کر سٹیشن کی طرف تانگہ پر تشریف لے جا رہے تھے۔ جب لوہاری دروازہ کے قریب سے گزرے تو فرمایا۔

''یہاں ایک رضوی مدرسہ بڑا موزوں ہے۔''

میں نے سنا تو سہی مگر چنداں التفات نہ کی۔ کیونکہ اس علاقہ میں نہ تو میں امام و خطیب تھا، نہ رہائش کا کوئی انتظام، اس علاقہ کے کسی شخص سے تعارف بھی نہ تھا۔ میرے لئے اس علاقہ میں سوائے اجنبیت کے اور کچھ نہ تھا، ان اسباب کی بنا پر آپ کے فرمان پر میں پوری سنجیدگی سے غور نہ کر سکا۔

(۱) قلمی یادداشت مولانا غلام رسول رضوی، فیصل آباد، محررہ ۱۳۹۴ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

اتفاق سے چند روز بعد اندرون لوہاری دروازہ محلّہ خراسیاں کی جامع مسجد کی امامت وخطابت میرے سپرد ہوئی۔اس مسجد کے جنوب میں ایک متروکہ جگہ بے کار پڑی تھی۔حضرت موصوف کے ارشاد اور اشارہ پر عنکبوت نسیاں جالا تن چکی تھی۔ایک شب خواب میں حضور امام الانبیاءﷺ کو اس متروکہ جگہ تشریف فرما دیکھا اور اپنے آپ کو حضورﷺ کے عقب میں متواضع دیکھا۔اسی ویران جگہ کے ایک حصہ میں کسی دوسرے موقعہ پر سرور کائناتﷺ کے ساتھ عربی میں اپنے آپ کو گفتگو کرتے دیکھا۔اس اثناء میں بھی قطعاً مدرسہ کا خیال نہ آیا۔پھر تھوڑا ہی عرصہ گزرا کہ خیال آیا کہ یہاں دینی مدرسہ قائم ہونا چاہئے۔یہ ارادہ مصمم کرلیا۔اللہ تعالیٰ جل جلالہ نے اسباب بھی مہیا فرما دیئے اور معمولی مزاحمت کے بعد غیر معمولی کامیابی نصیب ہوئی۔دیکھتے ہی دیکھتے ویران جگہ علمی مرکز میں تبدیل ہوکر جامعہ نظامیہ رضویہ کے نام سے موسوم ہوئی۔گذشتہ حالات اور حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کے ارشاد کی روشنی میں یہ عقدہ حل ہوا کہ جامعہ نظامیہ رضویہ آپ کی غیر فانی کرامت ہے۔(۱)

﴿۶۲﴾

جناب مختار احمد قادری رضوی سانگلہ ہل ،ضلع شیخوپورہ اپنے ایک مشاہدہ کو بیان کرتے ہیں جس میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی حاضر جوابی کے ساتھ ساتھ آپ کی علمی کرامت اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا تصرف نمایاں ہے۔موصوف لکھتے ہیں۔

ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز دورۂ حدیث پڑھا رہے تھے۔بندہ بھی وہاں حاضر تھا۔حضور نے دوران دورۂ حدیث فرمایا۔

> ''ایک مرتبہ ایک مجلس میں کچھ دیوبندی ''مالوی'' آ گئے (مالوہ، بھارت کا ایک شہر ہے اس کی طرف نسبت کے حوالے سے آپ دیوبندی مولویوں کو مالوی کہا کرتے تھے۔) ان میں ایک مالوی نے صف کا تنکا توڑا اور پھر اس کے بھی ٹکڑے کر دیئے۔ان ٹکڑوں میں ایک ٹکڑا پکڑ کر وہ میرے سامنے کرتا ہے اور سوال کرتا ہے کہ کیا حضورﷺ کو اس کا بھی علم ہے؟''

(۱) قلمی یادداشت مولانا غلام رسول رضوی، فیصل آباد، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

گویا وہ اپنے طور پر حضور انور عالم ماکان و ما یکون ﷺ کے علم وسیع پر اعتراض کر رہا تھا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز نے فرمایا کہ یہ سوال سن کر مجھے کچھ توقف ہوا کہ ایسا سوال اس سے پہلے میرے سامنے نہیں آیا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ میں نے حضور اعلیٰ حضرت عظیم البرکت الشاہ احمد رضا بریلوی قدس سرہ ٗ کی طرف توجہ کی۔ آپ کی برکت اور تصرف سے میرے دل میں معاً یہ القا ہوا کہ اس مالوی سے یہ پوچھو کہ اس تنکے کو حضور نبی اکرم ﷺ کا علم ہے یا نہیں۔

میں نے ایسا ہی الزامی اعتراض اس پر قائم کیا۔ تو وہ مبہوت ہو گیا۔ نہایت شرمندہ ہو کر اٹھ گیا۔ (۱)

امام احمد رضا محدث بریلوی قدس سرہٗ کی طرف توجہ کرنے پر جو مفہوم آپ کے دل میں القا ہوا وہ ایک حدیث کا مفہوم ہے۔ مفہوم یہ ہے کہ

''سوائے سرکش انسانوں اور جنوں کے دنیا کی ہر شے جانتی ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں''

حدیث مبارک کے کلمات یوں ہیں۔

"قَالَ مَابَیْنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ شَیْءٌ اِلَّایَعْلَمُ اَنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَّاعَاصِی الْجِنِّ وَالْاِنْسِ" (۲)

﴿۶۳﴾

مولانا فیض احمد قادری، منڈی فتح پور تحصیل لیہ ضلع مظفر گڑھ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی ایک کرامت بیان کرتے ہیں۔ اس کرامت کا ظہور آپ کے وصال کے بعد ہوا۔ چونکہ اس کا تعلق ایک حدیث شریف کے کلمات سے متعلق ہے اس لئے بڑی دلچسپ اور لطیف ہے۔ مولانا موصوف بیان کرتے ہیں کہ میں جامع مسجد چوک اعظم کے متصل ایک کمرے میں موجود تھا۔ میرے پاس ڈاکٹر نور محمد صدر انجمن فدایان رسول ﷺ چوک اعظم، موجود تھے۔ ڈاکٹر صاحب صوم وصلوٰۃ کے پابند اور پابند شرع ہیں، ان کے پاس ایک مہمان آئے ہوئے تھے۔ ان کا نام یاد نہیں رہا۔ البتہ ان کو سیکرٹری صاحب کہتے ہیں۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ ہم چونکہ محدث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ظاہری

(۱) قلمی یادداشت مختار احمد رضوی سانگلہ ہل۔ محررہ ۳۰ رجب ۱۳۹۳ھ، مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

(۲) کتاب الشفاء بتعریف حقوق المصطفےٰ ﷺ جلد اول، ص ۳۱۲

زندگی میں آپ کی زیارت نہ کر سکے۔ آپ کے وصال کے بعد لائل پور جانے کا اتفاق ہوا اور مزار پر انوار کی زیارت سے آنکھوں کو ٹھنڈا کیا۔ ان دنوں اخبارات میں ایک بحث چل رہی تھی کہ "اُطْلُبُوا الْعِلْمَ وَلَوْ بِالصِّيْنِ" حدیث نہیں۔ میرے ایک ساتھی جن کو کشف قبور حاصل تھا، ہمراہ تھے۔ میں نے ان سے کہا کہ محدث اعظم کے حضور حاضر ہیں۔ اس حدیث کے بارے میں ان سے دریافت کرو کہ مراقبہ میں ان کو حضرت محدث اعظم نے بتایا کہ یہ حدیث ہے لیکن قدرے الفاظ میں تبدیلی ہے، میں نے دوبارہ کہا کہ حضرت سے دریافت کریں کہ حدیث کے اصل کلمات کیا ہیں۔ آپ نے مراقبہ میں ارشاد فرمایا کہ چونکہ محدثین نے یہ کلمات ویسے ہی بیان کئے ہیں ان کے احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے وہ الفاظ نہیں بتائے۔ (۱)

﴿۶۴﴾

مولانا فیض احمد قادری بیان کرتے ہیں کہ جن دنوں میں پیپلز کالونی، اے بلاک، فیصل آباد کی قادری مسجد میں خطیب تھا۔ یہ وہی ایام ہیں جن میں حضرت محدث اعظم قدس سرہٗ علیل تھے۔ ناچیز ایک روز زیارت کے لئے آپ کی رہائش پر حاضر ہوا۔ میرے ہاتھ میں درسی کتاب نور الانوار تھی، فارغ التحصیل ہونے کے بعد یہ کتاب میں نے دوبارہ پڑھنی شروع کر رکھی تھی تاکہ درسی کتابوں کی تدریس آسان ہو جائے۔ حضرت محدث اعظم قدس سرہٗ نے دریافت فرمایا۔

"آج کل کیا کرتے ہو۔"

عرض کیا حضور پڑھتا ہوں۔

ارشاد فرمایا۔

"ارے بندۂ خدا! پڑھاؤ"

میں نے دل میں یہ خیال کیا کہ حضرت صاحب ایسے ہی فرما دیتے ہیں۔ مجھ میں پڑھانے کی استعداد کہاں لیکن

(۱) قلمی یادداشت مولانا فیض احمد قادری، پنڈی فتح پور، محررہ ۱۹ نومبر ۱۹۷۲ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

آپ کے ارشاد ''پڑھاؤ'' کا یہ اثر اور تصرف ہوا کہ جو کتابیں پڑھی تھیں اور ان کے پڑھانے کی استعداد نہ تھی، پڑھانے کی استعداد آ گئی۔ اب علاقہ تھل فتح پور میں دارالعلوم حسینیہ رضویہ ادارہ قائم کیا ہے اس میں تدریس کا کام بھی کرتا ہوں۔ (۱)

﴿۶۵﴾

یہی مولانا فیض احمد اپنی طالب علمی کا ایک واقعہ بیان کرتے ہیں جس سے عیاں ہوتا ہے کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ بعطائے الٰہی آئندہ کے حالات سے باخبر تھے۔ اور اشارات و کنایات میں دوسروں کو بھی خبردار کرتے۔ مولانا موصوف کا بیان اس طرح ہے کہ جن دنوں بندہ مشکوٰۃ شریف، ملاحسن اور دیگر فنون کی کتابیں پڑھتا تھا، حضور آقائے نعمت سیدی و مرشدی قبلہ محدث اعظم علیہ الرحمۃ والرضوان نے مجھے بلایا اور فرمایا۔

''کیا پڑھتے ہو؟

میں نے مشکوٰۃ شریف کا نام لیا۔ حضرت نے ارشاد فرمایا۔

''دورہ حدیث میں شامل ہو جاؤ، مشکوٰۃ شریف کی حدیثیں صحاح ستہ میں آ جائیں گی۔ اور فنون کی دوسری کتابیں بعد میں نکال لینا۔''

میں دورہ حدیث میں شامل ہو گیا۔ بعد کے حالات نے ثابت کیا کہ یہ آخری دورۂ حدیث تھا جو حضور محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے پڑھایا۔ آپ نے مجھے اس آخری دورہ میں شامل فرما کر حسرتوں سے نجات دی۔ ورنہ ساری عمر اس دورہ حدیث میں شامل ہونے کی حسرتیں تڑپاتیں۔ (۲)

﴿۶۶﴾

ماسٹر غلام یٰسین، پکا کھوہ، فیصل آباد، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز سے اپنی بیعت کا واقعہ یوں سناتے ہیں

---

(۱) قلمی یادداشت مولانا فیض احمد قادری، پنڈی فتح پور لیہ، محررہ ۱۹ نومبر ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

(۲) قلمی یادداشت مولانا فیض احمد قادری، پنڈی فتح پور لیہ، محررہ ۱۹ نومبر ۱۹۷۴ء، مخزونہ جامعہ رضویہ فیصل آباد

کہ ۱۹۵۲ء میں جب میں محکمہ بجلی میں ملازم ہو کر لائل پور متعین ہوا۔ جمعہ کی نماز اکثر کچہری بازار والی مسجد میں ادا کرتا تھا۔ بعد میں ایک دوست کے ہمراہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ العزیز کی تقریر پر تنویر سنی۔ عشق رسول ﷺ میں ڈوبا ہوا بیان سن کر دل کی یہ کیفیت ہوگئی کہ آئندہ کے لئے آپ کے پیچھے جمعہ کی نماز ادا کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ آپ کی محبت دل میں بڑھتی گئی۔ جمعہ کے علاوہ گاہے گاہے بعد عصر مجلس عام میں حاضر ہونے لگا۔ لیکن ابھی تک مکمل تعارف نہ کرواسکا۔

اتفاق سے ان دنوں ہمارے دفتر واقع گجر بستی میں شاہی مسجد میں پانی سپلائی کے لئے بجلی کی موٹر کا کنکشن لاہور سے منظور ہو کر آیا۔ اس منظوری کو لے کر میں حضور محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت عالیہ میں حاضر ہوا۔ حضرت مسکرائے تعارف ہوا۔ اب روزانہ حاضری کی نوبت آگئی۔ مگر ابھی تک بیعت کا شرف حاصل نہ کرسکا۔ ایک بار دل میں شیطانی وسوسے پیدا ہونے لگے۔ آخر ایک رات درود تاج شریف کا ورد کر کے سو گیا مگر قسمت بیدار ہوگئی۔ حضور آقائے نامدار فخر موجودات، سرور کائنات، سرکار مدینہ ﷺ کی زیارت سے مشرف ہوا۔ خلفاء راشدین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم آپ کے ہمراہ ہیں۔ آپ نے مجھے وضو کرنے کی ہدایت فرمائی۔ بعد میں تلاوت قرآن مجید کا ارشاد فرمایا بعد ازاں آپ نے حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا۔

''جھنگ بازار والی ہستی کا دامن نہ چھوڑنا۔''

صبح ہوئی، میں حضرت محدث اعظم علیہ الرحمۃ کے حضور حاضر ہوا۔ آپ نے مسکراتے ہوئے فرمایا۔

''رات کیسے گزری؟''

میں نے عرض کی باطن میں تو آپ سے بیعت ہو چکا ہوں، اب صرف ظاہری آداب پورے کرنے باقی ہیں۔ کرم فرمایئے اور مجھے اپنے غلاموں میں شامل فرمالیجئے۔ اس کے بعد آپ نے مجھے شرف بیعت عطا فرمایا۔ (۱)

(۱) قلمی یادداشت ماسٹر غلام یٰسین، پکا کھوہ، فیصل آباد، محررہ، ۲۲ نومبر ۱۹۷۴ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

﴿٦٧﴾

ماسٹر غلام یٰسین مذکور، حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ کی ایک کرامت کا ذکر یوں کرتے ہیں۔

ایک روز بھوانہ بازار (فیصل آباد) میں ایک ریڑھی پر ''میٹھا'' (ایک پھل) نظر آئے۔ چونکہ اس پھل کو میں بہت پسند کرتا ہوں، جی میں آیا کہ دو تین میٹھے خرید لوں، مگر اس وقت جیب بالکل خالی تھی۔ اسی نامکمل آرزو کے ہمراہ حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ نماز عصر سے نماز مغرب تک حاضری رہی۔ نماز مغرب کے لئے مجلس برخاست ہونے لگی، تو آپ نے فرمایا۔

''غلام یٰسین! ذرا ٹھہر جانا''

جب تمام احباب تشریف لے گئے تو آپ نے دو میٹھے مجھے عنایت فرمائے اور فرمایا، ''خود ہی کھا لینا''

اس طرح حضرت نے میری قلبی کیفیات اور احساسات پر مطلع ہو کر تسکین قلب کا سامان بہم پہنچا دیا۔ یہی ذرہ نوازی ہے جو اکابر اولیاء اللہ کا طرۂ امتیاز ہے۔ (۱)

﴿٦٨﴾

اولیائے کاملین کی نظر لوگوں کی جیب پر نہیں ہوتی وہ محتاجوں بیکسوں کی نذر قبول نہیں کرتے، بلکہ بعض اوقات ان کی مالی اعانت بھی کرتے ہیں۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ ایک ولی کامل تھے۔ آپ کی سیرت میں ایسے واقعات بارہا مشاہدہ میں آئے۔ اسی نوعیت کا ایک واقعہ جناب غلام یٰسین پکا کھوہ، فیصل آباد سناتے ہیں۔

ایک مرتبہ میں حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کے لئے حاضر ہوا۔ حاضرین اپنی استطاعت کے مطابق آپ کی خدمت میں نذر پیش کرتے رہے۔

اس وقت میری جیب میں صرف پانچ روپے کا نوٹ تھا، اور انہی دنوں مجھے اپنے گھر بھی آنا تھا۔ اب میں اس

(۱) قلمی یادداشت ماسٹر غلام یٰسین، پکا کھوہ، فیصل آباد، محررہ ۲۲ نومبر ۱۹۷۶ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

کش مکش میں تھا کہ اگر نوٹ نذر میں پیش کرتا ہوں تو گھر آنے کا کرایہ کہاں سے لاؤں۔اور اگر نوٹ پیش کر کے یہ عرض کروں کہ حضور روپیہ نذر ہے، بقیہ چار روپے مجھے واپس کر دیں تو یہ بھی مناسب معلوم نہیں ہوتا۔لہٰذا کچھ پیش کئے بغیر واپس چلا آیا۔جب شاہی مسجد کے دروازہ پر پہنچا تو جیب سے پانچ روپے کا نوٹ غائب تھا۔چار و ناچار واپس حاضر ہوا۔حضرت مسکرائے اور فرمانے لگے۔

''غلام یٰسین! کیا معاملہ ہے، واپس آ گئے ہو۔''

میں خاموش بیٹھا رہا۔اچانک جب نگاہ دوبارہ اپنی جیب کی طرف گئی تو وہی نوٹ موجود پایا۔اب میں نے ندامت کے ساتھ وہ نوٹ حضرت کی خدمت میں پیش کیا تو آپ نے واپس لوٹاتے ہوئے۔فرمایا۔

''گبھرایا نہیں کرتے۔''(۱)

﴿۶۹﴾

مولانا علامہ محمد دین چشتی بیان کرتے ہیں۔

''میرا طالب علمی کا زمانہ تھا۔جامعہ رضویہ میں ابتدائی کتابیں پڑھ رہا تھا۔فیصل آباد کی گرمی، چٹائی پر سونا، محلّہ خالد آباد کے ایک گھر جا کر صبح و شام کی روٹی کھانا، جامعہ میں پنکھوں کا نہ ہونا وغیرہ کئی دشواریاں تھیں اور میں زمیندار گھرانے سے متعلق تھا۔ایک رات دھوبی گھاٹ میں میلاد شریف کا جلسہ تھا۔شیخ القرآن علامہ عبدالغفور ہزاروی کی تقریر تھی۔تمام طلبہ و اساتذہ تقریر سننے جا چکے تھے۔میں نے دل میں مکمل طور پر فیصلہ کر لیا تھا کہ صبح ہوتے ہی گھر چلا جاؤں گا۔اتنی مشقت و تکلیف میں پڑنے کی کوئی ضرورت نہیں۔اساتذہ کی دو چار پائیاں خالی تھیں۔اسی خیال میں ایک چارپائی پر سو گیا۔کچھ دیر بعد ایک صاحب نے جگایا۔آنکھ کھلی تو سامنے والی چارپائی پر حضرت جلوہ افروز تھے، میں گبھرا کر سیدھا کھڑا ہو گیا۔آپ نے بیٹھنے کا حکم فرمایا تو میں بیٹھ گیا۔اب آپ فرمانے لگے۔

(۱) قلمی یادداشت ماسٹر غلام یٰسین، پکا کھوہ، فیصل آباد، محررہ ۲۲ نومبر ۱۹۷۶ء مخزونہ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

''میں بھی زمیندار کا بیٹا تھا، کھانے پینے کو اچھا ملتا تھا، مگر سب کچھ چھوڑ کر بریلی شریف چلا گیا، داخلہ تو مل گیا، مگر روٹی کا بندوبست نہ تھا۔ مگر میں نے سب کچھ برداشت کر کے علم دین حاصل کرلیا۔''

حضرت صاحب قدس سرہٗ کے یہ کلمات سننے کے بعد میری آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ آپ میرے غلط خیال کا رد فرما رہے تھے۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ یہ سب کچھ قبلہ حضرت صاحب کو کیسے معلوم ہوگیا؟ جبکہ میں نے اپنے کسی ساتھی کو بھی نہیں بتایا۔ حضور محدث اعظم قدس سرہٗ کھڑے ہوئے اور ازراہ شفقت میرے کاندھے پر دست شفقت رکھ کر فرمایا۔

''خوب پڑھو اور دل لگا کر پڑھو''

پھر روانہ ہوگئے۔ اب میرے فاسد خیالات ختم ہو چکے تھے اور مصمم ارادہ کر چکا تھا کہ یا پڑھوں گا یا مرجاؤں گا۔ اس سال رمضان المبارک کی چھٹیوں میں بھی گھر نہ گیا۔ رمضان شریف کے آخری عشرہ میں حضور محدث اعظم قدس سرہٗ نے مجھے بلا کر دریافت فرمایا۔

''کیا آپ کے پاس عید کے لئے نئے کپڑے ہیں؟''

میں نے نفی میں جواب دیا، آپ نے سوٹ کا کپڑا عطا فرمایا اور سلوانے کا حکم دیا۔ جب وہ کپڑے سلوا کر عید کے دن میں نے پہنے اور حضرت صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ دیکھ کر بہت خوش ہوئے اور ''طیب'' فرمایا یعنی بہت اچھا لگتا ہے۔ (۱)



مولانا محمد اسلم علوی قادری رضوی بیان کرتے ہیں۔

''۱۹۲۵ء میں، میں شیخوپورہ میں رہائش پذیر تھا۔ کچھ ضروری مسائل معلوم کرنے کے لئے ایک شخص کو حضرت

(۱) علامہ محمد دین چشتی، کنز الخطیب، حصہ ہشتم، ص ۲۰۵، باختصار

محدث اعظم علیہ الرحمۃ کی خدمت اقدس میں بھیجا۔آپ نے اس شخص سے فرمایا کہ محمد اسلم سے کہنا کہ وہ خود کسی وقت آئیں اوران سوالات کا جواب لے جائیں ۔میں تقریباً ایک ماہ بعد فیصل آباد حاضر ہوا،اورنماز جمعہ حضورمحدث اعظم قدس سرہٗ کی اقتداء میں ادا کی ۔نماز کے بعد گھر جانے لگے ۔کچھ لوگ مصافحہ وزیارت کے لئے قطار در قطار کھڑے ہو گئے، میں بھی قطار میں کھڑا ہو گیا۔

پیشتر ازیں آپ کی زیارت کا شرف حاصل نہ کرسکا تھا۔جب آپ مصافحہ فرماتے ہوئے میرے پاس تشریف لائے تو ٹھہر گئے اور فرمایا۔

''کیا آپ کا نام محمد اسلم ہے،آپ شیخوپورہ سے مسائل پوچھنے کے لئے میرے بلانے پرآئے ہیں؟۔''

میں نے جب یہ سب باتیں تسلیم کرلیں تو آپ نے فرمایا کہ مدرسہ میں آؤ تاکہ تمہارے مسائل کا جواب دیں۔ پھر آپ آگے چلے گئے اور میں سوچنے لگا کہ آپ کو میرے نام و پتہ کی کس نے اطلاع دی۔شاید آپ کے قبضہ میں کچھ جنات ہیں اوروہ آپ کو بتادیتے ہیں ۔آج حقیقت کا انکشاف ہونا چاہئے ۔میں چپ چاپ شاہی مسجد میں بیٹھ گیا کہ اگرآپ ولی اللہ ہیں تو نورولایت سے خود ہی جان لیں گے اور بلالیں گے، کیونکہ میرے دلی خیالات کی اطلاع جنات نہیں پاسکتے۔

نمازعصر اورنماز مغرب بھی وہیں میں نے باجماعت پڑھی ۔حضور محدث اعظم قدس سرہٗ بھی تشریف لاتے اورنماز پڑھ کر چلے جاتے ۔نماز عشاء کے قریب تک مجھے کسی نے نہ پوچھا تو میرے دل میں الٹے سیدھے خیالات پیدا ہونے لگے کہ مولانا صاحب تو بڑے آدمی ہیں ،ہم غریبوں کے مسائل سے انہیں کیا دلچسپی ہوسکتی ہے۔میں ایک مسافر یہاں پریشان ہوں اورمولانا صاحب اپنے گھر آرام فرمارہے ہیں ۔اس خیال کا آنا تھا کہ ایک شخص نے آواز دی کہ مولوی محمد اسلم شیخوپوری جہاں بھی ہوں حضرت صاحب کے پاس پہنچ جائیں، یہ پیغام سنتے ہی میں حاضرخدمت ہوا۔

آپ نے فرمایا۔

''مولوی محمد اسلم! آپ نے میرے متعلق غلط خیال کیا ہے، میں بڑا آدمی نہیں بلکہ اہل سنت کا خادم

ہوں۔نماز جمعہ سے اب تک احباب کا ہجوم رہا۔میں انہیں دینی مسائل بتاتا رہا۔آرام ہرگز نہیں کیا میں نے تو نماز کے بعد ہی آپ کو بلایا تھا لیکن آپ خود ہی نہ آئے۔اس میں آپ کی غلطی ہے میری نہیں۔"

حضرت کی یہ باتیں سن کر میں بہت نادم ہوا اور سمجھ گیا کہ آپ اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ ولی اور صاحب کشف وکرامت بزرگ ہیں۔رازہائے دروں کی اطلاع رکھتے ہیں پھر آپ نے میرے تمام مسائل اچھی طرح مجھے سمجھادیئے۔(۱)

﴿۷۱﴾

یہی مولانا محمد اسلم علوی بیان کرتے ہیں۔

"میں دوبارہ فیصل آباد حاضر ہوا اور شیخ الحدیث کے دست حق پرست پر بیعت ہوا۔آپ نے دو کپ چائے منگوائی۔ایک کپ خود نوش فرمایا اور دوسرا کپ مجھے مرحمت فرمایا۔میں چونکہ چائے نہ پیتا تھا۔اس لئے عرض کی حضور خود نوش فرمالیجئے مجھے چائے نقصان دیتی ہے۔آپ نے قریب بیٹھے ہوئے ایک طالب علم کو وہی کپ عنایت فرمادیا۔معاً اس کے بعد مجھے بڑا افسوس ہوا اور سوچا کہ وہ چائے حضرت صاحب کا تبرک تھی اور بزرگان دین کے تبرک بے حد مفید اور بابرکت ہوتے ہیں۔یہ میری بدقسمتی ہے کہ میں نے تبرک قبول نہ کیا۔میرا صدمہ بڑھتا گیا۔

حتیٰ کہ نماز عصر کا وقت ہوا اور نماز میں بھی یکسوئی حاصل نہ ہوئی اور پھر مسجد میں بیٹھا سوچتا رہا کہ اپنا نقصان اپنے ہاتھوں کیا۔یہی تفکرات لے کر میں پیر کامل کے دربار میں حاضر ہوا۔مجھے دیکھتے ہی آپ مسکرائے اور دو مالٹے بخشتے ہوئے فرمایا کہ

"ارے بندۂ خدا! چائے نہ پینا کوئی کبیرہ گناہ ہے؟ کہ جس پر اتنا پریشان ہوئے۔یہاں تک کہ نماز بھی صحیح طور پر نہ پڑھ سکے۔لو یہ مالٹے چائے کا بدل ہیں۔"

(۱) لیاقت علی صادق، سوانح محدث اعظم پاکستان، ص۱۳۶

میں نے مالٹے لئے اور خدا کا شکر ادا کیا جس نے ایسا پیر کامل دیا جو دل کی باتیں جانتا ہے۔''(۱)

﴿۷۲﴾

گذشتہ سطور میں آپ پڑھ چکے ہیں کہ حضرت محدث اعظم لوگوں کے دل کی باتیں جان لیتے تھے۔ یونہی آپ لوگوں کے خوابوں سے بھی باخبر ہو جاتے تھے۔ یعنی کوئی خواب دیکھتا تھا تو اطلاع حضرت صاحب کو ہو جاتی تھی۔ چنانچہ یہی مولانا محمد اسلم علوی بیان کرتے ہیں کہ ''ایک دفعہ خواب میں مجھے حضرت صاحب نے شرف زیارت بخشا، منظر کچھ یوں تھا کہ آپ کمرے میں تشریف فرما ہیں اور آپ کے پاس سیب ہیں۔ ان میں سے آدھا سیب آپ نے مجھے عطا فرمایا۔ تیسرے روز میں فیصل آباد حاضر ہوا تو آپ نے آدھا سیب مجھے دے کر فرمایا۔

''مولوی اسلم صاحب آدھا سیب تمہیں مل چکا ہے اور آدھا یہ تمہارا حصہ باقی ہے۔''()

﴿۷۳﴾

حضرت پیر علاؤلدین صدیقی سجادہ نشین آستانہ عالیہ نیریاں شریف بیان کرتے ہیں۔

''مجھے فیصل آباد میں حضرت محدث اعظم پاکستان کی چشم عنایت اور دامن شفقت کے زیر سایہ تقریباً ڈیڑھ سال گذارنے کی سعادت نصیب ہوئی۔ میں ان دنوں کو اگر حاصل زندگی کہہ دوں تو بالکل صحیح ہے۔ انہی دنوں میں نے ایک خواب دیکھا۔ کیا دیکھتا ہو کہ میں لاہور سرکار داتا علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں حاضر ہوں اور وہ اپنی قبر میں آلتی پالتی مارے تشریف فرما ہیں۔ قبر پر کوئی حجاب نہیں۔ مجھے خیال آیا کہ میں داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کچھ گذارشات کروں، تو آپ نے چشم کرم ذرا اٹھائی تو معاً میں محسوس کرتا ہوں کہ میں داتا صاحب کے سامنے قبر شریف میں پاؤں کی جانب ہاتھ باندھے خاموش کھڑا ہوں اور آپ کے پیچھے محدث اعظم پاکستان علامہ محمد سردار احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ بھی نظر آرہے ہیں۔

(۱) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور، ص ۹، دسمبر ۱۹۶۳ء

(۲) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور، ص ۹، دسمبر ۱۹۶۳ء

صبح ہوئی تو میری طبیعت فرحاں و شاداں تھی۔ بڑی کیفیت کے ساتھ میں نے اپنا لباس بدلا، وضو کیا اور دارالحدیث میں جانے کے لئے تیار ہوا۔ جب حضرت صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے عرض کیا ''حضور میں نے کچھ کہنا ہے'' آپ نے شفقت بھرے انداز میں فرمایا۔

''بس رہنے دو''

میں نے پھر عرض کیا ''حضور میں نے کچھ کہنا ہے'' فرمایا ''بس ٹھیک ہے۔''

میں نے جب تیسری مرتبہ کہا تو حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرمانے لگے کہ

''یہی کہو گے نا کہ تم داتا صاحب کے سامنے کھڑے تھے میں پیچھے کھڑا تھا۔''

آپ اندازہ لگائیں جو بزرگ اپنے دسترخوان فیض سے چند ریزے چننے والے کے خواب سے بھی باخبر ہوں۔ ان کی روحانی زندگی کا عالم کیا ہوگا۔''(۱)

﴿۷۴﴾

مولانا نذیر احمد قادری (آزاد کشمیر) کا بیان ہے۔

میں اور میرا بڑا بھائی دونوں غیر مقلد وہابی تھے۔ جب حضرت محدث اعظم پاکستان مولانا سردار احمد رحمۃ اللہ علیہ ہری پور ہزارہ میں تشریف لے گئے تو حضرت علامہ مولانا سید زبیر شاہ صاحب نے ہم دونوں بھائیوں کو محدث اعظم پاکستان کی خدمت میں پیش کر دیا اور عرض کیا، یہ دونوں وہابی ہیں، ان کی ہدایت کے لئے دعا فرمائیں۔ یہ سن کر حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے ہماری پشت پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا۔

''مولانا! میں اور آپ رہیں یا نہ رہیں، یہ دونوں راہ راست پر آئیں گے اور دین کا خوب کام کریں گے۔''

الحمدللہ! اب ہم سنی صحیح العقیدہ ہیں اور دین کا کام کر رہے ہیں۔ چنانچہ تحصیل باغ میں متعدد مساجد جو کہ غیروں کے قبضہ میں جا چکی تھیں میں نے وہ واپس لے لی ہیں۔ (۲)

(۱) حضور داتا صاحب کی حضرت محدث اعظم پاکستان پر مہربانی، مشمولہ ماہنامہ رضائے مصطفی، جلد ۴۳، شمارہ ۱۱، ص ۱۴
(۲) مفتی ابو سعید محمد امین، سیدی محدث اعظم پاکستان، ص ۲۹

﴿۷۵﴾

میانوالی کے مولانا محمد نواز فاضل جامعہ رضویہ بیان کرتے ہیں

میں اور قاضی نور احمد اکٹھے دینی درسگاہوں میں پڑھتے رہے۔ پھر ایک وقت ایسا آیا کہ قاضی نور احمد نے دیوبندیوں کے مدرسہ میں داخلہ لے لیا، ان پر دیوبندیت کا رنگ چڑھ گیا اور جب ہم فنون سے فارغ ہوئے تو آپس میں مشورہ کیا کہ دورۂ حدیث پاک کہاں پڑھیں۔ میں نے کہا لاہور حزب الاحناف چلیں اور قبلہ سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے حدیث پاک پڑھیں یا پھر سننے میں آیا ہے کہ لائل پور (فیصل آباد) میں ایک مولانا تشریف لائے اور وہ بہت اچھا پڑھاتے ہیں، وہاں چلیں، مگر قاضی نور احمد دیوبندیت کے رنگ میں رنگے جانے کی وجہ سے مصر تھے کہ دورۂ حدیث خیر المدارس ملتان چل کر پڑھیں۔ آخر کار یہ طے پایا کہ بیک وقت تینوں جگہ خط لکھ دیں اور جہاں سے پہلے خط آجائے وہاں چلیں گے۔ یہی قرعہ اندازی ہے ہم نے تینوں جگہ خط لکھ دیئے اور بیک وقت لیٹر بکس میں ڈال دیے۔ پھر ہوایوں کہ سب سے پہلے لائل پور جامعہ رضویہ سے ہمیں خط موصول ہوگیا۔ اس میں لکھا تھا کہ اگر آپ لوگوں نے دورۂ حدیث شریف پڑھنا ہے تو آجاؤ داخلہ مل جائے گا۔ میں نے قاضی نور احمد سے کہا قاضی صاحب! دیکھ لو فیصلہ ہوگیا ہے۔ قاضی صاحب نے کہا کہ اس فیصلے کے سامنے سر تسلیم خم ہے۔

ہم نے بستر اٹھائے اور لائل پور (فیصل آباد) آگئے۔ جب تیسرا دن ہوا تو قاضی نور احمد نے مجھ سے کہا کہ تو حضرت صاحب سے درخواست کر کہ مجھے بیعت کرلیں۔ میں نے ازراہ بے تکلفی کہا ''ارے قاضی! تو تو دیوبندی ہے تو اتنی جلدی بیعت ہونے کا کیا سبب ہے۔''

قاضی نور احمد نے بتایا ''کہ بے شک میں دیوبندی مسلک اپنا چکا تھا، مگر میں خاندانی تعلق کی بنا پر درود پاک بہت پڑھا کرتا ہوں۔ کچھ عرصہ ہوا میں نے درود پاک پڑھ کر دعا کی تھی۔ ''یا اللہ درود پاک کی برکت سے مجھے کسی ایسے ولی اللہ کی زیارت سے مشرف فرما جو تیرا پیارا ہو، لہٰذا ایک دن میں نے خواب میں دیکھا کہ لوگ کہ رہے ہیں، چلو جس نے کیا اللہ تعالیٰ کے پیارے ولی کی زیارت کرنی ہو ہمارے ساتھ چلو، یہ سن کر میں بھی خواب میں ان لوگوں کے ساتھ

چل دیا۔ ایک جگہ پہنچے تو دیکھا کہ ایک عالی شان مکان ہے اور لوگ کہہ رہے ہیں اس کے اندر ایک بہت بڑے ولی اللہ تشریف فرما ہیں۔ ہم اندر گئے اور زیارت کر کے آ گئے اور آنکھ کھل گئی۔

اب جو ہم لائل پور (فیصل آباد) حاضر ہوئے ہیں اور حضرت مولانا سردار احمد صاحب کی زیارت کی ہے تو دیکھتے ہی جان لیا کہ یہ تو وہی بزرگ ہیں جن کی خواب میں زیارت ہوئی تھی۔ پھر میرے عرض کرنے پر حضرت صاحب نے قاضی نور احمد کو بیعت کر لیا اس دن سے وہ پکے سنی بریلوی ہیں۔(۱)

﴿۷۶﴾

حافظ محمد عطاء الرحمٰن قادری کے چچا جناب حکیم عبد المجید چغتائی صاحب کا بیان ہے کہ ڈسکہ میں اہل سنت و جماعت کا عظیم الشان اجلاس تھا۔ جس کے لئے کئی دن اعلیٰ پیمانے پر کام ہو رہا تھا۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا سردار احمد خاں علیہ الرحمۃ کا نورانی خطاب تھا اور عشاء کے بعد اجلاس کا آغاز ہونا تھا، لیکن صبح سے ہی شدید بارش کا سلسلہ جاری تھا جو کسی طرح بھی رکنے میں نہیں آ رہا تھا۔ منتظمین جلسہ گھبرائے ہوئے حضرت شیخ الحدیث کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بارش کی وجہ سے جلسہ کی ناکامی اور دشمنان دین کی اس پر خوشی کا حال مفصل عرض کیا۔ حضرت شیخ الحدیث نے ایک سادہ کاغذ منگوا کر اس پر " حوالینا ولا علینا" کے الفاظ تحریر کئے۔ اور حکم دیا کہ اس کاغذ کو کسی چھڑی پر لگا کر مکان کی چھت پر یوں نصب کیا جائے کہ عبارت کا رخ آسمان کی جانب رہے۔

منتظمین نے فوراً اس پر عمل کیا۔ یقین کیجئے جیسے ہی یہ کتبہ آسمان کی طرف رخ کر کے لگایا گیا۔ بارش فوراً بند ہو گئی۔ منتظمین اجلاس نے فوراً خشک مٹی پنڈال میں بکھیر کر پنڈال کو خشک کیا۔ دریاں بچھائیں۔ رات کو حضرت شیخ الحدیث کا نورانی خطاب شروع ہوا۔ اور یوں اہل سنت و جماعت کا یہ شاندار اجلاس بھرپور کامیابی سے ہمکنار رہا۔(۲)

---

(۱) ابو سعید مفتی محمد امین، سیدی محدث اعظم پاکستان، ص ۶۱

(۲) قلمی یادداشت جناب عبد المجید چغتائی، کالج روڈ، گوجرانوالہ

﴿۷۷﴾

مولانا محمد احسن چشتی نظامی کا بیان ہے کہ ۲۰ محرم الحرام ۱۳۹۲ھ بروز منگل رات کو بندہ اپنے ایک مضمون کی تکمیل کے لئے بخاری شریف کی اس حدیث کی جستجو میں تھا جس میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس عزرائیل علیہ السلام کی حاضری کے وقت "فَلَمَّا جَاءَ صَكَّهُ فَرَجَعَ اِلٰى رَبِّهٖ" کے الفاظ ہیں۔ رات ساڑھے دس بجے تک حدیث مبارک تلاش کی مگر نہ مل سکی۔ اسی پریشانی کے عالم میں سوگیا۔ تھوڑا ہی وقت گذرنے کے بعد بفضلہٖ تعالیٰ خواب میں حضرت قبلہ محدث اعظم نے اپنی زیارت سے مشرف فرما کر ارشاد فرمایا۔ نظامی صاحب! کیا بات ہے؟ پریشان کیوں ہو؟ بندہ نے واقعہ عرض کیا۔ تو فرمایا۔

''ارے بندۂ خدا اس میں پریشان ہونے والی کون سی بات ہے؟ یہ حدیث تو بخاری شریف کے صفحہ ۱۷۸ پر ہے۔ لاؤ بخاری شریف''

میں نے اصح المطابع کی شائع کردہ بخاری شریف پیش کی۔ آپ نے اسے کھولا تو وہی صفحہ ۱۷۸ تھا۔ فرمایا'' یہ حدیث شریف ہے۔''

میری آنکھ کھل گئی۔ میں جلدی میں دیکھنے لگا کہ حضرت کہاں تشریف فرما ہیں۔ پھر گھڑی دیکھی تو بارہ بج کر پچیس منٹ تھے۔ اسی وقت وضو کیا۔ دو رکعت نماز نفل ادا کی۔ فوراً بخاری شریف مطبوعہ اصح المطابع صفحہ ۱۷۸ نکال کر دیکھا بعینہٖ اسی طرح حدیث موجود تھی۔ جس طرح حضرت محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ نے خواب میں دکھائی تھی۔

سبحان اللہ۔ بعد وصال خدمت حدیث اور خادمان دین کی راہنمائی کی کتنی عمدہ مثال ہے۔(۱)

﴿۷۸﴾

حضرت علامہ پیر علاؤالدین صدیقی سجادہ نشین نیریاں شریف کا بیان ہے۔

(۱) مولانا محمد حسن علی رضوی، محدث اعظم پاکستان کی جلالت علمی، مشمولہ ماہنامہ رضائے مصطفیٰ، ج ۲۵، شمارہ ۵، ۱۴

''کشمیر کے علاقے میں مجھے بعض بے ادب لوگوں سے واسطہ پڑا تو ایک حدیث شریف کے سلسلے میں مجھے صبح دلائل دینے تھے کہ اس کے راوی کون ہیں، کن کن کتابوں میں یہ حدیث شریف موجود ہے، مجھے تشویش لاحق ہوئی، بعد نماز مغرب حلقہ ذکر ہو رہا تھا میں نے احباب سے کہا تاوقتیکہ میں خود نہ کہوں کہ ذکر بند کرو ذکر جاری رہے گا۔ ذکر جاری رہا۔ میں خاموش، نگاہیں بند، اپنی فکر میں پیچاں وغلطاں، مجھے تھوڑی سی اونگھ آئی تو کیا دیکھتا ہوں کہ محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ میرے سامنے ہیں اور فرماتے ہیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ لکھو! میں تمہیں لکھوادوں، حدیث شریف کہاں ہے اور راوی کون ہیں۔(۱)

آفتاب رضویت تابندہ تھا تابندہ ہے
سن لیں اعداء آج بھی سردار احمد زندہ ہے

(۱) حضور داتا صاحب کی حضرت محدث اعظم پاکستان پر مہربانی، مشمولہ ماہنامہ رضائے مصطفیٰ، ج ۴۳، شمارہ ۱۱، ص ۱۴

# حضرت مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی نرینہ اولاد میں سب سے بڑے صاحبزادے قاضی محمد فضل رسول ہیں۔ آپ کی ولادت سے قبل آپ کے والدین کے ہاں تین صاحبزادیاں متولد ہوئی۔ ولادت سے قبل آپ کے والد گرامی نے بریلی شریف میں خواب دیکھا، جس میں حضور نبی اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خواب ہی میں بیٹے کی ولادت کی بشارت دی اور ساتھ ہی ارشاد فرمایا۔

''نومولود کا نام میرے نام پر رکھنا''

صبح اٹھ کر آپ نے طلباء جامعہ رضویہ مظہر اسلام، بریلی کو جمع فرمایا۔ محفل میلاد منعقد ہوئی۔ اختتام پر آپ نے شیرینی تقسیم فرمائی۔ چند روز بعد اپنے آبائی گاؤں دیال گڑھ میں بذریعہ خط اطلاع ملی کہ آپ کے ہاں فرزند ارجمند کی ولادت (۹ ر رمضان المبارک ۱۳۶۱ھ/ ۱۹ ر ستمبر ۱۹۴۲ء) ہوئی ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارت اور ہدایت کے مطابق آپ کا نام ''محمد'' رکھا گیا۔ بلانے کے لئے فضل رسول تجویز ہوا۔ عرف عام میں آپ ''قاضی صاحب'' اور ''پیر صاحب'' کے نام سے متعارف ہیں۔ آپ کی ولادت سے خاندان اور احباب نے مسرت کا اظہار فرمایا۔ طریقہ مشائخ کرام کے مطابق چار ماہ اور چار دن کی عمر میں رسم بسم اللہ ادا ہوئی۔

برصغیر کی تقسیم کے وقت آپ نے والدین کے ہمراہ ہجرت کی۔ ساروکی ضلع گوجرانوالہ میں ہوش سنبھالا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جب لائل پور (فیصل آباد) میں قیام پذیر ہوئے تو آپ بھی والدین کے ہمراہ لائل پور آگئے اور یہیں سے سکول کی تعلیم شروع کی۔ چھٹی جماعت تک سکول کی تعلیم حاصل کی۔

استاذ القراء قاری علی احمد رہتکی سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا۔ درس نظامی کی ابتدا جامعہ رضویہ لائل پور کے اساتذہ کرام سے کی۔ صرف، مولانا سید محمد منصور حسین شاہ (فاضل جامعہ رضویہ مظہر اسلام، بریلی) نحو، مولانا حافظ محمد احسان الحق، فارسی، مولانا حاجی محمد حنیف اور مولانا سید محمد منصور حسین شاہ، فقہ مولانا مفتی نواب الدین، اصول

فقہ مولانا حافظ محمد احسان الحق اور مولانا غلام رسول رضوی سے پڑھا۔ معقول ومنقول کی دیگر اعلیٰ کتب کی تعلیم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور میں مولانا علامہ غلام رسول رضوی سے حاصل کی۔ ابھی آپ حصول تعلیم کے آخری مراحل میں تھے کہ آپ کے والد گرامی حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اور والدہ ماجدہ کی علالت نے طوالت اختیار کی۔ ان کی خدمت، تیمارداری، علاج اور گھریلو ذمہ داریوں کے پیش آپ کو گھر آنا پڑا۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ طویل علالت کے باوجود جامعہ رضویہ، شاہی مسجد اور سنی رضوی جامع مسجد ،لائل پور کا انتظام وانصرام خود فرماتے تھے۔ درس وتدریس کی مصروفیات اور طویل علالت کے پیش نظر آپ نے جامعہ رضویہ کے انتظام کے لئے شہر کے مخلص احباب پر مشتمل ایک جماعت ''جمعیت رضویہ'' کے نام سے تشکیل دی، جس کا پہلا انتخاب (............) ہوا اس اجلاس میں جمعیت کے پہلے صدر و مہتمم باتفاق رائے حضرت مولانا قاضی محمد فضل رسول منتخب ہوئے۔ اس طرح جامعہ رضویہ کے انتظام کی ذمہ داری براہ راست آپ کے کندھوں پر ڈال دی گئی۔ والد ماجد (حضرت شیخ الحدیث) کی حیات ظاہری تک اور ان کے وصال کے بعد ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۲ء تک جامعہ رضویہ مظہر اسلام اور دیگر اداروں کا اہتمام وانتظام اس خوش اسلوبی سے کیا کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے وصال کے بعد اگرچہ آپ کو کافی مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔ ان مشکلات سے معمولی اعصاب والا آدمی عہدہ برآ نہیں ہوسکتا تھا۔ یہ آپ ہی کی غیر معمولی صلاحیتوں کا نتیجہ ہے کہ جامعہ رضویہ نہ صرف باقی رہا، بلکہ اعلیٰ ترقی کی منازل طے کر رہا ہے۔

جامعہ رضویہ کی تعمیر، شاہی مسجد کی تعمیر جدید، جامعہ رضویہ سے ملحق قادری کلاتھ مارکیٹ کی ایک سو کے قریب دکانوں کی تعمیر آپ کے حسن تدبر اور اعلیٰ کارکردگی کا نتیجہ ہے۔ جامعہ رضویہ کی تعمیر میں آپ نے اپنا ذاتی مکان (ملحقہ جامعہ رضویہ) بھی جامعہ میں شامل کر دیا۔ جذبہ ایثار کی یہ مثال ہمارے ہاں علماء کرام، مشائخ عظام اور ناظمین مدارس کے لئے قابل تقلید ہے۔

جامعہ رضویہ کے مدرسین میں ملک بھر کے ممتاز اور تجربہ کار اساتذہ کا اضافہ کیا۔ جامعیہ رضویہ کی لائبریری میں ہر فن کی کثیر کتب کا اضافہ کر کے جدید انداز سے مرتب کروایا۔

سنی مدارس اسلامیہ کی تنظیم کے لئے جب حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی شیخ الحدیث ملتان نے تحریک کی تو آپ نے اس آواز پر لبیک کہی۔ مدارس اسلامیہ کو مربوط کرنے میں آپ نے بھر پور تعاون فرمایا۔ حضرت علامہ کاظمی، حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری، مولانا مفتی محمد حسین نعیمی، مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور دیگر علماء اکابر سے مل کر تنظیم المدارس کی سند کو سرکاری طور پر منظور کرانے میں اپنے اثر ورسوخ سے بھر پور کام لیا۔ تنظیم المدارس کے نصاب مرتب ہونے پر اس کا نفاذ جامعہ رضویہ میں بھی کر دیا۔ اب طلباء جامعہ رضویہ تنظیم المدارس کے امتحان میں شرکت کرتے ہیں۔

۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء کے عرس رضوی قادری کے موقعہ پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے علماء ومشائخ کی موجودگی میں اپنے خلف اکبر کو جمیع سلاسل کی خلافت عطا فرما کر اپنا سجادہ نشین مقرر کر دیا۔ دستار سجادگی زیب سر کی گئی۔ ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۳ء کو عرس چہلم حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے موقع پر ملک بھر سے آئے ہوئے علماء ومشائخ اور خلفاء حضرت شیخ الحدیث نے آپ کو حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا سجادہ نشین قرار دیتے ہوئے خراج تحسین و عقیدت پیش کیا۔

۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء کو سالانہ جلسہء دستار فضیلت کے موقعہ پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے آپ کو جملہ علوم وفنون کی روایت کی سند عطا فرمائی اور دستار فضیلت سے مشرف فرمایا۔

حضرت صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی، جامعہ رضویہ کے وسیع انتظام کے ساتھ ساتھ مرکزی سنی رضوی جامع مسجد، فیصل آباد، مزار حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اور آستانہ عالیہ کی تعمیر وترقی میں شبانہ روز مصروف رہے، تا آنکہ آپ کی صحت کمزور ہوتی گئی۔ جامعہ رضویہ کے وسیع تر مفاد کی خاطر آپ نے جمیعت رضویہ کے اراکین کو اعتماد میں لے کر ۱۹۸۲ء میں اپنے برادر خورد مولانا غازی فضل احمد کو جامعہ رضویہ کا مہتمم وصدر اور حاجی محمد فضل کریم کو جمیعت رضویہ کا سیکرٹری نامزد کر دیا اور جامعہ رضویہ کے تمام انتظام ان کے سپرد کر دیئے اور خود پوری توجہ سے آستانہء عالیہ حضرت محدث اعظم کی تعمیر وترقی میں مصرف ہو گئے۔

مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی نے اپنے عنفوان شباب ہی سے مختلف سیاسی اور مذہبی تحریکات میں حصہ لے کر قوم وملک سے اپنی قائدانہ حیثیت کا لوہا منوالیا ہے۔ بحمدہ تعالیٰ آپ نے جن تحریکات میں عملی طور پر حصہ لیا، ان کو کامیابی سے ہمکنار کر کے ہی دم لیا۔ چند تحریکات میں آپ کے عملی کردار کا مختصر جائزہ پیش خدمت ہے۔

۱۹۶۸ء میں سابق صدر پاکستان محمد ایوب خاں کے خلاف اسلام اقدام اور دھاندلیوں کے خلاف جو تحریک چلی، آپ نے اس میں بھر پور حصہ لیا۔ جمہوریت کی اس تحریک میں اکابر سیاسی قائدین کے شانہ بشانہ کام کیا۔

اسی دور میں جمیعت العلماء پاکستان کے جمود کو ختم کرنے اور اس کی تنظیم نو کا مرحلہ پیش آیا۔ آپ نے مولانا مفتی محمد حسین نعیمی، مولانا عبدالنبی کوکبؔ، مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی، مولانا عبدالحامد بدایونی کی ہمراہی میں جمیعت علمائے پاکستان کو فعال بنایا اور آپ ہی کی کوششوں سے محمد عبدالغفور ہزاروی جمیعت کے صدر منتخب ہوئے۔ تنظیم نو میں آپ کو جمیعت علماء پاکستان کا صوبائی صدر منتخب کیا گیا۔ اس حیثیت سے آپ نے جمیعت کو ہر سطح پر فعال بنادیا۔

۱۹۷۰ء میں سوشلزم، مودودی ازم، اور دیگر باطل نظریات نے سر اٹھایا۔ انتخابات کے اس ہنگامہ خیز دور میں آپ نے ان باطل ازموں کی بلاخوف لومۃ لائم اعلانیہ تردید کی۔ اعلان حق کی خاطر آپ کے جلسوں میں ہنگامہ آرائی کی گئی، مگر آپ کے پائے استقلال میں لغزش نہ آئی۔ اسی سلسلہ میں لاہور میں موچی دروازہ سیرت کانفرنس کے جلسہ میں جماعت اسلامی کی ہنگامہ آرائی کی مثال کافی ہے۔ ہنگامہ آرائی کے باوجود آپ نے صدارتی خطبہ جو کلمہ حق کہنا تھا وہ کہہ کر دم لیا۔

۱۹۷۴ء میں تحریک ختم نبوت میں آپ نے تحریک کے بانی اور مرکزی حیثیت سے کام کیا۔ مجلس میں عمل تحریک ختم نبوت کے مرکزی قائدین کے ساتھ مل کر مسئلہ ختم نبوت کو ہمیشہ کے لئے طے کروا دیا، اور مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے لئے حکومت اور قومی اسمبلی پر مسلسل دباؤ ڈالا۔ بحمدہ تعالیٰ یہ مسئلہ بھی آپ کے رفقاء کی منشاء کے مطابق حل ہوگیا۔

۱۹۷۷ء میں حکومت کی غیر اسلامی روش کے خلاف جب تحریک نظام مصطفےٰ چلی تو آپ نے بنفس نفیس

جلوسوں کی قیادت فرمائی۔حکومت نے مزاحمت کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آپ کے سر پر چوٹیں آئیں ،مگر آپ نے اپنے موقف سے دستبرداری نہ کی۔اس تحریک میں آپ کے بردار خورد مولانا حاجی فضل کریم آپ کے شانہ بشانہ کام کرتے رہے۔عوامی دباؤ اور دیگر علماء کے ساتھ آپ کی مساعی سے نام نہاد عوامی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔

بحیثیت سجادہ نشین آستانہ عالیہ حضرت محدث اعظم پاکستان علیہ الرحمۃ ،سالانہ عرس کا انعقاد، حضرت شیخ الحدیث کے متوسلین ،زائرین کی دلجوئی وغیرہ امور،سلسلہ عالیہ کے معمولات کی پابندی آپ اپنا اہم فریضہ سمجھ کر ادا فرماتے ہیں۔اس سلسلہ میں آپ کا کردار سجادہ نشین حضرات کے لئے قابل تقلید ہے۔پاکستان کی عظیم ترین مسجد کے متولی کی حیثیت سے سنی رضوی جامع مسجد کی تعمیر وترقی ،تزئین وآرائش اور دیگر انتظامات آپ کی ذاتی توجہ اور سرپرستی میں انجام پاتے ہیں۔ایک عرصہ سے احاطہ مسجد میں مزار شریف سے ملحقہ زمین پر چند خاندانوں نے ناجائز قبضہ کر رکھا تھا،آپ نے ان سے یہ جگہ خالی کروائی۔وہاں مہمان خانہ کی تعمیر شروع کروادی ہے۔

بحمداللہ بڑی تیزی سے تکمیل کے مراحل طے ہورہے ہیں۔کچھ عرصہ ہوا آپ نے اپنے خلف اکبر قاضی محمد فیض رسول کو سنی رضوی مسجد اور مزار حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا متولی بنادیا ہے تاکہ آپ کی مصروفیات کم ہوسکیں اور پوری توجہ سے سلسلہ شریفہ اور متوسلین حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی خدمت میں مصروف رہ سکیں۔چونکہ صاحبزادہ قاضی محمد فیض رسول ابھی زیر تعلیم ہیں،اس لئے ان اداروں کی سرپرستی ابھی تک خود فرماتے ہیں۔

١٩٦٦ء میں آپ نے شادی کی۔اللہ تعالٰی نے آپ کو اولاد سے نوازا ہے۔اس وقت تک آپ پانچ مرتبہ حج وزیارت حرمین طیبین سے مشرف ہوچکے ہیں۔ہندوستا میں مارہرہ شریف ،بریلی شریف،اجمیر شریف ،دہلی شریف ،کلیر شریف ،فتح پور سیکری شریف ،بدایوں شریف وغیرہ کے علاوہ بغداد شریف ،موصل ،کربلا ،نجف اشرف اور عراق کے دیگر مزارات کی زیارت سے مشرف ہوچکے ہیں۔

آپ قد وقامت ،شکل وصورت اور حسن وجمال میں اپنے والد ماجد کا حسین پرتو ہیں۔آپ کو دیکھ کر الولد سرلابیہ کے قول کی صداقت واضح ہوتی ہے۔اس سلسلے میں صرف ایک مثال پیش خدمت ہے۔

پہلی مرتبہ جب آپ بریلی شریف حاضر ہوئے تو آپ کے ہمراہ آپ کے اہل خانہ بھی تھے۔آپ نے

اپنے قیام کے لئے ہوٹل کا کمرہ مخصوص کروایا۔آپ ہوٹل میں داخل ہورہے تھے تو پیچھے سے دیسی سٹور ومرمت کرنے والے ایک مستری نے آپ کا دامن پکڑلیا اور پوچھا۔'' آپ کہاں سے آئے ہیں؟ آپ نے بتایا کہ پاکستان سے آیا ہوں۔اس نے دوسرا سوال کیا کس شہر سے آئے ہو؟

آپ نے لائل پور کا نام لیا۔اس نے تیسرا سوال کیا کہ شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد سے آپ کا کیا تعلق ہے؟ آپ آپ نے بتایا کہ وہ میرے والد گرامی ہیں۔اتنا کہنا تھا کہ وہ مستری آپ سے لپٹ گیا اور سو جان سے تصدق ہونے لگا۔بعدازاں اس نے قیام بریلی کے عرصہ میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے واقعات کو بڑے پیار ومحبت سے بیان کیا اور بتایا کہ میں نے پہلی ہی نظر میں محسوس کرلیا کہ آپ ان کے صاحبزادہ ہیں۔آپ کے بیان نے میرے وجدان کی تصدیق کردی ہے۔

حضرت مولانا قاضی محمد فضل رسول اعلیٰ اخلاق کے مالک ہیں۔صورت وسیرت، گفتار وکردار، جذبہ خدمت، ایثار، محبت، سخاوت، صبر وتحمل اور دیگر اخلاق فاضلہ میں اپنے والد ماجد کا حسین پرتو ہیں۔طبیعت ہمیشہ ہشاش بشاش رہتی ہے۔مرنجاں مرنج مزاج پایا۔اپنی طبیعت پر ایسا ضبط ہے کہ بڑے بڑے حادثات کے باوجود حاضرین مجلس آپ کے چہرے پر کسی قسم کے حزن وملال کے آثار نہیں پاتے۔کوئی سائل آپ کے دروازہ سے کبھی خالی نہ گیا۔علماء اور طلباء کی حوصلہ افزائی کے علاوہ درپردہ ان کی مالی امداد بھی کرتے ہیں۔

سلسلہ شریفہ کے وظائف، بڑی باقاعدگی سے ادا فرماتے ہیں۔اس سلسلہ میں کوئی رکاوٹ مانع نہیں بن سکتی۔آپ کے مریدین ہزاروں کی تعداد میں ہیں جو ملک اور بیرون ملک مقیم ہیں۔مریدین کو نماز باجماعت اور دیگر فرائض وواجبات کی ادائیگی کی تاکید فرماتے ہیں۔بے دینوں اور بدمذہبوں سے کی اجتناب کی ہدایت فرماتے ہیں۔اس وقت آپ کے خلفاء میں سے مولانا غازی محمد فضل احمد، فیصل آباد، مولانا قاری محمد غفران، امریکہ، صوفی نیاز احمد منصور آباد، فیصل آباد۔کیپٹن ڈاکٹر سید عبدالرشید فیصل آباد، سید محمد سعید الحسن شاہ چندیاں تلاواں فیصل آباد، مولانا نذر محی الدین جہانگیر کلاں، فیصل آباد کے اسمائے گرامی معلوم ہوسکے ہیں۔(۱)

(۱) حضرت صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی نے اپنی زندگی کے حالات خود ایک مجلس میں بیان فرمائے۔اخلاق وسیرت کو آپ کے دیرینہ واقف کار حکیم محمد رمضان فیصل آباد نے بیان کیا ہے۔(فقیر قادری عفی عنہ)

پیرِ طریقت حضرت صاحبزادہ قاضی **محمد فضل رسول حیدر** رضوی اور

# آپ کی خدمات

از قلم جناب محمد زبیر صاحب

رہنمائے سالکاں، عالم علم ھدیٰ، مایہ لطف وعطا، ماہر راہ ھدا، جمال اصفیاء، نگار اولیاء، مثال اتقیاء، پیکر صدق وصفا، نازش اہل بصیرت، آفتاب علم وحکمت، افتخار دین وملت، رفیع المرتبت، نائب اعلیٰ حضرت، مظہر صدر الشریعت، امام اہل سنت، شیخ الحدیث علامہ ابو الفضل محمد سردار احمد قادری چشتی رحمۃ اللہ علیہ جیسی ہستیاں روز روز پیدا نہیں ہوتیں۔ عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا پرچار آپ نے جس محبت اور جس انداز میں کیا ہے اس کی نظیر عالم میں ملنا مشکل ہے۔ حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی مسند اس طرح بچھائی کہ اس کی مثال ملنا ناممکن ہے۔ دنیا کے طول وعرض میں آپ کے سینکڑوں تلامذہ وشاگرد آپ کی تعلیمات کو عام کر رہے ہیں۔

پیر طریقت وشریعت، مخدوم اہل سنت آقائے نعمت، نائب محدث اعظم، حضرت علامہ مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی دامت برکاتہم القدسیہ کی شخصیت تعارف کی محتاج نہیں۔ زیب سجادۂ آستانہ عالیہ محدث اعظم پاکستان نے اہل سنت کے لئے عظیم خدمات سرانجام دی ہیں۔ تحریک ختم نبوت ہو یا تحریک نظام مصطفیٰ، دنیائے سنیت کو کوئی مشکل درپیش ہوئی ہو یا اس کی تنظیم سازی کا مرحلہ درپیش ہو آپ نے دیگر اکابرین کے شان بشانہ اعلائے کلمۃ الحق کے لئے اپنی آواز بلند کی۔ پیر طریقت حضرت صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول حیدر دامت برکاتہم ۱۹۴۲ء میں دیال گڑھ ضلع گورداسپور میں پیدا ہوئے۔ آپ کی پیدائش سے چند یوم قبل بریلی شریف میں حضور محدث اعظم علیہ الرحمۃ کو خواب میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے زیارت سے سرفراز فرمایا اور بیٹے کی ولادت کی خوش خبری دی اور ارشاد فرمایا کہ بیٹے کا نام میرے نام

پر رکھنا۔ صبح بیدار ہونے پر آپ نے طلباء کو اکٹھا فرمایا اور محفل میلاد کا انعقاد ہوا اور آخر میں شیرینی کا اہتمام کیا گیا۔ چند ہی روز بعد آبائی گاؤں سے بیٹے کی ولادت کی خوش خبری ملی۔ آپ نے محمد نام رکھا اور بلانے کے لئے نام فضل رسول تجویز ہوا۔

قیام پاکستان کے بعد آپ نے والد گرامی کے ہمراہ ہجرت فرمائی۔ پہلے سارو کی ضلع گوجرانوالہ میں قیام پذیر ہوئے، پھر حضور مفتی اعظم ہند شہزادۂ اعلیٰ حضرت علامہ مولانا مصطفےٰ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کے حکم کے مطابق لائل پور میں (فیصل آباد) مستقل قیام پذیر ہوئے۔ صاحبزادہ فضل رسول صاحب نے سکول کی ابتدائی تعلیم فیصل آباد ہی میں حاصل کی اور جامعہ رضویہ مظہر اسلام میں ناظرہ قرآن حکیم استاذ القراء قاری علی احمد روہتکی علیہ الرحمۃ الرحمٰن سے اور ابتدائی کتب علامہ مولانا سید منصور حسین شاہ صاحب فاضل بریلوی شریف مولانا حافظ احسان الحق صاحب مولانا حاجی محمد حنیف صاحب اور مولانا مفتی نواب الدین صاحب سے پڑھیں۔ اس کے بعد اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لئے لاہور تشریف لے گئے اور معقول ومنقول کی دیگر کتب شارحِ بخاری شیخ الحدیث علامہ غلام رسول رضوی سے جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں پڑھیں۔ حصول تعلیم کے آخری دنوں میں محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی ناسازیٔ طبع کے باعث سنی رضوی جامع مسجد کے انتظام کے لئے آپ کو اس کا متولی مقرر فرمایا۔ جامعہ رضویہ کے انتظام وانصرام کے لئے ایک انجمن تشکیل دی گئی۔ جس کا نام ''جمعیت رضویہ'' رکھا گیا۔ اتفاق رائے سے حضور صاحبزادہ صاحب اس کے پہلے صدر و مہتمم منتخب ہوئے اور ۱۹۸۲ء میں جامعہ رضویہ کے انتظام سے علیحدگی تک بحسن وخوبی آپ نے تمام ذمہ داریاں احسن طریقے سے نبھائیں۔ ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء میں عرس اعلیٰ حضرت کے موقعہ پر آپ کو حضرت محدث اعظم پاکستان نے جید علماء ومشائخ کی موجودگی میں جمیع سلاسل طریقت کی خلافت عطا فرمائی اور دستار سجادگی سے سرفراز فرمایا۔ اور آپ کو سجادہ نشین مقرر فرمایا۔ ۱۹۶۱ء ہی میں جامعہ رضویہ مظہر اسلام کے منعقدہ سالانہ جلسہ دستار فضیلت کے موقعہ پر آپ کو دستار فضیلت عطا کی گئی اور جملہ علوم وفنون کی روایت کی سند عطا ہوئی۔

دنیائے سنیت کو جب کبھی بھی ضرورت محسوس ہوئی قبلہ صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول حیدر دامت برکاتہم نے دامے درمے، سخنے اس کی آبیاری کی۔ سنیت کا درد آپ کو ورثے میں ملا ہے۔ جس طرح

حضور محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ نے ہر ممکن طور اہل سنت کو زمانے کی افتاد اور چیرہ دستیوں سے محفوظ رکھنے کی سعی کی اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا درس دے کر اہل سنت کو تعلیم دی کہ یہی وہ بنیادی نقطہ ہے جس سے سنیت گھٹا ٹوپ اندھیروں سے نکل کر روشن و منور صبح کی جانب گامزن ہو سکتی ہے۔ اسی طرح قبلہ صاجزادہ صاحب نے دنیائے سنیت کی بہتری کے لئے انتھک کوشش کی ہے۔ جب سنی مدارس کی تنظیم قائم کرنے کی ضرورت محسوس ہوئی تو آپ نے غزالی زماں علامہ احمد سعید کاظمی، علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری، علامہ مولانا مفتی محمد حسین نعیمی اور علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور دیگر اکابرین کے ساتھ مل کر تنظیم المدارس کی تشکیل کی اور اس کو منظم کرنے کے لئے اپنی بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کیا۔

۱۹۶۸ء میں ایوب خاں کے خلاف چلنے والی تحریک میں آپ نے صف اول کے رہنما کے طور پر حصہ لیا۔ سوشلزم، مودودی ازم اور دیگر باطل نظریات کی سرکوبی کے لئے آپ سینہ سپر ہو گئے۔ ۱۹۷۴ء میں چلنے والی تحریک ختم نبوت میں آپ نے تحریک کے بانی کی حیثیت سے کام کیا اور اس فتنہ کی سرکوبی کے لئے پارلیمنٹ پر بھرپور انداز میں دباؤ ڈالا اور ہمیشہ کے لئے مرزائی قادیانی فتنہ کا قلع قمع کروایا۔ ۱۹۷۷ء میں تحریک نظام مصطفیٰ میں بھرپور انداز میں مجاہدانہ کردار ادا کیا۔ جلسے جلوسوں کی قیادت فرمائی۔ حکومتی تشدد کے نتیجہ میں آپ زخمی بھی ہوئے مگر پایہ استقلال میں لغزش نہ آئی۔

حضور محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے ۱۹۶۲ء میں وصال فرمانے سے لے کر ۱۹۸۲ء تک جامعہ رضویہ مظہر اسلام کا انتظام و انصرام آپ نے جس خوبی اور جانفشانی سے کیا وہ اپنی مثال آپ ہے۔ جامعہ رضویہ مظہر اسلام کا جو مقام حضرت محدث اعظم پاکستان کی پرکشش شخصیت اور آپ کے صاحب علم و فضل ہونے کی وجہ سے تھا، اس کو قائم رکھنا ایک مشکل امر تھا، لیکن حضور محدث اعظم کا یہ روحانی فیض تھا کہ جامعہ کا وہ مقام برقرار رہا جو حضور محدث اعظم پاکستان کی زندگی میں تھا۔ ۱۹۸۲ء میں آپ نے پوری توجہ عظیم الشان اور پرشکوہ سنی رضوی جامع مسجد اور آستانہ عالیہ محدث اعظم پاکستان کی تعمیر، احباب اہل سنت سے ملاقات اور دعوت و ارشاد پر مرکوز کر دی، اس کا ثمر آج سب کے سامنے ہے۔ آستانہ عالیہ کی خوبصورت بلڈنگ مکمل ہو چکی ہے، جس پر زر کثیر خرچ ہوا ہے۔ آستانہ عالیہ پر اٹھنے والے قبلہ پیر صاحب نے اپنی گرہ سے ادا کئے ہیں۔ مسجد کا ایک بھی روپیہ آستانہ عالیہ پر خرچ نہیں ہوا۔ عظیم الشان سنی رضوی جامع مسجد بھی

تعمیر کے آخری مراحل میں ہے۔مزار محدث اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ کے عقبی حصہ میں عملہ کے مکانات اور مہمان خانہ تعمیر کے آخری مراحل میں ہے۔وہ مسجد جس کا سنگ بنیاد حضور محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے ۱۲ربیع الاول ۱۳۷۶ھ/ ۸نومبر ۱۹۵۶ء کو رکھا تھا، آج تعمیر کا نادر اور شاندار نمونہ ہے، اس کا شمار پاکستان کی چند ایک بڑی مساجد میں ہوتا ہے۔بطور سجادہ نشین عروس و دیگر محافل وایام وتقریبات کا انعقاد بھی آپ پوری توجہ اور جانفشانی سے فرماتے ہیں۔سماجی بہبود کے کاموں میں قبلہ پیر طریقت صاحبزادہ قاضی فضل رسول حیدر رضوی صاحب کی خدمات کا ایک زمانہ معترف ہے۔دینی امور کے علاوہ فلاحی کاموں اور سماجی بھلائی کے کاموں پر آپ خصوصی توجہ فرماتے ہیں۔اس مقصد کے لئے ایک ٹرسٹ ''محدث اعظم فاؤنڈیشن'' کے نام سے رجسٹرڈ کروایا گیا ہے، آپ اس کے مینجنگ ٹرسٹی ہیں، اس ٹرسٹ کا بنیادی مقصد فلاحی کاموں پر بھر پور توجہ دینا ہے۔اس ٹرسٹ کے تحت محدث اعظم میڈیکل کمپلیکس قائم کیا گیا ہے، جس میں فری ڈسپنسری، ایکسرے، کلینیکل لیبارٹری، الٹراساؤنڈ، ای، سی، جی اور گائنی (زچہ و بچہ) شعبہ جات کام کر رہے ہیں اور عوام کو طبی سہولیات بہم پہنچا رہے ہیں۔اس کمپلیکس سے اب تک سوا لاکھ کے قریب مریض استفادہ کر چکے ہیں۔اس کے علاوہ محدث اعظم پبلک سکول کا آغاز بھی ہو چکا ہے، جس میں طلباء وطالبات دینی ماحول میں تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔مستقبل قریب میں محدث اعظم کمپیوٹر انسٹیٹیوٹ کا بھی آغاز کیا جا رہا ہے۔

قبلہ پیر صاحب کی مساعی جمیلہ سے چنیوٹ کے قریب ۹۲ کنال اراضی خرید کر کے عظیم الشان اسلامک یونیورسٹی جامعہ محدث اعظم کی تعمیر بھی شروع کی جا چکی ہے۔تمام کا تمام سرمایہ قبلہ پیر صاحب نے ذاتی طور پر فراہم کیا ہے۔ان شاء اللہ یہ یونیورسٹی ہر لحاظ سے ایک مثالی ادارہ ہوگا، جس میں جدید دور کے تقاضوں کے مطابق دینی تعلیم دی جائے گی۔دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حضور پیر صاحب کی عمر میں برکت عطا فرمائے اور ہمیں آپ سے فیض یاب ہونے کی زیادہ سے زیادہ توفیق عطا فرمائے۔

آمین۔بجاہ سید المرسلین

# حضرت مولانا غازی محمد فضل احمد

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے منجھلے صاحبزادے مولانا فضل احمد کی ولادت ساروکی ضلع گوجرانوالہ میں ۱۴؍شعبان ۱۳۶۹ھ/ یکم جون ۱۹۵۰ء بروز جمعرات ہوئی۔ قیام پاکستان اور ہجرت کے بعد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ ان دنوں ساروکی میں مقیم تھے۔

حافظ غلام یٰسین بھیروی مدرس جامعہ رضویہ، لائل پور سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا۔ لائل پور میں سکول کی تعلیم حاصل کی۔ میٹرک کی تیاری کی، مگر امتحان نہ دے سکے۔

درس نظامی کی ابتداء دارالعلوم نوریہ رضویہ، بھکھی ضلع منڈی بہاؤالدین سے کی۔ بعدازاں جامعہ قطبیہ، قطب آباد ضلع جھنگ میں مولانا حافظ محمد عبدالرشید رضوی جھنگوی (فاضل جامعہ رضویہ، بریلی) سے کنزالدقائق اور شرح ملا جامی وغیرہ تک کتابیں پڑھیں۔

تعلیم سے فراغت کے ساتھ ہی ۱۹۶۶ء میں آپ کی شادی ہوگئی۔

۱۹۷۸ء کو آپ نے حج کیا اور زیارت گنبد خضراء سے مشرف ہوئے۔

بیعت کا شرف خلف اصغر وخلیفہ امام احمد رضا، حضرت مولانا مصطفیٰ رضا مفتی اعظم بریلی سے بذریعہ خط حاصل کیا۔ ان دنوں آپ زیر تعلیم تھے۔ بریلی سے واپس آکر حوالدار غازی محمد حسین نے یہ اجازت نامہ آپ کی خدمت میں پیش کردیا۔ بعدازاں برادر اکبر مولانا قاضی محمد فضل رسول نے آپ کو سلاسل طریقت کی اجازت دی۔

مولانا محمد فضل احمد ''غازی صاحب'' کے نام سے مشہور تھے۔ سیاسی بصیرت سے ممتاز اور ملی خدمات کے جذبہ سے سرشار تھے۔ پاکستان میں نظام مصطفیٰ اور مقام مصطفیٰ کے تحفظ کے لئے عملی طور پر متعدد تحریکوں میں حصہ لیتے تھے۔

۱۹۶۹ء میں جمعیت علماء پاکستان کو فعال بنانے اور اس کی تنظیم نو میں اپنے برادر بزرگ مولانا قاضی محمد فضل رسول کے شانہ بشانہ کام کرتے رہے۔

۱۹۷۴ء میں جب تحریک ختم نبوت شروع ہوئی تو آپ نے مرکزی مجلس عمل میں بحیثیت صدر انجمن فدایان مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ایک اہم رکن کی حیثیت سے کام کیا۔ سرگودھا ڈویژن میں آپ مجلس عمل کے صدر منتخب ہوئے۔ دیگر علماء کے ساتھ آپ کی مساعی جمیلہ سے تحریک ختم نبوت کامیابی سے ہمکنار ہوئی۔ مجلس عمل کے مطالبات کے سامنے حکومت کو جھکنا پڑا۔

اسی دور میں ملک میں فحاشی کی ایک نئی لہر دوڑ گئی۔ بلیو پرنٹ فلم کے نام سے فحاشی، اور بے حیائی نے فروغ حاصل کرنا چاہا۔ اس صورت حال کا علماء نے سختی سے نوٹس لیا۔ جن علماء نے اس فحاشی کی لہر کو ختم کرنے میں نمایاں کردار ادا کیا، ان میں آپ کا نام نامی سرفہرست ہے۔

جامعہ رضویہ کے صدر ہونے کی حیثیت سے آپ اس کی تعمیر وترقی میں مصروف رہتے۔ مسلسل کام کرنے سے آپ کی صحت کمزور ہوگئی۔ مقامی طور پر بھی علاج معالجہ ہوتا رہا مگر افاقہ نہ ہوا۔ ۱۹۷۶ء کو آپ بغرض علاج برطانیہ تشریف لے گئے۔

باوجود علالت طبع کے آپ کو ملی مفادات کا حصول ہمیشہ عزیز رہا۔ جہاں بھی سنیت کی ترجمانی کا مرحلہ آتا، وہاں آپ غازیانہ حیثیت سے دیکھے جاسکتے تھے۔ فیصل آباد میونسپل کارپوریشن حدود میں مساجد کی الاٹمنٹ کمیٹی کے آپ رکن تھے۔ حکومت نے امن عامہ بحال کرنے کے لئے جو ڈویژنل کمیٹی بنا رکھی تھی، اس میں آپ شامل تھے۔ رویت ہلال کمیٹی اور انسداد منشیات کمیٹیوں کے آپ ممبر رہے۔ محرم اور ربیع الاول کے جلوسوں میں امن عامہ بحال رکھنے اور احترام رمضان کمیٹیوں کے آپ رکن رہے۔ (۱)

چند سال قبل خواتین وبچیوں کی دینی تعلیم وترتیب کے لئے گلستان کالونی میں عظیم الشان تین منزلہ "مدرسہ

(۱) یہ تمام واقعات حضرت مولانا غازی محمد فضل احمد نے جامعہ رضویہ فیصل آباد میں ایک مجلس میں خود بیان فرمائے۔ فقیر قادری عفی عنہ

سلطانیہ بنات الاسلام'' کا اجراء فرمایا۔ جہاں الحمدللہ کثیر تعداد میں طالبات قرآن وحدیث کی تعلیم سے اور فیضان اعلیٰ حضرت اور محدث اعظم سے بہرہ مند ہو رہی ہیں۔ آپ کی اکلوتی صاحبزادی اس کی ناظمہ ہیں۔ دیگر اسلامی تقریبات کے علاوہ آپ ہر سال ۱۰ ربیع الآخر کو عرس غوث اعظم علیہ الرحمۃ اور مدرسہ سلطانیہ کا جلسہ چادر فضیلت و تقسیم انعامات بڑی دھوم دھام سے منعقد فرماتے جو کہ وصال سے ۲۴ روز قبل بھی بڑی شان وشوکت سے منعقد ہوا۔ ۱۴ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ/ ۱۹۹۸ء بروز جمعرات آپ اپنے خالق حقیقی سے جاملے۔ جمعۃ المبارک کو بعد نماز عصر اقبال پارک دھوبی گھاٹ میں آپ کی نماز جنازہ شیخ الحدیث علامہ غلام رسول رضوی نے پڑھائی اور بعد نماز عشاء محدث اعظم کے جوار میں دفن کیا گیا۔ کافی وقت گذرنے کے باوجود لحد میں اتارتے وقت تک آپ کا چہرہ چمک دمک رہا تھا۔

# حضرت مولانا حاجی محمد فضل کریم

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے سب سے بڑے چھوٹے صاحبزادے مولانا حاجی محمد فضل کریم کی ولادت شب برات (۱۵شعبان) ۱۳۷۳ھ/۱۹/اپریل ۱۹۵۴ء بروز پیر لائل پور میں ہوئی۔ان دنوں آپ کے والد گرامی بغرض تبلیغ ہارون آباد تشریف لے گئے تھے۔نماز عشاء کے بعد تقریر فرمائی اور رات کو سو گئے۔خواب میں نبی اکرم نور مجسم صلی اللہ علی علیہ وسلم کی زیارت باکرامت سے مشرف ہوئے۔بچے کی بشارت دی گئی اور ساتھ ہی ایک نورانی تختی پر سنہری حروف سے ''محمد شفیع'' لکھا دکھائی دیا۔لائل پور واپسی پر بچے کی پیدائش کی نوید ملی۔محمد نام رکھا گیا اور بلانے کے لئے فضل کریم تجویز ہوا۔بچپن ہی سے آپ ''حاجی صاحب'' کے عرف سے مشہور ہوئے۔

ہوش سنبھالا ،تو حضرت مولانا مفتی نواب الدین مدرس جامعہ رضویہ سے قرآن مجید ناظرہ پڑھا ۔درسیات کی تعلیم اساتذہ جامعہ رضویہ مولانا سید منصور حسین شاہ (فاضل مظہر اسلام بریلی) مولانا علامہ غلام رسول (فاضل مظہر اسلام بریلی) اور دیگر علماء سے حاصل کی۔والد ماجد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے انہیں بچپن ہی میں دیگر بھائیوں کی طرح حضرت مفتی اعظم مولانا محمد مصطفےٰ رضا نوری بریلوی سے بیعت کروا دیا تھا۔

لائل پور ہی میں آپ نے سکول کی تعلیم حاصل کی۔حاجی صاحب نے جس علمی و روحانی ماحول میں آنکھ کھولی ،اس کا تقاضہ تھا کہ آپ ملک وملت کی مذہبی خدمت سے سرشار قلب عطا فرمایا ہے۔اپنوں کے لئے ریشم سے نرم دل اور باطل قوتوں کے لئے آہنی پنجہ کے مالک ہیں۔زبان و بیان کی حلاوت اور قوت فیصلہ اور قوت اظہار کی بے کراں دولت ودیعت ہوئی۔

آپ نے اس جوانی کے عالم میں اب تک جتنی مذہبی وسیاسی تحریکوں میں حصہ لیا ہے،ان سے آپ کے درخشاں مستقبل کا پتہ چلتا ہے۔سیاسی مدبرین جہاں حکومت کی ہر قسم کی مزاحمت سے بے بس نظر آتے ہیں،وہاں آپ کے جوہر کھلتے ہیں۔حکومت کی ہر قسم کی مزاحمت اور دباؤ کے باوجود آپ اپنے عزائم کو پورا کر کے دم لیتے

ہیں۔ اس وقت اعلیٰ حکام اور سیاسی مدبرین آپ کی کارکردگی پر حیرت کناں ہوتے ہیں۔

اختصار کے پیش نظر آپ کی ملی، مذہبی اور سیاسی خدمات کو مختصر انداز میں بیان کیا جاتا ہے۔

۱۹۷۴ء میں تحریک تحفظ ختم نبوت میں آپ کا عملی کردار، غیرت ایمانی کا آئینہ دار تھا۔ مجلس عمل کی تنظیم، مختلف مکاتب فکر کے لوگوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کرنا اور مرزائیت کو غیر مسلم اقلیت قرار دلانے میں حکومت پر مسلسل دباؤ کے لئے شبانہ روز جلسوں جلوسوں میں شرکت اور قیادت بڑی تفصیل کی متقاضی ہیں۔ ان جلسوں، جلوسوں میں ولولہ انگیز تقاریر نے تحریک تحفظ نبوت کو کامیابی سے ہمکنار کیا۔

۱۹۷۷ء میں حکومت کے غیر آئینی اور غیر اسلامی اقدام کے خلاف تحریک نظام مصطفیٰ شروع ہوئی، اسلامی آئین اور نظام مصطفیٰ کے مکمل نفاذ کے جذبہ وجنون نے ایک مرتبہ پھر آپ کو فعال بنادیا۔ حکومت نے تحریک نظام مصطفیٰ کو دبانے اور ختم کرنے کے لئے جتنے حربے استعمال کئے وہ سب آپ کی راہ نہ روک سکے۔ جلسوں جلوسوں پر مکمل پابندی اور انتظامیہ کے سخت حفاظتی تدابیر کے باوجود آپ نے ان جلوسوں کی قیادت کی۔ سیاسی مدبرین بھی آپ کے طرز عمل سے حیران رہ گئے۔ حکومت کے تشدد سے آپ زخمی بھی ہوئے۔ گرفتاری بھی عمل میں آئی، مگر یہ سب حربے آپ کے لئے مہمیز کا کام دیتے تھے۔ بالآخر حکومت کا تشدد رہا نہ حکومت رہی۔

۱۹۷۸ء میں کل پاکستان سنی کانفرنس، ملتان کے عدیم المثال اجتماع کے انعقاد کا فیصلہ کیا گیا۔ اور یہ فیصلہ کیا گیا کہ اہل سنت کی غیر سیاسی ایک ایسی تنظیم کا ہونا ضروری ہے جو اہل سنت کے مفادات کا تحفظ کر سکے۔ جماعت اہل سنت اگر چہ ایک عرصہ سے قائم ہو چکی تھی، مگر اس کی حیثیت محض علاقائی جماعت کی تھی۔ اس موقع پر ملک بھر کے مقتدر جید علماء کی موجودگی میں جماعت اہل سنت کی تنظیم نو کی گئی اور اس کو پورے ملک بلکہ پوری دنیا میں سنیت کے تحفظ کے لئے فعال بنایا گیا اور ملتان کانفرنس کے موقع پر حضرت سید احمد سعید کاظمی کو جماعت اہل سنت کا مرکزی صدر اور مولانا حاجی محمد فضل کریم کو جنرل سیکرٹری نامزد کیا گیا۔

جماعت اہل سنت کے جنرل سیکرٹری کی حیثیت سے آپ نے سنی مفادات کا تحفظ فرمایا۔ حضرت علامہ

کاظمی علیہ الرحمۃ کے وصال کے بعد جب جماعت اہل سنت کا دوبارہ انتخاب ہوا تو آپ کو دوبارہ جنرل سیکرٹری چن لیا گیا۔ یہ آپ کی اسلامی آئین اور نظام مصطفےٰ کے عملی نفاذ کی کوششوں کی بدولت قوم نے آپ کو یہ اعزاز دیا ہے۔ اس سلسلہ میں آپ کی مساعی جمیلہ کا احاطہ اس مختصر مقالہ میں ممکن نہیں ۔ جماعت اہل سنت کی تنظیم اور اس کو فعال بنانے کے لئے آپ ملک بھر کے دوروں کے علاوہ بیرونی ممالک برطانیہ، مصر اور دیگر ممالک کا بھی متعدد بار دورہ کر چکے ہیں۔

ان مصروفیات کے علاوہ آپ ان دنوں مرکزی دارالعلوم جامعہ رضویہ، فیصل آباد کے مہتمم ہیں۔ آپ کے اہتمام سے جامعہ رضویہ ترقی کی طرف گامزن ہے۔

۱۹۷۷ء میں آپ کی شادی ہوئی۔ آپ صاحب اولاد ہیں۔

# ﴿خلفاء﴾

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے جن خوش نصیب حضرات کو اپنی خلافت سے سرفراز فرمایا ان میں سے چند حضرات کا علم ہوسکا ہے وہ یہ ہیں۔

۱ مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی، خلف اکبر

۲ مولانا حافظ محمد احسان الحق، مدرس جامعہ رضویہ فیصل آباد

۳ مولانا حافظ محمد ابراہیم خوشتر صدیقی، ماریشس

۴ مولانا اللہ بخش واں بھچراں، ضلع میانوالی

۵ مولانا اکبر جان

۶ مولانا محمد اسلم ڈ چکوٹ روڈ فیصل آباد

۷ مولانا ابوسعید مفتی محمد امین، مہتمم جامعہ امینیہ رضویہ، فیصل آباد

۸ مولانا محمد الیاس ہزاروی، جڑانوالہ، ضلع فیصل آباد

۹ مولانا حافظ سید جلال الدین، شیخ الحدیث بھکھی ضلع منڈی بہاؤالدین

۱۰ مولانا محمد حسن علی میلسی

۱۱ مولانا سید زبیر، چکوال

۱۲ مولانا سید زاہد علی شاہ، فیصل آباد

۱۳ مولانا شمس الزمان قادری رضوی، لاہور

۱۴ مجاہد ملت مولانا ابوداؤد محمد صادق قادری رضوی، گوجرانوالہ

۱۵ مناظر اعظم مولانا عنایت اللہ قادری رضوی، سانگلہ ہل

۱۶ مولانا حافظ عبدالرشید، جھنگوی، خطیب سنی رضوی جامع مسجد فیصل آباد

۱۷ مولانا عبدالقادر احمد آبادی، فیصل آباد

۱۸ مولانا سید محمد عبداللہ قادری رضوی، مہتمم انوارالابرار ملتان

۱۹ مولانا غلام رسول مہتمم انوارالقرآن ملتان

۲۰ مولانا حافظ فضل احمد، ضلعی خطیب محکمہ اوقاف، فیصل آباد

۲۱ مولانا محمد شریف، ملتان

۲۲ مولانا معین الدین شافعی، مہتمم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد

۲۳ مولانا محمد حسین، مہتمم جامعہ غوثیہ رضویہ سکھر

۲۴ مولانا سید مراتب علی، عارف والا، ضلع ساہیوال

۲۵ مولانا حافظ منظور حسین خطیب راجہ چوک فیصل آباد

۲۶ مولانا محمد یوسف نگینہ، فیصل آباد

۲۷ مولانا مفتی نواب الدین، جامعہ رضویہ فیصل آباد

۲۸ مولانا حکیم سید وارث جیلانی، فیصل آباد

۲۹ مولانا سید محمد یعقوب، پھلروان (۱)

---

(۱)
ا۔ موت کا پیغام (دیباچہ از مولانا محمد اصغر علوی) مطبوعہ راست گفتار پریس لائل پور۔ ص ۴۶

ب۔ ماہنامہ نوری کرن، بریلی (مضمون حسن علی میلسی) ۔ مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۶۰

ج۔ قلمی یادداشت مولانا شمس الزمان قادری، لاہور مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

د۔ قلمی یادداشت مولانا علی احمد سندیلوی، لاہور، مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ

ہ۔ قلمی یادداشت مولانا غلام رسول، فیصل آباد مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

و۔ ماہنامہ فیضان، لائل پور دسمبر ۱۹۶۹ء

۳۰ شیخ الحدیث شارح بخاری علامہ غلام رسول رضوی۔فیصل آباد

۳۱ شیخ الحدیث مولانا محمد نواز نقشبندی گوجرانوالہ

۳۲ علامہ ابوالفیض محمد عبدالکریم ابدالوی۔۔خانقاہ ڈوگراں

۳۳ شیخ الحدیث مولانا محمد شریف رضوی بھکر

﴿خلفاء عرب﴾

۱ مولانا محمد طیب دمشقی مدرس جامع مسجد دمشق

۲ مولانا محمد علی حموی، حماۃ۔دمشق

۳ مولانا محمد تیسیر دمشقی، مدرس جامع مسجد دمشق

۴ مولانا محمد منیر لطفی امام جامع المسعود، حماۃ، شام

۵ مولانا محمد بدرالدین الحسنی الشہید بالفلانی مدرس وحضور رابطہ العلماء دمشق

۶ مولانا محمد حسین فہمی الترکی شرع عینیہ المحرجی المدینہ المنورۃ

# پرتو تجلیات سیرت مصطفیٰ ﷺ

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سیرت وسوانح پر صاحب خلق عظیم، محبوب رب کریم، حضور نبی رؤف ورحیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی سیرت طیبہ کی بے شمار تجلیات پڑیں اور انہیں اپنے رنگ سے منور فرمادیا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے زندگی بھر حضور نبی کریم ﷺ کے ارشادات افعال واعمال پر اس طرح عمل کیا کہ گویا وہ آپ کی عادات بن گئیں۔ اسی کمال اتباع کی برکت سے مولا کریم جل وعلا نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے سوانح کو ایسا شرف بخشا کہ وہ احوال رسول کریم ﷺ سے مستنیر ہو گئے۔ مثلاً

﴿۱﴾

حضور اکرم ﷺ کا شباب کا دور ایسا پاکیزہ تھا کہ دوست ودشمن اس کی طہارت وعظمت کے قائل تھے۔ دور جاہلیت میں ہر طرف اخلاقی گراوٹ کے باوجود آپ کی طہارت، شرافت اور امانت دیانت اعلان نبوت کے بعد آپ کی صداقت وعدالت کی علامت ٹھہری۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا بچپن اور جوانی ایسا حسن اخلاق سے گزرا کہ دوست ودشمن سبھی آپ کی اخلاقی طہارت اور نفاست کے معترف ہیں۔

﴿۲﴾

اعلان نبوت سے کچھ عرصہ قبل حضور نبی اکرم ﷺ نے اپنے ماحول سے خلوت اختیار فرمائی۔ غار حرا کا کئی کئی دنوں بلکہ ہفتوں کا قیام اسی خلوت گزینی کے لئے تھا۔ یہ خلوت گزینی توجہ الی اللہ اور یکسوئی سے اپنے مقاصد عالیہ کے حصول کی ایک صورت تھی۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے حضرت حجۃ الاسلام قدس سرہ کی زیارت کے بعد رسوخ علم وعمل کی اعلیٰ منزل کے حصول کے لئے اپنے خاندان اور ماحول سے اس طرح خلوت اختیار فرمائی کہ کئی سال مرکز عشق ومحبت بریلی اور دارالخیر اجمیر میں کمال یکسوئی سے علم وفضل کے حصول میں صرف فرمائے۔ تاآنکہ باوجود عالم شباب کے علم وفضل میں آپ اپنے دور کے اکابر علماء میں محسوب ہونے لگے۔

﴿۳﴾

طائف کے ناسمجھ کفار نے حضور اکرم ﷺ پر اس وقت پتھر برسائے جب آپ انہیں دین حق کی تبلیغ کے لئے تشریف لے گئے تھے۔ پتھر کھا کر بھی آپ نے ان کے لے دعائے ہدایت فرمائی۔

لائل پور کے قیام کے ابتدائی دور میں بعض مقامات پر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ پر عین اس وقت پتھر برسائے گئے جب آپ ان کے سامنے عظمت ومحبوبیت مصطفیٰ ﷺ کا بیان فرمارہے تھے۔ اغیار کی اس انتہائی نازیبا اور ناروا حرکت کے باوجود حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے ان کے لئے دعائے ہدایت فرمائی۔ زبان سے بددعا کا کوئی کلمہ نہ نکلا اور نہ ہی ان سے بدلہ کا تصور پیدا ہوا۔ بالآخر آپ کی برکت سے گردآلود ابر سے حق وصداقت کا آفتاب جب طلوع ہوا تو ہر طرف عشق ومحبت کی لہر پھیل گئی۔

﴿۴﴾

غزوہ احد میں حضور علیہ السلام کا چہرہ مبارک زخمی ہوگیا اور دندان مبارک شہید ہوئے۔ قیام بریلی کے دوران ایک مرتبہ آپ کے چہرہ انور پر زخم آگیا۔ جس سے خون بہہ گیا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی یہ سنت بھی پوری کرلی۔ اس طرح آپ شان اویسی کا مظہر بن گئے۔

﴿۵﴾

کفار کے حملہ کی شدت اور صحابہ کرام کے منتشر ہوجانے سے احد ہی میں ایک لمحہ ایسا بھی آگیا کہ جس میں حضور اکرم ﷺ کی خبر شہادت غلط طور پر مشہور ہوگئی۔ مگر تھوڑے ہی عرصہ بعد حقیقت حال واضح ہوگئی اور خبر شہادت کی تردید ہوگئی۔

تحریک قیام ریاست الٰہیہ (تحریک قیام پاکستان) کے دوران بریلی میں ہندوؤں کے فسادات اور حملوں کی وجہ سے یہ خبر بھی بطور غلط مشہور ہوگئی کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ شہید ہوگئے ہیں۔ مگر چند دنوں بعد اخبارات کو خبر شہادت کی تردید کرنا پڑی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خبر شہادت اور پھر تردید نے آپ پر ایسی تجلی فرمائی کہ اسی نوعیت کا وقعہ آپ کے سوانح میں بھی موجود ہے۔

﴿۶﴾

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت کی سنت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے قیام پاکستان کے وقت ہجرت کر کے پوری کر لی۔

﴿۷﴾

ہجرت کے بعد حضور نبی اکرم ﷺ نے ایک مدت بعد مکہ معظّمہ میں نزول اجلال فرمایا۔ مگر مکہ معظّمہ میں یہ قیام ثانی چند روز کا تھا ............... حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ گورداسپور سے ہجرت کے بعد پاکستان سے دوبارہ بریلی تشریف لے گئے۔ ارادہ تھا کہ بریلی ہی میں قیام کریں گے۔ مگر حضور نبی کریم ﷺ کی سنت یوں پوری ہوئی کہ آپ کا بریلی کا یہ قیام ثانی قلیل عرصہ رہا۔ پاسپورٹ اور ویزا کی پابندی کے باعث آپ کو پاکستان آنا پڑا اور پھر یہیں قیام رہا۔

﴿۸﴾

غزوہ بدر کے بعد قریش مکہ سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے قتل کے لئے صفوان بن امیہ نے عمیر بن وہب کو زہر آلود تلوار دے کر مدینہ روانہ کیا۔ دربار رسالت میں حاضری کے بعد یہی عمیر مسلمان ہو گئے۔

ایک رات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ مطالعہ کتب حدیث میں مصروف تھے کہ مخالفین اہل سنت نے ایک شخص آپ کے قتل پر آمادہ کیا۔ یہ شخص خنجر چادر میں چھپائے آپ پر قاتلانہ حملہ کے لئے آیا۔ مگر آپ کی صورت دیکھتے ہی کانپ گیا۔ قدموں میں گر کر معافی کا طالب ہوا۔ بالآخر آپ سے بیعت ہوا۔ اس طرح سیرت مصطفیٰ کی یہ سنت بھی آپ نے پوری کر لی۔

﴿۹﴾

فتح خیبر میں نبی اکرم رسول معظم ﷺ کو ہدیہ کے روپ میں زہر کھلانے کی کوشش کی گئی۔ آپ نے زہر آلود گوشت کو چکھ کر چھوڑ دیا اور زہر دینے والی یہودی عورت کو معاف کر دیا۔

اسی نوعیت کا ایک واقعہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ سے پیش آیا۔ مخالفین نے دوستی کے بہروپ میں آپ کو

چائے میں زہر ڈال کر دیا۔ لیکن بحمدہ تعالیٰ اللہ تعالیٰ نے آپ کو محفوظ رکھا۔

﴿۱۰﴾

حضور اکرم ﷺ کے وصال کے وقت خیبر کا زہر عود کر آیا۔ اس طرح آپ کا وصال شہادت سری کا درجہ رکھتا ہے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے اپنے وطن سے دور کراچی میں (غریب الوطنی کی حالت) میں وصال فرمایا۔

بحوائے حدیث ''**مَوْتُ الْغَرِيْبِ شَهَادَةٌ**'' (ابن ماجہ وطبرانی عن ابن عباس) آپ کا وصال بھی شہادت سری تھا۔

﴿۱۱﴾

قریش مکہ نے اسلام دشمنی میں ........ حضور اکرم ﷺ کے قتل کے بارہا منصوبے بنائے۔ مگر ناکام رہے۔

مولوی عبدالرحمٰن دیوبندی، فیصل آباد نے اعتراف کیا کہ ہمارے ہاں مولوی غلام غوث ہزاروی نے حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے قتل کا ناپاک منصوبہ بنایا۔ (۱)

﴿۱۲﴾

حضور اکرم ﷺ کے وصال کے موقعہ پر صحابہ کرام آخری زیارت اور صلوٰۃ وسلام پیش کرنے میں مصروف ہوئے۔

یہ سلسلہ تین روز تک جاری رہا۔ تیسرے روز حضور اکرم ﷺ کی تدفین عمل میں آئی۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے کراچی میں وصال فرمایا۔ آپ کے جنازہ کو لائل پور لایا گیا۔ نماز جنازہ کے بعد تیسرے روز آپ کو لحد میں رکھا گیا۔ اس طرح آپ نے زندگی بھر اور بعد وصال بھی حضور اکرم ﷺ کی سنتوں کو ادا فرمایا۔ رحمۃ اللہ علیہ رحمۃ واسعۃ کاملۃ۔

جس کی ہر ہر ادا سنت مصطفیٰ
ایسے پیر طریقت پہ لاکھوں سلام

(۱) منصوبہ کی تفصیل کے لئے روزنامہ رہبر تجارتی، فیصل آباد کی ۶ نومبر ۱۹۸۵ء کی اشاعت خاص ''علامہ کائناتی نمبر'' کا صفحہ نمبر ۲ ملاحظہ فرمائیں۔

# عکس نوادرات

مزید عکس وخطوط "نوادرات محدث اعظم پاکستان"

میں ملاحظہ فرمائیں۔

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمد لله وصلى الله وسلم على سيدنا محمد وعلى [illegible] وبعد
فانى قد اجزت الاخ الفاضل الحاج محمد سردار احمد البريلوى فى صحيح البخارى
والصحاح والمسانيد والسنن والاجزاء وكل [illegible] روية بسندنا الى
رواتها الى سيد الخلق المصطفى صلى الله تعالى عليه وسلم وعلى اله وصحبه
وقد اجازنا العلامة الامام الشيخ بدر الدين حسنى شيخ دار الحديث
بدمشق وهو عن الشيخ ابراهيم السقا عن الشيخ الامير الصغير عن
الشيخ الامير الكبير وثبته مطبوع واجازنا العلامة السيد محمد عبد الحى
الكتانى الفاسى وله ثبت مطبوع والسيد [illegible] الله عن والشريف
الحافظ الشيخ عبد الغنى الدهلوى وثبته [illegible] نفع الله
بهم آمين والحمد لله اولا واخرا وصلى الله تعالى على سيدنا محمد
واله [illegible]

كتبه [illegible] التيجانى
فى يوم الاحد [illegible] محرم الحرام سنة ١٣٦٥
حرر بالروضة الشريفة بالمدينة المنورة
على ساكنها افضل الصلوة والسلام

